سلسلہ مطبوعات نمبر ۲

# مضامین سید سلیمان ندوی



## حصہ اول

مرتبہ

ابو سلمہ شفیع احمد بہاری

شائع کردہ

مکتبہ علم و حکمت سکونت کلاں بہار شریف (پٹنہ)

قیمت ---- للعہ



# فہرست مضامین

# عرض مرتب

میں مخطوطات اور کتب نادرہ کی تفحص و تلاش اور اس کی نشر و اشاعت کے ساتھ گہری دلچسپی رکھتا ہوں لیکن ایک بے بضاعت اور محدود وسائل ہستی کے لئے اس پر خطر وادی کی پابجولی آسان نہیں ہے۔ میں بلا تصنع کہتا ہوں کہ ظاہری اسباب کچھ بھی نہیں۔ صرف میری بلند ہمتی اور پختگی عزم ہے۔ جو قدم میں لغزش نہیں آنے نہیں دیتی۔ نیز اکابرین کی حوصلہ افزائی بھی ہمارے عزم و ارادہ کو مستحکم بنائے ہوئے ہے۔ حضرت مولانا مناظر احسن صاحب گیلانیؒ اس طرح میرے جذبات کو برانگیختہ کرتے ہیں:-

"آپ کے خط کو پڑھ کر میں تو اچھل پڑا۔ بہار! بار الہیں گیاہ ضعیف ایں گمان نہ بود۔ میرے دل کی آرزو گویا آپ نے چھین لی"

پھر بھی یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہمت و ارادہ کی پختگی پائے ثبات میں لغزش آنے تو نہیں دے سکتی۔ لیکن راہرو کے قدم میں حرکت کس طرح پیدا کر سکتی ہے۔ چنانچہ ہمارے اکابرین میری بے سروسامانی پر معترض ہیں۔ حضرت مولانا ابوالکلام آزاد ایک گرامی نامہ میں فرماتے ہیں:-

"غیر مطبوعہ کتابوں کی اشاعت کا کام بلاشبہہ اہم ہے

لیکن جب تک سرو سامان نہ ہو کیا ہو سکتا ہے"

حضرت مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی رقمطراز ہیں :-

" یہ تو فرمائیے، اتنی بڑی ہمت آخر کس بنیاد پر ہے

خدا کرے اللہ کا کوئی بندہ آپ کو مل گیا ہو۔ بڑا کام

کر گذرینگے "

اور یہ میری بے سرو سامانی خود میرے لئے بھی عقدہ لاینحل ہے۔

لیکن ہم نے خدا کا نام لے کر کام شروع کر ہی دیا اور اس سلسلہ کا سب سے پہلا قدم "معرفۃ السنن والآثار" للبیھقی کی تصحیح و طباعت ہے۔ یہ کتاب مسائل فقہیہ کا دائرۃ المعارف اور ایک قابل قدر کتاب ہے جو عرصہ سے نایاب تھی۔ گرچہ یہ کام میرے حسب منشا انجام نہ پا سکا۔ اور کما ینبغی اس کی تصحیح و تکمیل نہ ہو سکی۔ لیکن اس علمی کساد بازاری کے دور میں یہ بھی امر غنیمت ہے۔

اس کے بعد ابن حبان کی تصانیف اور کتاب الالزامات علی الصحیحین للدارقطنی پر کام کر رہا تھا کہ ہندوستان انقلابی دور سے گذرا۔ اور عام مسلمانوں کی تحیر و تنوط کو دیکھتے ہوئے اردو میں مذہبی اور علمی مضامین کے ذریعہ مسلمانوں کو اسلامی تعلیمات سے روشناس کرانا وقت کا اہم تقاضا ہو گیا۔ چنانچہ وقت کی اس پکار پر لبیک کہتے ہوئے میں نے قدم اٹھایا اور علامہ سید سلیمان صاحب ندوی مد الله ظلہ کے مضامین شایع کرنے کا ارادہ کیا۔ میں حضرۃ الاستاذ علامہ سید سلیمان صاحب ندوی کا نہایت مشکور ہوں کہ انھوں نے ہر وقت میری دستگیری فرمائی۔ اور انکی تو ہمیشہ مجھ پر نظر شفقت رہا کی ہے یہ انکا خاص لطف و کرم ہے کہ مجھے

اپنے تمام مضامین کی اشاعت کی اجازت مرحمت فرمایا اور یہ حضرت کا وہ خاص فیض ہے جس میں کوئی دوسرا سہیم نہیں۔ فللہ الحمد وجزاہ اللہ خیر الجزاء

اس سلسلہ میں اپنے ادارہ کے دو اور محسنوں کا تذکرہ کئے بغیر "عرض مرتب" ختم کرنے کو جی نہیں چاہتا۔ حقیقت یہ ہے کہ اگر یہ دونوں شخصیتیں ادھر توجہ نہ کرتیں تو ادارہ کا باقی رہنا ہی ناممکن ہو جاتا اور اب جو کچھ اسکی ہیئت کذائی ہے وہ انہی دونوں حضرات کی رہین منت ہے۔

ایک ہمارے حقیقی بھائی مشتاق احمد سلمہ مالک فیض موٹر الیکٹریکل ورکس ہیں جو عمر میں گرچہ ہم سے چھوٹے ہیں مگر کام ان کا ہمیشہ "بڑے" ہی کا ہوتا ہے۔ ہماری تحریک پر پوری جرأت اور ہمت سے کام لیا اور جو کچھ کر سکتے تھے وہ کیا۔

دوسری شخصیت بہار کی وہ ممتاز ہستی ہے جو صوبہ کے چالیس لاکھ مسلمانوں کی امید گاہ بنی ہوئی ہے۔ اور ہر آڑے وقت میں انکے سہارا کا کام دیتی ہے۔ یعنی عالیجناب آنریبل مسٹر عبدالقیوم صاحب وزیر امور عامہ حکومت بہار آپ کی توجہ سے کام کی رفتار بہت تیز ہو گئی۔ فجزاھما اللہ خیر الجزاء

ترتیب مضمون، کتابت، طباعت، تصحیح کے متعلق میں اس سے زیادہ کچھ عرض کرنا نہیں چاہتا کہ جو کچھ ہو گیا وہ بسا غنیمت ہے۔ پھر پریس سے میں اضطراراً اس قدر دور جا پڑا کہ کچھ نہیں کر سکا۔ جس کا مجھے خود افسوس ہے۔ دوسرے حصوں میں سب کی

تلافی ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ العزیز

دوسری جانب میں مخطوطات کی طباعت سے بھی غافل نہیں ہوں۔ البتہ اگر سرعت رفتاری کے ساتھ نہیں تو کم از کم خراماں خراماں ہی یہ کام چلتا رہے۔ اور اب تو کتاب الالزامات للدار قطنی اس منزل تک پہونچ چکی ہے کہ عنقریب بابِ پریس میں جائے گی۔ فللہ الحمد اولاً و آخراً

خادمکم

ابو سلمہ شفیع احمد

ناظم مکتبہ علم و حکمت بہار شریف پٹنہ

# انتباہ




طبع اول ........................ ایک ہزار

۱۹۶۵ء

# پیش لفظ

بیا جامی رہا کن شرمساری
ز صاف و دُرد پیش آر آنچہ داری

میرا مدت سے خیال تھا کہ اپنے مضامین کا مجموعہ کسی خاص ترتیب کے ساتھ شایع کروں۔ میری علمی مضمون نویسی کا دور ۱۹۰۲ء سے ہے جسکو نصف صدی ہوا چاہتا ہے۔ اس طویل عرصہ میں خدا جانے قلم سے کیا کیا نکلا اور کہاں کہاں منتشر ہے۔ بہرحال الندوہ اور معارف میں جو کچھ ہے وہ بہت کچھ یکجا ہے۔ اور انکا مجموعہ چھاپنا آسان ہے۔ لیکن خیال یہ تھا کہ ان مضامین کی تقسیم علوم پر ہوتی اور جہاں جہاں کوئی لفظی یا معنوی غلطی ہے اسکی بھی تصحیح کردی جاتی۔ مگر زمانہ کا تیز رفتار مرکب جس سرعت سے آگے بڑھ رہا ہے اسکو دیکھتے ہوئے اتنی فرصت میسر نہیں آتی کہ ان بکھرے ہوئے موتیوں کو کسی سلک ترتیب میں پرویا جاسکے۔ اس حالت میں جو کچھ تیار ہوجائے قدردانوں کی نگاہوں میں اگر پسند آجائے تو بہرحال اُس پراگندگی سے یہ مختصر ترتیب نافع و مفید ہے پھر خدا جانے مستقبل کا انقلاب اسکا بھی موقع دے یا نہ دے۔ اسلیے اس وقت جو کچھ حاضر ہے وہ احباب کے پیش نظر ہے۔

دار القضا۔ بھوپال
۲۰۔ جمادی الاولیٰ ۱۳۶۷ھ

فقیر ہیچمداں
سید سلیمان ندوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اسلام

## دونوں جہان کی بادشاہی

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں دین اور دنیا دونوں کی برکتیں لے کر آئے۔ آپ نے صرف آسمانی بادشاہی کی خوشخبری نہیں سنائی، بلکہ آسمانی بادشاہی کے ساتھ دنیا کی بادشاہی کی بھی بشارت دی تاکہ دنیا میں خدا کی بندگی بے خوف و خطر کی جاسکے اور خدا کی بادشاہی دنیا میں قائم ہو۔

| | |
|---|---|
| وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | خدا نے اُن سے جو ایمان لائے |
| مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اور اچھے عمل کیے یہ وعدہ کیا کہ |
| لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِى الْاَرْضِ | وہ ان کو زمین میں حاکم بنائے گا |
| كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ | جیسا کہ ان کو حاکم بنایا تھا جو |
| قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ | پہلے تھے۔ اور ان کے |
| دِيْنَهُمُ الَّذِى ارْتَضٰى لَهُمْ | دین کو جس کو |

وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ أَمْنًا ط يَعْبُدُونَنِي وَ لَا يُشْرِكُونَ بِي شَيْئًا (نور - ۷)

پسند کیا ہے جما دیگا اور ان کو انکی اس بے امنی کے بدلہ امن دیگا۔ میری بندگی کرینگے، میرا کسی کو ساجھی نہ بنائیں گے۔

اور اس کے لئے خدا کے نافرمانوں سے لڑائی لڑی جائے تا کہ سارا حکم اوسی ایک کا ہو جائے۔

وَقَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّينُ كُلُّهُ لِلّٰهِ (انفال - ۵)

اور ان سے لڑتے رہو۔ یہاں تک کہ فساد نہ رہے اور سب حکم اللہ کا ہو جائے۔

قرآن نے خدا کے بعض نیک بندوں کی یہ دعا بتائی ہے۔

رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ (بقرہ - ۲۵)

اے ہمارے پروردگار ہم کو دنیا میں بھلائی دے اور آخرت میں بھلائی دے اور ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچا۔

آخرت کی بھلائی تو معلوم ہے۔ لیکن دنیا کی بھلائی ہمارے مفسروں نے یہ بتائی ہے۔ علم و عبادت۔ تندرستی۔ روزی۔ مال و دولت۔ فتح و نصرت۔ اولاد صالح۔ مگر یہ بھی خدا کے اطلاق کی تحدید ہے۔ دنیا کی بھلائی، دنیا کی ہر وہ بھلائی ہے جو خدا کی شریعت میں جائز ہے ایک اور جگہ فرمایا۔

لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا فِیْ هٰذِهِ الدُّنْیَا حَسَنَةٌ وَلَدَارُ الْاٰخِرَةِ خَیْرٌ وَلَنِعْمَ دَارُ الْمُتَّقِیْنَ ٥

(نحل - ۴)

اور جنھوں نے نیک کام کئے انکے لئے دنیا میں بھلائی ہے اور آخرت کا گھر سب سے اچھا ہے اور پرہیزگاروں کا گھر کیسا اچھا ہے۔

مقصود یہ ہے کہ نکوکاروں کے لئے دنیا کی بھلائی اور عزت بھی ہے اور آخرت کی بھی۔ لیکن آخرت کی بھلائی دنیا کی بھلائی سے زیادہ بہتر اور زیادہ خوب ہے۔

جن لوگوں نے خدا کی راہ میں اپنی جانوں کی بازی لگائی ہے ان کو بشارت ہے۔

فَاٰتٰهُمُ اللّٰهُ ثَوَابَ الدُّنْیَا وَحُسْنَ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ

تو اللہ نے ان کو دنیا کا ثواب اور آخرت کا بھلا ثواب عنایت کیا اور اللہ نیکی والوں کو چاہتا ہے۔

دنیا کا ثواب فتح و نصرت، ناموری و عزت، مال و دولت اور حکومت و سلطنت ہے۔

جنھوں نے خدا کی راہ میں اپنا گھربار چھوڑا اور خوشی خوشی ہر طرح کی تکلیف جھیلی۔ خدا نے ان کو دونوں جہان کی نعمتیں بخشیں۔

وَالَّذِیْنَ هَاجَرُوْا فِی اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَلَاَجْرُ

اور جنھوں نے گھر چھوڑا اللہ کیلئے ستائے جانے کے بعد۔ ہم ان کو دنیا میں اچھا ٹھکانا دینگے

| | |
|---|---|
| اَلْاٰخِرَةُ اَکْبَرُ ۔ (نحل ۔ ۶) | بے شک آخرت کی مزدوری سب سے بڑی ہے۔ |

دنیا کا اچھا ٹھکانا، دنیا کی ہر جائز نعمت اور سطوت و حکومت ہے۔
ان سب آیتوں میں یہ بات خیال کے قابل ہے کہ ایمان اور نیکی والوں کو گو دنیا اور آخرت دونوں کی بھلائی کی امید دلائی گئی ہے مگر ہر جگہ یہ بتا دیا گیا ہے کہ دنیا کی ہر بھلائی سے آخرت کی بھلائی اونچی، اچھی اور پائدار ہے۔ اسی لئے دنیا کی بھلائی ہماری زندگی کا اولین مقصد نہیں بلکہ ثانوی مقصد ہو۔ یعنی آخرت کے کاموں کے صدقہ میں ہو ورنہ اگر دنیا ہی کو اپنی زندگی کا مقصد بنا لیا تو دنیا تو مل جائے گی مگر آخرت ہاتھ نہ آئے گی۔

| | |
|---|---|
| مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهِ وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ (ہود ۔ ۲) | جو کوئی دنیاوی زندگی اور اس کی آرائش چاہے تو ہم ان کے عمل ان کو اسی دنیا میں بھر کر دیتے ہیں اور کمی نہیں کی جاتی۔ یہ وہ ہیں جن کے لئے آخرت میں دوزخ کے سوا کچھ نہیں۔ اور وہاں جو کیا تھا مٹ گیا اور ان کی کمائی اکارت ہوئی۔ |
| مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ | جو کوئی آخرت کی کھیتی چاہتا ہو تو ہم |

نَزِدْ لَهٗ فِیْ حَرْثِهٖ ۚ وَمَنْ كَانَ
يُرِيْدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ
مِنْهَا وَمَا لَهٗ فِی الْاٰخِرَةِ
مِنْ نَّصِيْبٍ (شوریٰ-۳)

اسکی کھیتی بڑھاتے ہیں اور جو دنیا کی
کھیتی چاہتا ہو تو ہم دنیا میں اسکو
کچھ دیتے ہیں اور آخرت میں اسکا
کچھ حصہ نہیں۔

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ
عَجَّلْنَا لَهٗ فِيْهَا مَا نَشَآءُ لِمَنْ
نُّرِيْدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهٗ جَهَنَّمَ
يَصْلٰهَا مَذْمُوْمًا مَّدْحُوْرًا
وَمَنْ اَرَادَ الْاٰخِرَةَ وَسَعٰى
لَهَا سَعْيَهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ
كَانَ سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ۔
(بنی اسرائیل-۲)

جو کوئی چاہتا ہو دنیائے عاجل کو
تو ہم جلد دے دیتے ہیں جسکو چاہتے
ہیں۔ پھر ہم نے اس کے دوزخ کو
بنایا ہے وہ اس میں داخل ہوگا
برا ہو کر ڈھکیلا جاکر۔ اور جو کوئی
آخرت چاہے اور اسکی پوری کوشش
کی اور وہ ایمان والا ہو تو وہی ہیں
جن کی کوششوں کی قدر کی جائے گی۔

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ ثَوَابَ الدُّنْيَا
فَعِنْدَ اللّٰهِ ثَوَابُ الدُّنْيَا
وَالْاٰخِرَةِ
(نساء - ۱۹)

تو جو کوئی دنیا کا ثواب چاہتا ہے
تو (اسکو معلوم ہو کہ) اللہ کے
پاس دنیا اور آخرت دونوں
کا ثواب ہے۔

پھر وہ کتنا احمق ہے جو صرف دنیا کے ثواب کا طالب ہے
حالانکہ خدا کے پاس تو دونوں جہان کے خزانے ہیں۔
غرض یہ ہے کہ جو تنہا دنیا کا طالب ہے وہ آخرت سے

محروم ہے لیکن جو آخرت کا طلبگار رہے اس کے لئے دونوں گھروں کے دروازے کھلے ہیں۔

اس دنیا میں اللہ تعالیٰ کی بڑی نعمت حکومت اور سلطنت اور دنیا کی سیاست داری ہے۔ یہاں تک کہ کتاب اور نبوت کی دولت کے بعد اسی کا درجہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فَقَدْ اٰتَيْنَا اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاٰتَيْنٰهُمْ مُّلْكًا عَظِيْمًا (نساء - ۸) | تو ہم نے ابراہیم والوں کو کتاب اور حکمت دی اور بڑی سلطنت بخشی۔ |

حضرت موسیٰ ع اپنی قوم کو کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| يٰقَوْمِ اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ جَعَلَ فِيْكُمْ اَنْبِيَآءَ وَجَعَلَكُمْ مُّلُوْكًا | اے میرے لوگو! اپنے اوپر اللہ کے احسان کو یاد کرو۔ جب تم میں نبی بنائے اور تم کو بادشاہ بنایا۔ |

یہ نعمت کسی کے لینے دینے سے نہیں ملتی۔ اس کا مالک اللہ تعالیٰ ہے وہ جس کو چاہے دے اور جس سے چاہے چھین لے

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ (آل عمران - ۳) | اے اللہ! اے سلطنت کے مالک! تو جسے چاہے سلطنت بخشے۔ اور جس سے چاہے چھین لے۔ |

وہ دیتا کس کو اور چھینتا کس سے ہے اسکے متعلق اس نے

اپنا قاعدہ کلیہ بتا دیا ہے۔

إِنَّ الْأَرْضَ يَرِثُهَا عِبَادِيَ الصَّالِحُونَ إِنَّ فِي هَٰذَا لَبَلَاغًا لِّقَوْمٍ عَابِدِينَ

(انبیاء - ۷)

بیشک زمین کے مالک میرے صالح بندے ہوتے ہیں۔ اس اعلان میں خدا کے فرمانبردار بندوں کے لیے پیام ہے۔

مسلمانوں کو جب اس نعمت کے ملنے کی بشارت ملی تھی تو ساتھ ہی یہ بتا دیا گیا کہ یہ نعمت اُن کے کاموں کا معاوضہ ہے۔ فرمایا۔

وَلَيَنصُرَنَّ اللَّهُ مَن يَنصُرُهُ إِنَّ اللَّهَ لَقَوِيٌّ عَزِيزٌ ۝ الَّذِينَ إِن مَّكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ أَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ وَأَمَرُوا بِالْمَعْرُوفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنكَرِ وَلِلَّهِ عَاقِبَةُ الْأُمُورِ ۝

(حج - ۶)

اور البتہ خدا اسکی مدد کریگا جو اسکی مدد کرتا ہے بیشک اللہ زبردست قوت والا ہے۔ وہ کہ ہم اگر انکو زمین میں جما دیں تو وہ نماز کھڑی کریں۔ زکوٰۃ دیں۔ اچھے کاموں کو کہیں اور بُرے کاموں سے روکیں اور ہر کام کا انجام خدا کے اختیار میں ہے۔

اور ظاہر ہے کہ جو اچھے کاموں کو کہے گا اور بُرے کاموں سے روکے گا وہ پہلے خود اچھا ہوگا اور بُرے کاموں سے باز رہتا ہوگا۔ خدا کی مدد کرنے کے معنی یہ ہیں کہ خدا کے دین حق کی مدد کی جائے۔ جو لوگ حق کی مدد کے لئے اُٹھتے ہیں خدا انکی مدد فرماتا ہے۔ ان آیتوں سے یہ اشارہ بھی نکلا کہ مسلمانوں کے ہاتھوں میں خدا کے قانون کے اجرا کی طاقت ہونی چاہیئے

چنانچہ اسلام میں سارے حدود اور تعزیرات اسی منشا کے مطابق ہیں
زنا کی حد میں فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَأْخُذْكُمْ بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِيْنِ اللّٰهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ (النور۔۱) | اور تم کو ان دونوں (زانیوں) پر اللہ کی حد جاری کرنے میں کوئی ترس نہ آوے اگر تم اللہ اور پچھلے دن پر یقین رکھتے ہو۔ |

سود کے اسلامی قانون کو جو نہ مانے اس کو اللہ اور رسول سے
لڑائی کے لئے تیار ہونا چاہیئے۔

| | |
|---|---|
| فَأْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ (البقرہ۔۳۸) | تو اے سود کھانے والو! اللہ اور اسکے رسول سے لڑنے کیلئے خبردار ہو جاؤ۔ |

اسی لئے نجران کے عیسائیوں سے آپ نے صلح کا جو معاہدہ کیا تھا
اسکی ایک دفعہ یہ تھی کہ اگر وہ سودی لین دین کریں گے تو یہ معاہدہ
ختم ہو جائے گا۔ (ابوداؤد باب اخذ الجزیہ)

# قرآن پاک کا تاریخی اعجاز

دنیا کے ہر پیغمبر نے اپنی امت کے سامنے حیرت انگیز معجزے پیش کیے ہیں حضرت نوح کی دعا نے عالم کو غرقاب کر دیا۔ حضرت شعیب اور لوط کی دعاؤں نے آتش فشاں پہاڑوں کے دہانوں سے آگ برسائی حضرت موسیٰؑ کے معجزہ نے فرعون کو بحر احمر کا طعمہ بنایا۔ عصائے موسیٰؑ کی کارفرمائی نے چٹانوں کی چھاتی سے پانی کا دودھ بہایا اور بحر احمر کے سیل رواں کو روک کر بیچ میں خشکی کی دیوار کھڑی کر دی۔ دم عیسیٰ نے جنم کے اندھوں کو بینا اور کوڑھیوں کو چنگا کیا۔ فرش موت کے سونے والوں کو جگایا اور قبر کے مردوں کو بِاِذنِ اللہ کہہ کر جلا دیا۔

یہ واقعات دنیا میں پیش آئے اور ختم ہو گئے۔ برق کا شرارہ تھا جو دم کے دم میں چمکا اور بجھ گیا۔ لیکن ایک ایسا پیغمبر بھی آیا جس کے حیرت انگیز معجزہ نے قوموں کو ہلاک کرنے کے بجائے انکو حیات تازہ بخشی۔ پتھر دلوں کو موم۔ عقل کے اندھوں کو بینا اور بنی آدم کی پوری جمعیت کو غفلت و بیہوشی کی نیند سے جگا کر ہشیار اور کفر و شرک کی ہلاکت سے بچا کر زندہ کیا۔ یہ حیرت انگیز واقعہ بجلی کی چمک کی طرح

دفعتہً ظاہر ہو کر غائب نہیں ہو گیا۔ یہ ید بیضا، عصائے موسیٰ اور دم عیسیٰ کی طرح اپنے امکان اور وقوع میں فلسفیانہ موشگافیوں اور عقلی نکتہ سنجیوں کا محتاج نہیں یہ روز روشن کی طرح واقعہ کی صورت میں ظاہر ہوا۔ اور ہزار سال تک مسلسل و متواتر واقعیت بنکر دنیا اور اہل دنیا کے سامنے جلوہ گر رہا۔

محمد رسول اللہ صلعم آخری دین اور آخری صحیفہ لیکر اور نبوت کی عمارت کی آخری اینٹ بن کر اس دنیا میں تشریف لائے۔ آپ کے بعد نہ کوئی نیا دین آنے والا، نہ کوئی نئی کتاب اترنے والی اور نہ کوئی نبی نبوت مبعوث ہونے والی تھی۔ اسلئے ضرورت تھی کہ دوسرے انبیا علیہم السلام کی طرح آپ کا خاص معجزہ وقتی اور عارضی نہ ہو بلکہ جب تک اس دنیا میں آپ کی نبوت کا نور چمکتا ہے اسکی روشنی بھی قائم رہے چنانچہ وقتی اور عارضی معجزوں کے علاوہ آپ کو ایک ایسا خاص معجزہ بخشا گیا جو قیام قیامت تک قائم اور باقی رہنے والا ہے قرآن نے تحدی کی ہے اپنے رسول و پیغمبر کی صداقت کی گواہی ہوں۔ جن و انس مل کر بھی چاہیں تو مجھ جیسی کتاب بلکہ مجھ جیسی کتاب کی ایک سورہ بلکہ ایک آیت بھی بنا کر پیش نہیں کر سکتے۔ اس اعلان پر پوری چودہ صدیاں گذر چکی ہیں مگر اب تک فضائے بسیط کے ہر گوشہ میں اسکے جواب میں خاموشی چھائی ہے۔

یہاں بھی عقل و فلسفہ کی منطقیانہ نکتہ آرائیوں سے بچکر

آئیے تاریخ کے آئینہ میں واقعیت کا چہرہ دیکھیں قرآن پاک دنیا کی سب سے تاریک سرزمین میں، سب سے جاہل قوم پر اترا جو علم و تمدن سے عاری، دولت و ثروت سے خالی، سامان و اسلحے سے محروم اور ہر قسم کی دنیاوی اور مادی طاقت سے تہی مایہ تھی۔ قرآن نے تیرہ برس تک کبھی پہاڑوں کے غاروں سے اور کبھی پہاڑ و نکی چٹانوں سے انسانیت کو آوازیں دیں۔ اس طویل مدت میں اسکی پکار کے جواب میں سب و شتم، سنگریزے اور پتھر، تیر و تبر اور تیغ و خنجر کی بارش ہوتی رہی لیکن جونہی کہ چودھویں برس کا چاند طلوع ہوا اسکی روشنی ماہ شب چہاردہم بن کر نمودار ہوئی اور چند سال کے عرصہ میں دیکھا تو عرب کا گوشہ گوشہ بقعۂ نور بن گیا۔

قرآن کا سب سے بڑا تاریخی معجزہ یہ ہے کہ ۲۳ برس کی تعلیم میں ایک ان پڑھ اور جاہل قوم کو دنیا کی عالم ترین اور متمدن ترین قوم بنا دیا جس کی عظمت نے دنیائے قدیم کے دونوں بازو قیصر و کسریٰ کو توڑ دیا چالیس برس کی مدت میں جب خلافت راشدہ کا دور ختم ہوا قرآن کے ماننے والوں نے جو بحر ہند کے دہانہ سے لیکر بحر اطلانتک کے ساحل تک پھیلے ہوئے تھے، دنیا کی کایا پلٹ دی۔ تاریکی کی جگہ نور۔ جہالت کے بدلے علم۔ شرک و کفر کے بجائے خدا پرستی آئی۔ دنیا کی سب سے غریب مفلس قوم سب سے بڑی دولتمند اور سب سے نادان و جاہل و وحشی قوم سب سے بڑی عالم و علم پرور اور متمدن ہوگئی۔ دنیا کی سب سے

ضعیف و کمزور قوم سب سے قوی اور سب پر غالب ہو گئی۔ وہ قوم جس کو دنیا میں کبھی سیاسی عزت و جاہ و جلال نصیب نہیں ہوا تھا اس نے دنیا کی شہنشاہی کا تاج اپنے سر پر رکھا۔

عرب و عجم، ترک و دیلم، حبش و زنگ، ہند و سندھ جس نے بھی قرآن کو اپنے سینہ سے لگایا اسنے فتح و ظفر کا پرچم ہاتھ میں لیا، تخت شاہی اپنے دونوں پاؤں کے نیچے بچھایا اور حکومت کا تاج اپنے فرق شاہی پر رکھا۔ عربوں کی کیا بساط تھی۔ دیلم کو کون جانتا تھا، سلجوق سے کون واقف تھا۔ غوز و خلج و تغلق کس شمار میں تھے۔ کرد کہیں گنتی میں تھے۔ خوارزمشاہی۔ اتابکی اور مصر کے بحری ممالیک اور ہندوستان کے ترکی غلاموں کی حیثیت کیا تھی۔ اور مٹھی بھر آوارہ گرد ترک قبیلہ کا سردار عثمان خاں جس کی اولاد نے یورپ ایشیا اور افریقہ دنیا کے تین براعظموں پر چھ سو برس تک حکومت کی۔ اسلام سے پہلے کیا تھا مگر جب انھوں نے اپنی عقیدت کا سر قرآن کے آگے جھکایا تو دنیا کی شہنشاہیوں نے انکے آگے اپنی گردنیں جھکا دیں۔

عربوں کا تمدن کیا تھا، افریقہ کے وحشیوں کا رتبہ کیا تھا۔ بربر کی بربریت کی داستانوں سے کون آگاہ نہ تھا۔ ترک و تاتار کی درندگی کے واقعات سے کس کے کان آشنا نہ تھے مگر دیکھو کہ جب قرآن نے اُن کے سر پر سایہ ڈالا تو انہی کے ہاتھوں سے عظیم الشان سلطنتوں کی بنیادیں پڑیں بڑے بڑے متمدن شہر آباد ہوئے۔ علوم و فنون کی درسگاہیں

کھلیں اور تمدن و تہذیب کے نقش ونگار اور آثار نمودار ہونے لگے فلسفہ و عقل کی جلوہ آرائی ہوئی۔ علم و فن نے ترقی کی بیسیوں نئے علوم اختراع ہوئے۔ پچھلے علوم نے رونق تازہ پائی اور ان کی بری اور بحری تجارتوں نے دنیا کی منڈیوں پر قبضہ کر لیا۔

ان سب سے ماورا اور مادہ و مادیات سے ہٹ کر انسانی اخلاق آداب نے ابھی قرآن کی تعلیم و ہدایت سے تکمیل کا درجہ پایا۔ عدل و انصاف اور اخوت و مساوات کے سبق ازبر ہوئے۔ اور اہل جہان کی آنکھوں کو وہ منظر دکھا دیا جس کو آغاز آفرینش سے آج تک انھوں نے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ مغرب کی قوموں کو مشرق سے اور مشرق کی بستیوں کو مغرب سے ملا دیا۔ اور حسب و نسب قومیت و وطن پستی و بلندی اور شاہی و گدائی کے ہر قسم کے نشیب و فراز کو مٹا کر قرآن والوں کی ایک برادری اور واحد قومیت پیدا کر دی۔ جس کا وطن دنیا کا ہر ملک۔ اور جس کا مسکن دنیا کا ہر گوشہ تھا۔

باطل پرستی کے ہر طلسم کو توڑ دیا۔ بتوں کے ہیکل مسمار کر دیئے ستارہ پرستی کا چراغ گل کر دیا۔ انسانی جانوں کی قربانی موقوف کر دی دختر کشی کی رسم کو بیخ و بن سے اکھاڑ کر پھینک دیا۔ عورتوں کو عزت، غلاموں کو آزادی، اور غریبوں کو بشارت دی۔ اور سب کے لیئے ایک ایمان اور عمل صالح کو ہر قسم کی ترقیوں اور سعادتوں کا زینہ بنایا اور بتایا کہ انسانی سعادت کی شاہراہ غاروں، خلوتوں اور پہاڑوں سے ہو کر

نہیں گذری ہے بلکہ شہروں، بازاروں، مجمعوں اور انسانی بھیڑ بھاڑ کے اندر سے گذری ہے۔ حق کی نصرت، انسانوں کی بھلائی، یتیموں کی سرپرستی، غریبوں کی امداد، گرتوں کی دستگیری، مظلوموں کی فریاد رسی اور غلاموں کی آزادی ہی نیکیوں کی جڑیں ہیں اور اس راہ میں ہر قسم کی جد و جہد، زحمت کشی و محنت اور ایثار و قربانی، اصلی نفس کشی و ریاضت ہے۔

اور سب کے آخر میں اور سب سے بڑھ کر اس نے مسلمانوں کو اللہ کے ایک آستانہ قدس کے سوا دنیاوی قوت کے ہر آستانہ سے بے نیاز کر دیا۔ خدائے قادر کی قدرت کے سوا ہر قدرت سے وہ بے نیاز اور ہر قوت سے وہ بے پرواہ ہو گئے۔ انھوں نے فرعونوں کو دریا میں ڈھکیل دیا۔ نمرودوں کے تخت الٹ دیئے۔ ہامانوں کی سلطنتیں چھین لیں اور شدادیوں کی بہشت پر قبضہ کر لیا۔ اور یہ سب کچھ وہ اسلئے کر سکے کہ انھوں نے ان سب جھمیلوں کے ساتھ ہر رشتہ محبت کو توڑ کر صرف خدا سے اپنا رشتہ جوڑا تھا۔ ان کے ہر عمل کی غایت اللہ کی خوشنودی اور رضامندی تھی تو اللہ بھی اُن سے خوش ہوا۔ اور اپنی خوشنودی کا ہر خزانہ اِن کے لئے کھول دیا۔

قرآن نے اللہ والوں کی جماعت پیدا کی جو اللہ ہی کے لئے کرتی اور چھوڑتی تھی۔ اللہ ہی کے لئے دیتی اور لیتی تھی۔ اور اسی کے لئے جیتی اور مرتی تھی

مسلمانو! ربّانی قوت کا یہ سرمایہ اب بھی تمھارے پاس ہے
اور اللہ کے اس خزانہ رحمت کی کنجی اب بھی تمھارے ہاتھوں میں ہے
ہمت کرو اور ادب سے اس کے اوراق کو کھولو
اسکے معنوں کو سمجھو، اس کی باتوں پر یقین کرو
اور اس کے حکموں کو مانو اور عمل کرو پھر دیکھو کہ
تم کہاں سے کہاں پہو پہنچتے ہو
والسّلام علی من اتبع الھدیٰ

## تذکار نزول قرآن

# اسوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

## شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِي أُنْزِلَ فِيهِ الْقُرْآنُ

يا ايها الذين امنوا كتب عليكم الصيام كما كتب على الذين من قبلكم لعلكم تتقون (بقرہ)

شهر رمضان الذى انزل فيه القرآن هدى للناس و بينات من الهدى والفرقان فمن شهد منكم الشهر فليصمه ومن كان مريضا او على سفر فعدة من ايام اخر، يريد الله بكم اليسر ولا يريد

مسلمانو! تم پر روزے اسی طرح لکھے گئے جس طرح تم سے پہلی امتوں اور قوموں پر اس سے پہلے لکھے گئے تھے تاکہ تقویٰ تم میں پیدا ہو۔

شہر رمضان وہ ہے جس میں قرآن اترا جو لوگوں کے لیے سرتاپا ہدایت ہے، جو ہدایت و تمیز حق و باطل کی نشانی ہے۔ پس جو اس مہینہ میں زندہ موجود رہے وہ روزہ رکھے اور جو مریض یا مسافر ہو وہ ان کے بدلے دوسرے دنوں میں پھر روزہ رکھ لے

بکم العسر ولتکملوا العدۃ
ولتکبروا اللہ علی ما ھدٰکم
ولعلکم تشکرون (بقرہ)

خدا آسانی چاہتا ہے سختی نہیں چاہتا
تاکہ تم روزوں کی تعداد پوری کر سکو۔
اور روزے اس لئے فرض ہوئے کہ تم
اس عطائے ہدایت پر خدا کی بڑائی کرو
اور شکر بجا لاؤ۔

مکہ سے تین میل کی مسافت پر کوہ حراء واقع ہے۔ آج سے ۱۳۴۴
برس پہلے ایام رمضان میں جب سخت گرمی[1] کے دن تھے اور شدت
حرارت سے ریگستان بطحا کا ذرہ ذرہ تنور بن رہا تھا اسی کوہ حرا کے ایک
تیرہ و تار غار میں مادیات عالم سے ایک کنارہ کش انسان سر بزانو تھا۔

وہ بھوکا تھا، لیکن بھوکا نہ تھا کہ اس کے پاس کھانے کی وہ چیز
تھی جس کو کھا کر پھر انسان کبھی بھوکا نہیں ہوتا۔ وہ پیاسا تھا لیکن پیاسا
نہ تھا کہ اس کے پاس پینے کی وہ چیز تھی جس کو پی کر پھر انسان کبھی
پیاسا نہیں ہوتا۔ وہ تین تین چار چار دن[2] کھانا پینا چھوڑ دیتا تھا۔
اسکے جاں نثار بھی اسکی محبت میں کھانا پینا چھوڑ دیتے تھے۔ لیکن وہ
ان کو منع کرتا تھا کہ

---

[1] رمضان کے معنی شدت حرارت کے ہیں اس سے اور دیگر اسمائے مشہور کے
قرینہ سے مستنبط ہوتا ہے کہ عرب میں قبل اسلام ناقص طور سے شمسی مہینے جاری
تھے اس لیئے رمضان گرمی کا مہینہ ہوگا۔

[2] صوم وصال۔

بیکم مثلی، ابیت یطعمنی ربی ویسقینی (رواہ البخاری ومسلم فی صحیحیھما)

تم میں کون میری طرح ہے۔ میں بھوکا ہوتا ہوں تو میرا آقا مجھکو کھلاتا ہے میں پیاسا ہوتا ہوں تو میرا آقا مجھکو پلاتا ہے (حدیث صحیح)

کوہ حرا کا مقدس عزلت نشین اسی طرح بھوکا پیاسا سر بزانو تھا کہ ایک نور[1] بے کیف نے تیرہ و تار غار کو روشن کر دیا۔ وہ نور بے کیف کیا تھا؟ ہدایت و فرقان کا ایک آفتاب تھا جو مطلع حظیرۃ القدس سے طلوع ہوکر اسکے سینہ میں غروب[2] ہو گیا فانہ نزلہ علی قلبک (بقرہ) اور پھر اسکے سینہ سے نکلکر تمام عالم کو سکی شعاعوں نے روشن کر دیا۔ وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین (بقرہ)

## صیام رمضان

وہ آفتاب جس کا مطلع حظیرۃ القدس تھا۔ وہ آفتاب جس کا مغرب سینہ نبوی تھا، وہ آفتاب جس نے عالم کو منور کیا قرآن مجید تھا جو ماہ مقدس کی شب مبارک میں آسمان سے زمین پر نازل ہونا شروع ہوا۔ وہ کون سا ماہ مقدس تھا جس میں خدا کا کلام بندوں کو پہونچنا شروع ہوا؟ وہ ماہ رمضان تھا۔

---

[1] وحی قرآن ۱۲

[2] نزول قرآن کی ابتدا رمضان میں ہوئی کما سیاتی۔

| | |
|---|---|
| شہر رمضان الذی انزل فیہ القرآن ھدی للناس وبینات من الھدیٰ والفرقان (بقرہ ۲۳) | رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں قرآن اترا جو لوگوں کیلئے سرتاپا ہدایت ہے جو ہدایت وتمیز حق وباطل کی نشانی ہے۔ |

پس ان ایام میں ہماری بھوک، ہماری پیاس، ہمارا مادیات عالم سے اجتناب، اس یادگار میں ہے کہ ہم تک جو خدا کا پیغام لایا۔ وہ ان دنوں بھوکھا اور پیاسا تھا اور وہ تمام لذائذ مادی سے مجتنب تھا۔

| | |
|---|---|
| فمن شھد منکم الشھر فلیصمہ (بقرہ ۲۳) | پس جو اس مہینہ میں زندہ و موجود ہو وہ روزہ رکھے۔ |

یہ اسکا حال تھا جوکہ فاران[1] (کوہ حرا) کی چوٹی سے جلوہ گر ہوا تھا (محمد صلعم) لیکن وہ جو سینا سے آیا (موسیٰؑ) وہ بھی تورات لینے کیلئے جب پہاڑ پر چڑھا تھا وہاں چالیس روز بدلی کے درمیان خداوند کے حضور رہا تھا۔ (خروج ۲۴-۱۸) اسی طرح وہ بھی جو کوہ سعیر (کوہ زیتون) سے طلوع ہوا تھا (مسیحؑ) اس سے پہلے کہ وہ خدا کی منادی شروع کرے جنگل میں چالیس روز دن رات بھوکا اور پیاسا رہا تھا۔ (متی ۴-۲) پس ضرور تھا کہ وہ جو کوہ فاران سے جلوہ گر ہونے

[1] اشارہ ہے تورات کی اس بشارت کی طرف "خداوند سینا سے آیا اور سعیر سے طلوع ہوا اور فاران کے پہاڑ سے جلوہ گر ہوا۔ دس ہزار قدوسیوں کے ساتھ آیا اور اُسکے داہنے ہاتھ میں ایک آتشیں شریعت تھی (تورات۔ سفر التثنیہ ۳۳-۲)

الا تھا وہ بھی اس سے پہلے کہ دس ہزار قدوسیوں کے ساتھ وہ آئے
وراس کے داہنے ہاتھ میں آتشیں شریعت ہو۔ وہ خداوند کے حضور
بھوکا اور پیاسا رہے تاکہ جو لکھا گیا ہے وہ پورا ہو

یاایها الذین امنوا کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم (بقرہ)

مسلمانو! تم پر روزہ اوسی طرح لکھا گیا ہے جس طرح تم سے پہلوں پر لکھا گیا تھا۔

پس رمضان کی حقیقت کیا ہے؟ وہ ماہ مقدس جس میں داعی اسلام حسب اتباع نوامیس نبوت، تحمل نزول قرآن کے لئے ضروریات مادہ عالم سے مستغنی رہا اور اس لئے ضروری ہوا کہ پیروان ملت اسلامیہ اور متبعین طریقت محمدیہ ان ایام میں ضروریات مادیہ عالم سے مستغنی رہیں کہ اوس توفیق و ہدایت کا شکریہ و ممنونیت اور اظہار اطاعت و عبودیت ہو جو اُن کو اس ماہ مقدس میں عطا ہوئی۔

شهر رمضان الذی انزل فیه القرآن هدی للناس وبینات من الهدی والفرقان فمن شهد منکم الشهر فلیصمه ومن کان مریضا او علی سفر فعدة من ایام اخر۔ یرید الله بکم الیسر ولا یرید

ماہ رمضان وہ ہے جس میں قرآن اُترا جو لوگوں کے لئے ہدایت ہے۔ جو ہدایت و تمیز حق و باطل کی نشانی ہے۔ پس جو اس مہینہ میں زندہ و موجود ہو وہ روزہ رکھے، جو بیمار یا مسافر ہو وہ انکے بدلے اور دنوں میں روزے رکھ لے

بکم العسر ولتکملوا العدۃ ولتکبروا اللہ علی ما ھداکم ولعلکم تشکرون (بقرہ)

خدا تمہارے ساتھ آسانی چاہتا ہے سختی نہیں چاہتا تاکہ تم روزوں کی تعداد پوری کر سکو اور روزے کیوں فرض ہوئے اسلیئے کہ تم خدا کی ہدایت پر اس کی بڑائی کرو اور شکر ادا کرو۔

ہم کو صاف بتا دیا گیا کہ مفروضیت صیام رمضان صرف اس لیئے ہے کہ ہم اس عطائے ناموس فرقان و ہدیٰ (قرآن) پر خدا کا شکر بجا لائیں اور اس کے نام کی تقدیس کریں۔ پس کون مسلم ہے جو خدا کے اس احسان اکبر اور نعمت عظیم کے شکر کے لیئے طیار نہیں؟ اور اسکی تقدیس کے لیئے آمادہ نہیں۔ اس کی تقدیس و تمجید میں خود کو فراموش کرو۔ اس کے کلام کی عظمت کو یاد کرو جس نے تم جیسی نزار و زار و کمزور قوم کو اپنی تسلی سے قوی کیا جو پھر کبھی کمزور نہ ہوگی۔ جس نے ۱۳۴۴ برس ہوئے کہ توحید کی آگ تمہارے سینوں میں روشن کی۔ جو پھر کبھی نہیں بجھے گی۔ جس نے تمہارے سر پر تاج خیر الامم رکھا۔ جو کبھی نہیں اتر سکتا۔

## شب قدر

وہ کون سی شب مبارک تھی جس میں خدا کا کلام روح پرور ایک انسان کے منھ میں ڈالا گیا؟ وہ لیلۃ القدر یعنی عزت و حرمت کی رات تھی

بے شک وہ عزت و حرمت کی رات تھی

وہ رات تھی جو ہزار مہینہ سے بہتر تھی کہ اس میں خداوند گویا ہوا۔ وہ فرشتوں کی آمد کی رات تھی کہ آسمان کی باتیں زمین والوں کو سنائیں۔ وہ امن وسلامتی کی رات تھی کہ اس میں دنیا کے لئے امن و سلامتی کا پیغام اترا۔

انا انزلنٰہ فی لیلۃ القدر ۝ وما ادرٰک ما لیلۃ القدر ۝ لیلۃ القدر خیر من الف شھر ۝ تنزل الملٰئکۃ والروح فیھا باذن ربھم من کل امر ۝ سلٰم ھی حتی مطلع الفجر (القدر)

ہم نے قرآن کو عزت حرمت والی رات میں نازل کیا۔ اور ہاں تمھیں کس نے بتایا کہ عزت حرمت والی رات کیا ہے؟ وہ رات جو ہزار مہینہ سے بہتر ہے۔ جس میں ارواح مقدسہ اور فرشتے حکم خدا سے احکام لیکر نازل ہوتے ہیں اس رات میں طلوع صبح تک سلامتی ہے۔

وہ شب کیا عجیب شب تھی۔ دنیا عصیان وحق ناشناسی کی تاریکی میں مبتلا تھی۔ دیو باطل کا تمام عالم پر استیلا تھا، توحید کا چہرۂ نورانی کفر و شرک کی ظلمت میں محجوب تھا۔ نیکیاں بدیوں سے شکست کھا چکی تھیں دنیا کی تمام متمدن اور زبردست قومیں قوت الٰہی سے بغاوت کا اعلان کر چکی تھیں۔ ایک نحیف وضعیف قوم بحر احمر کے کنارے کے ریگستانوں پر غفلت وجہالت کے بستروں پر پڑی سو رہی تھی لیکن اس ظلمت کدۂ عالم میں صرف ایک گوشہ تھا جو روشن تھا۔ وہ گوشہ غار حرا کا گوشہ تھا

اس بغاوت و طغیان عالم میں ایک شئے تھی جو قوت الٰہی کے آگے اطاعت و تسلیم کے ساتھ سر بسجود تھی۔ وہ عزلت نشین حرا کی جبین مبارک تھی اور ایک ہی قلب تھا جو بیدار تھا اور وہ محمد رسول اللہ صلعم کا قلب اقدس تھا۔

یہ کیا عجیب و غریب شب تھی جب قوموں کی قسمت کا فیصلہ ہو رہا تھا جب جبابرۂ عالم کی تنبیہ و تادیب کے لئے ایک نحیف و ضعیف قوم کا انتخاب ہو رہا تھا۔ جب نیکیوں کا لشکر دوبارہ مقابلہ کیلئے آراستہ کیا جا رہا تھا اور اس کی سر عسکری کے لئے وہ وجود اقدس منتخب ہو رہا تھا جو حرا کے غیر مصنوع حجرہ میں بیدار اور سر بسجود تھا اور رحمت کے محافظ فرشتے اسکے ارد گرد صف بستہ تھے۔

انا انزلناه فی لیلة مبارکة انا کنا منذرین۔ فیها یفرق کل امر حکیم۔ امرا من عندنا انا کنا مرسلین۔ رحمة من ربک انه هو السمیع العلیم (الدخان)

ہم نے اس کتاب مبین کو ایک مبارک شب میں اتارا کہ ہمیں انسانوں کو ڈرانا تھا۔ وہ مبارک شب جس میں پر از حکمت امور کا ہمارے حکم سے فیصلہ کیا جاتا ہے۔ انسانوں کے پاس اپنی رحمت سے ایک پیغام بھیجنا تھا کیونکہ ہم پکارنے والوں کی دعائیں سنتے ہیں اور دنیا کے ذرہ ذرہ کا حال جانتے ہیں

پس یہ وہ شب ہے جس میں اقوام عالم کی قسمتوں کا فیصلہ ہو۔

یہ وہ شب ہے جس میں برکات ربانی کی ہم پر سب سے پہلی بارش ہوئی یہ وہ شب ہے جب اس سینہ میں جو خزینہ نبوت تھا کلام الٰہی کے اسرار سب سے پہلے منکشف ہوئے اور رحمتہائے آسمانی نے زمین میں نزول کیا۔ پس ہر مسلم کا فرض ہے کہ وہ اس لیلۂ مبارک میں رحمتوں کا طالب ہو۔ اور اس رحمٰن و رحیم ہستی کے آگے سر نیاز خم کرے جبین پُر معاصی کو زمین پر عجز و خاکساری سے رکھے اور بصد خضوع و خشوع دست تضرع دراز کرے کہ خدایا!۔

| | |
|---|---|
| امن الرسول بما انزل علیہ من ربہ والمومنون کل امن باللہ وملئکتہ وکتبہ ورسلہ لانفرق بین احد من رسلہ وقالوا سمعنا واطعنا غفرانک ربنا والیک المصیر لایکلف اللہ نفسا الا وسعھا لھا ما کسبت وعلیھا ما اکتسبت ربنا لا تواخذنا ان نسینا او اخطانا ربنا ولا تحمل علینا اصرا کما حملتہ علی الذین من قبلنا ربنا و | رسول جو کچھ اوس پر نازل ہوا اوس پر ایمان لایا۔ اور اہل ایمان بھی ایمان لائے سب خدا پر، اُسکے فرشتوں پر، اُسکی کتابوں پر، اُسکے رسولوں پر ایمان لائے اور پکار اُٹھے پروردگار! تیری باتیں سنیں تیری اطاعت کا عہد کیا۔ اب تیری مغفرت کے طالب ہیں اور تو ہی ہمارا مرجع ہے۔ کسی کو تو اُسکی قوت سے زیادہ حکم نہیں دیتا۔ اور خیر و شر سب انسان کی کمائی ہے۔ پس اے پروردگار! اگر ہم سے بھول ہو یا کوئی خطا ہو تو مواخذہ نہ کر۔ |

| | |
|---|---|
| لا تحملنا ما لا طاقة لنا به واعف عنا واغفر لنا وارحمنا انت مولانا فانصرنا على القوم الکافرین (بقرہ ۲۸) | پروردگارا ہم سے پہلوں کی طرح ہم کو گراں بار نہ بنا۔ پروردگارا ہماری طاقت سے زیادہ ہم کو بوجھ نہ دے ہمیں معاف کر ہمارے گناہ بخش۔ ہم پر اے ہمارے آقا رحم فرما اور کفار پر ہمیں غلبہ نصیب کر۔ |

## اعتکاف:۔

مسلمان ان ایام میں مساجد کے گوشوں میں عزلت نشین (معتکف) ہوتے ہیں کہ غار حراء کا گوشہ نشین بھی ان دنوں عزلت نشین تھا۔ مسلمان ایام اعتکاف میں اُس متکلم ازلی کے سوا جو ان راتوں میں معتکف حرا سے گویا ہوا تھا، کسی سے نہیں بولتے کہ ایسا ہی اُس نے بھی کیا تھا، جس کے منہ میں اُس متکلم ازلی نے اپنی بولی ڈالی جب وہ حراء کے ایک گوشہ میں سربزانو معتکف تھا۔

پس ہر مسلم آبادی میں چند نفوس مسلم کے لئے ضروری ہے کہ اواخر عشرۂ رمضان میں مسجد کے ایک گوشہ میں شب و روز محویت اتباع نبوی۔ تلاوت کتاب عزیز۔ تفکر خلق سماوات و ارض۔ ذکر نعم الٰہی۔ تذکر اسمائے حسنیٰ اور تحیت و تسلیم و ادائے صلوات میں اسطرح بسر کریں کہ ان اوقات محدودہ کا کوئی لمحہ تذکر و تفکر سے خالی نہ ہو تاکہ اُن اشخاص مقدسہ کا جلوہ اُسکی آنکھوں میں پھر جائے۔

| | |
|---|---|
| الذین یذکرون اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبھم (آل عمران) | جو ہمیشہ اٹھتے بیٹھتے لیٹتے خدا کو یاد کرتے ہیں۔ |
| الذین اذا ذکروا بھا خروا سجدا وسبحوا بحمد ربھم وھم لا یستکبرون۔ تتجافی جنوبھم عن المضاجع یدعون ربھم خوفا وطمعا (سجدہ) | وہ جو، قرآن کی آیتیں جب اُن کو یاد دلائی جاتی ہیں تو وہ سجدے میں گر پڑتے ہیں اور خضوع و خشوع کے ساتھ اپنے رب کی حمد وثنا کرتے ہیں۔ اُنکے پہلو راتوں کو بستر سے الگ رہتے ہیں اور وہ امید وبیم کے ساتھ خدا سے دعائیں کرتے ہیں۔ |
| رجال لا تلھیھم تجارۃ ولا بیع عن ذکر اللہ۔ | جن کو خرید و فروخت وغیرہ دنیاوی اشغال ذکرِ خدا سے غافل نہیں کرتے۔ |

اسماعیل وابراہیم (علیہما السلام) کی سب سے پہلی مسجد جن اغراض کے لئے تعمیر ہوئی اُن میں سے ایک غرض یہ بھی تھی کہ وہ عزلت گزینان عبادت گذار کا مسکن ہو۔

| | |
|---|---|
| وعھدنا الی ابراھیم و اسماعیل ان طھرا بیتی | ہم نے ابراہیم و اسماعیل سے عہد لیا کہ وہ میرے گھر کو |

| | |
|---|---|
| للطائفین و العاکفین والرکع السجود (بقرہ) | طواف، اعتکاف، رکوع اور سجود کرنے والوں کے لیئے پاک رکھیں۔ |

پس اے فرزندان اسماعیل وابراہیم اپنے باپ کے عہد کو یاد کرو اور جب گھر کو رکوع وسجود کے لیئے پاک رکھتے ہو اسے اعتکاف کے لیئے بھی پاک رکھو کہ تمھارے باپ اسماعیل وابراہیم کا عہد خداوند کے حضور جھوٹا نہ ہو۔

## قیام رمضان

کیا عجیب وہ جوش محویت ہے جب مسلمان دن بھر کی بھوکھ اور پیاس کے بعد رات کو خدا کی یاد کے لیئے کھڑے ہو جاتے ہیں اللہ! اللہ! وہ تکلیف جو راحت قلبی کا باعث ہو معتکف حرا بھی اسی طرح خدا کی یاد کے لیئے رات بھر کھڑا رہتا تھا۔ یہانتک کہ اس کے پاؤں میں ورم آجاتا تھا کہ خدا کی ہدایت کا شکریہ بجا لائے۔

پس شب کو جب عالم سنسان ہے اور دنیا کا ذرہ ذرہ خاموش اور محو خواب شیریں ہے۔ آؤ شیفتگان سنت محمدیہ! کہ راہ مقدس آیا ہم اپنے بستروں کو خالی کریں، خدا کی تقدیس میں مشغول ہوں۔ اور اس کی حمد وثنا کریں جس نے اس ظلمت کدہ عالم میں صرف ہم کو ایک ایسا چراغ بخشا جس سے ہمارے قلوب منور ہو گئے۔

| | |
|---|---|
| سبحان ذی الملک والملکوت | تقدیس ہو حکومت وشہنشاہی |

سبحان ذی العزۃ والعظمۃ والھیبۃ والقدرۃ والکبریاء والجبروت، سبحان الملک الحی الذی لاینام ولایموت ابدًا ابدًا، سبوح قدوس، ربنا ورب الملٰئکۃ والروح

والے کی۔ تقدیس ہر عزت، عظمت، ہیبت، قدرت، کبریائی اور جبروت والے کی۔ تقدیس ہو اُس زندہ بادشاہ کی جو نہ کبھی سوتا ہے اور نہ کبھی مرتا۔ پاک، قدوس، ہمارا آقا اور تمام فرشتوں اور روحوں کا آقا۔

( ۲ )

# حقیقت صوم

ہم نے مقالہ سابقہ میں بتایا ہے کہ ماہ صیام کی اصل حقیقت نزول قرآن کی یادگار و تذکار اور حامل قرآن علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اسوۂ حسنہ اور سنت مستحسنہ کی اتباع و تقلید ہے۔ کہ ان ایام میں آپ اسی طرح غار حرا میں قیام فرماتے تھے اور اسی اثنائے ایام میں وہ نامۂ خیر و برکت اور دستور ہدایت و قرآن ہمیں عنایت ہوا جس سے ہم نے جسم کی زندگی اور روح کی تشفی پائی۔ پس یہ یوم اکبر یعنی نزول قرآن جو لیلۃ القدر ہے اسلام کی عید اکبر ہے اور حق ہے کہ تمام بندگان اسلام اور شیفتگان اسوۂ محمدیہ ان ایام مقدسہ میں وہ زندگی بسر کریں جو قرآن کا مطلوب اور حامل قرآن کا نمونہ ہو۔

قرآن مجید نے حکم صیام کے موقع پر جیسا کہ آیات سر عنوان میں مذکور ہے ہم کو صوم کے تین نتائج کی اطلاع دی ہے۔

| | |
|---|---|
| لعلکم تتقون۔ | تاکہ تم متقی ہو۔ |
| لتکبروا اللہ علی ما ھداکم | تاکہ تم اس عطائے ہدایت پر خدا کی تکبیر و تقدیس کرو۔ |
| ولعلکم تشکرون | تاکہ تم اس نزول خیر و برکت اور اس عطائے فرقان پر خدا کا شکر بجالاؤ۔ |

اس سے ثابت ہوا کہ صوم کی حقیقت تین اجزاء سے مرکب ہے اتقا، تکبیر و تقدیس اور حمد و شکر۔ پس جس طرح حقیقت مرکبہ کا وجود عین اجزا کا وجود ہے کہ بغیر وجود اجزا حقیقت معدوم، اسی طرح صوم بغیر وجود اجزائے ثلاثہ مذکورہ معدوم و مفقود ہے۔

اعمال انسانیہ کا وجود حقیقی ان کے نتائج و آثار کا وجود ہے اگر نتائج و آثار وجود پذیر نہ ہوئے تو یہ نہ کہو کہ ان اعمال کا وجود تھا اگر ہم دوڑتے ہیں کہ مسافت قطع اور منزل قریب ہو لیکن ہم بھٹک کر دوسرے راستے پر جا پڑتے ہیں جس سے ہماری مسافت دور تر اور منزل بعید تر ہوتی جاتی ہے۔ تو ہماری سعی لاحاصل اور ہماری تگاپو عبث ہے۔ اگر ایک طبیب اپنے مریض کے لئے ایک دوا تجویز کرتا ہے لیکن جس فائدہ کے مترتب ہونے کی امید کرتا ہے وہ مترتب نہیں ہوتا تو یہ نہ سمجھو کہ طبیب نے دوا تجویز کی اور یہ نہ کہو کہ مریض

نے دوا کھائی۔

پس صیام جو ہمارا علاج روحانی ہے اگر اس سے شفائے روحانی نہ حاصل ہو تو حقیقت میں وہ صیام نہیں فاقہ ہے۔ اور ایسے صائم اور روزہ دار جن کے صوم میں اتقا، تقدیس اور شکر کے عناصر ثلاثہ نہیں وہ فاقہ کش ہیں جن کی تشنگی اور گرسنگی ایک پھول ہے جس میں رنگ و بو نہیں۔ ایک گوہر ہے جس میں آب نہیں ایک آئینہ ہے جس میں جوہر نہیں۔ اور ایک جسم ہے جس میں روح نہیں اور کون نہیں جانتا کہ ایک گل بے رنگ و بو۔ ایک گوہر بے آب، ایک آئینہ بے جوہر۔ ایک جسم بے روح بے حقیقت ہستیاں ہیں جنکی کوئی قدر و قیمت نہیں۔ آنحضرت صلعم نے اسی نکتہ کی طرف اشارہ کیا ہے جہاں فرمایا ہے۔

رب صائم لیس لہ من صیامہ الا الجوع و رب قائم لیس لہ من قیامہ الا السھر (رواہ ابن ماجہ)

کتنے روزہ دار ہیں جن کو روزہ سے بجز گرسنگی کچھ حاصل نہیں۔ اور کتنے تہجد گزار ہیں جن کی نماز تہجد سے بیداری کے سوا کچھ فائدہ نہیں۔

یہ کون لوگ ہیں؟ یہ وہ لوگ ہیں جن کے جسم نے روزہ رکھا لیکن دل نے روزہ نہیں رکھا۔ ان کی زبان پیاسی تھی لیکن دل پیاسا نہ تھا پس رحمت کا کوثر انکے لئے نہیں کہ پیاسے نہ تھے۔

ہماری تقسیمات اوقات زندگی کی سب سے بڑی اور طویل

تقسیم خود ہماری عمر اور سب سے مختصر لحظہ ہے۔ ہمارے لیے ہر لحظہ ایمان باللہ باجار الرسول۔ ہر روز پانچ بار سجدۂ نیاز ہر ہفتہ نماز جمعہ۔ ہر سال صیام رمضان و زکوٰۃ اور عمر میں ایک بار زیارت مسجد خلیل و ادائے نماز ابراہیمی فرض ہے۔

ہمارا سالانہ فرض دو ہے ایک جسمانی اور ایک مالی۔ فریضۂ مالی (زکوٰۃ) محدود باوقات مخصوصہ نہیں ہے لیکن ہمارا فریضۂ جسمانی محدود باوقات ہے۔ کہ پہلے سے خدا کی مسکین مخلوق ہر ساعت اور ہر حالت متمتع ہوتی رہے اور دوسرے سے وہ عام یکرنگی اور اظہار اجتماع و وحدت قلوب واجسام مقصود ہے۔ جو ہر روز مساجد میں اور ہر سال ہر شہر کے کوچہ و بازار اور گھروں میں اور عمر میں ایک بار کوہِ فاران کے دامن میں نظر آتی ہے۔

پس ہمارے سال کا ایک مہینہ ہماری زندگی کا ایک ایسا حصہ ہونا چاہیئے جو تنزہ جسم اور طہارت قلب کا کامل نمونہ ہو۔ تاکہ ہمارا کامل سال منزہ اور طاہر ہو۔ اور اسطرح ہماری کامل زندگی منزہ اور طاہر ہو اسی لئے آنحضرت ص نے فرمایا ہے۔

من صام رمضان ایمانا واحتسابا غفر له ما تقدم من ذنبه (رواہ البخاری)

جس نے رمضان کے روزے ایمان اور احتساب (دینی) کے ساتھ رکھے اُس کے اگلے گناہ معاف ہوئے۔

گناہوں کی معافی اور مغفرت کا حصول، تمام اعمال انسانیہ کا مقصود وحید اور تمام نیکیوں اور برکتوں کا اساس کار ہے لیکن کیا جس نے حصول مغفرت اور گناہوں کی معافی کی امید دلائی اس نے یہ نہیں بتایا ہے کہ وہ مشروط بہ ایمان واحتساب ہے؟

ایمان واحتساب کیا شئے ہے؟ حقیقت صوم کے وہی عناصر ثلاثہ ہیں جن کی طرف کتاب عزیز نے اشارہ کیا ہے یعنی اتقاء۔ تقدیس تکبیر اور حمد وشکر۔ اتقا کے لغوی معنی "کسی چیز سے بچنے" کے ہیں لیکن اسلام کی اصطلاح میں "اتقا" کے کیا معنی ہیں؟ تمام دنیاوی آلائشوں سے، تمام انسانی کمزوریوں سے، تمام جسمانی خواہشوں سے اور تمام نفسانی نجاستوں سے جسم وروح کا محفوظ رکھنا" یہی حقیقت وماہیت صوم ہے۔ جس کے ساتھ دل سے تقدیس وتکبیر کی صدائے غیر محسوس اور زبان سے حمد وشکر کی آواز جہر بلند ہونی چاہیئے تاکہ معتکف حرا کے اسوۂ حسنہ کا کامل اتباع ہو۔

تم سمجھتے ہو کہ آلودگی گناہ، آلائش ہوائی، اور ارتکاب عصیان ونجاسات نفسانی ناقض صوم نہیں، ممکن ہے کہ جسم کا روزہ نہ ٹوٹتا ہو لیکن دل کا روزہ تو ضرور ٹوٹ جاتا ہے۔ اور جب دل ٹوٹا تو جسم میں کیا رکھا ہے۔

| | |
|---|---|
| الصائم فی عبادۃ من حین یصبح الی ان یمسی مالم یغتب فاذا اغتاب خرق صومہ۔ (رواہ السلمی) | روزہ دار صبح سے شام تک عبادت خدا میں ہے جب تک کسی کی برائی نہ کرے اور جب وہ برائی کرتا ہے تو اپنے روزہ کو پھاڑ ڈالتا ہے۔ |

تم سمجھتے ہو کہ بغاوت نفس، اطاعت ہوائی اور عمل شر منافی صوم نہیں لیکن میں تمہیں سچا سمجھوں یا اُس کو (یعنی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو) جو کہتا ہے:۔

لیس الصیام من الاکل والشرب انما الصیام من اللغو والرفث (رواہ الحاکم فی المستدرک والبیہقی فی السنن)

روزہ کھانے پینے سے پرہیز کا نام نہیں ہے بلکہ لغو و عمل شر سے پرہیز کا نام ہے۔

کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ قول زور، عمل بد اور طغیان قلب مضر صحت صوم نہیں؟ لیکن میں کیا کروں کہ مخبر صادق کی آواز سنتا ہوں جس کی میں تکذیب نہیں کر سکتا:

من لم یدع قول الزور والجہل والعمل بہ فلا حاجۃ للہ ان یدع طعامہ وشرابہ (رواہ البخاری والترمذی والنسائی وابن ماجہ واللفظ لہ)

جو حالت صوم میں کذب و زور اور جہالت کے کام کو نہیں چھوڑتا تو خدا کو کوئی ضرورت نہیں کہ روزہ دار اس کے لیے بیکار اپنا کھانا پینا چھوڑے۔

پس اچھی طرح سمجھ لو کہ صوم کی حقیقت کیا ہے۔ وہ ایک حالت ملکوتی کے ظہور کا نام ہے۔ صائم کا جسم انسان ہوتا ہے لیکن اسکی روح فرشتوں کی زندگی بسر کرتی ہے جو نہ کھاتے اور نہ پیتے ہیں۔ وہ تمام مادیات عالم سے

پاک اور ضروریات دنیاوی سے منزہ ہیں انکی زندگی کا فقط ایک مقصد ہوتا ہے اطاعت اوامر الٰہی اسلیئے صائم نہ کھاتا ہے نہ پیتا ہے۔ وہ مادیات سے پاک اور ضروریات دنیاوی سے منزہ رہنے کی جہانتک اُسکی خلقت و فطرت اجازت دیتی ہے کوشش کرتا ہے۔

صائم مجسم نیکی ہے وہ کسی کی غیبت نہیں کرتا، وہ کسی کو بُرا نہیں کہتا وہ کسی سے جہالت نہیں کرتا۔ وہ بدی کا بدلہ نیکی سے دیتا ہے۔ وُہ اس کا امتثال امر کرتا ہے جو کہتا ہے (یعنی آنحضرت صلعم)

| | |
|---|---|
| اذا کان یوم صوم احدکم فلا یرفث ولا یصخب فان سابہ احد او قاتلہ فلیقل انی امرؤ صائم (رواہ البخاری) | تم میں سے جب کسی کے روزے کا دن ہو تو نہ بدگوئی کرے نہ شور و غل کرے اگر کوئی اُسے بُرا کہے یا اُس سے آمادہ شمشیر زنی ہو تو کہدے کہ میں روزے سے ہوں۔ |

اللہ اکبر! وہ ہستیاں کہاں ہیں؟ جو تلوار کا وار روزہ کی سپر پر روکتی ہیں، روزہ سپر ہے، بے شبہہ سپر ہے، وہ آخرت میں حملہ جہنم سے بچاتا ہے اور دنیا میں بغاوت نفس سے بچاتا ہے۔ طغیان ہونے سے بچاتا ہے اور خبث عمل سے بچاتا ہے کیونکہ روزہ کی جزا خود خدا ہے اور وہ خیر محض اور نیکی خالص ہے۔

| | |
|---|---|
| قال رسول اللہ صلعم۔ قال اللہ تعالیٰ کل عمل ابن آدم لہ الا الصیام فانہ لی و | حدیث قدسی ہے کہ خدا نے فرمایا۔ انسان کا تمام عمل اس کے لیئے ہے لیکن روزہ میرے لیئے ہے۔ |

وانا اجزی بہ والصیام میں اس کی جزا ہوں اور روزہ سپر ہے جنۃ (رواہ البخاری)

پس مبارک ہے وہ جو اس سپر کو لے کر کارزار اعمال میں آتا ہے، کہ وہ حملۂ نفس سے زخمی نہ ہوگا۔ مبارک ہے وہ جوان ایام میں بھوکا رہتا ہے کہ وہ آسودہ ہوگا۔ مبارک ہے وہ جوان ایام میں پیاسا رہتا ہے کہ وہ سیراب ہوگا۔

سبوح قدوس ربنا ورب الملٰئکۃ والروح



# کیا قرآن رسول کا کلام اور انسانی تعلیمات سے ماخوذ ہے؟

اگر کوئی مسلمان نہ ہو یا خدانخواستہ حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کو صادق اور راست باز تسلیم نہیں کرتا تو اس کے لیے اپنی غلط فہمی سے بے شبہہ یہ کہنے کا موقع ہے کہ قرآن پاک خدا کا نہیں بلکہ رسول کا کلام اور انسانی تعلیم سے ماخوذ ہے۔ لیکن ہمارا مخاطب ایک ایسا شخص ہے جو اپنے کو مسلمان کہنے اور مسلمان ماننے جانے پر مصر ہے اور ساتھ ہی حضرت محمد رسول اللہ صلعم کو صادق اور راست باز تسلیم کرتا ہے اور اسکے باوجود یہ کہنے کی جرأت کرتا ہے کہ قرآن پاک خدا کا نہیں بلکہ رسول کا کلام ہے۔ اور انھوں نے یہود و نصاریٰ کی سنی سنائی باتوں کو اپنے قرآن میں درج کر دیا ہے۔

جو شخص اپنے کو مسلمان کہکر یہ خیال رکھتا ہو وہ قطعاً اسلام کے دائرہ سے خارج ہے کیونکہ وہ ایک ایسے بنیادی اصول کی جڑ کھودتا

چاہتا ہے جس پر اسلام کی پوری عمارت قائم ہے اور جو اسلام کا مسلمہ عقیدہ اور یقینی تعلیم اور متفقہ فیصلہ ہے۔ جس پر جب سے اسلام ہے تمام امت کا متفقہ مسلمہ اور ناقابل شک یقین کامل ہے۔

جو چیز ایسی یقینی اور مسلم ہو اس پر دلیل قائم کرنا اور دلیلوں کے ذریعہ سے اس پر ایمان کا مطالبہ درحقیقت اس یقین کی کمزوری کا نشان ہے۔ آفتاب کے طلوع پر دلیل مانگنا اپنی نابینائی کا آپ اعلان ہے۔

اسلام کی ساڑھے تیرہ سو برس کی زندگی میں سیکڑوں فرقے پیدا ہوئے مگر اس اصول پر سب کے سب متفق تھے کیونکہ جو اس اصول پر متفق نہیں وہ اسلام کے دائرہ ہی میں شامل نہیں وہ کسی فرقہ میں کیا شمار پاتا۔

کیسے افسوس کی بات ہے کہ آج نام کے مسلمانوں میں ایک ایسے بلند خیال محقق پیدا ہوئے ہیں جو گو مشرق و مغرب کے ہر علم و فن سے کورے ہیں پھر بھی ہمہ دانی کا یہ دعویٰ ہے کہ مشرق و مغرب کا کوئی مسئلہ ایسا نہیں جس میں اجتہاد کا دعویٰ نہ ہو۔

ان صاحب نے شاید ۱۹۰۰ء میں جب وہ چودہ پندرہ برس کے ہوں گے اپنے باپ کے ساتھ جو دارالعلوم کے مطبخ اور دارالاقامہ میں منشی کی خدمت پر ایک دو مہینے کے لئے نوکر ہوئے تھے دارالعلوم کے احاطہ میں داخل ہو کر چند ابتدائی کتابیں صرف شروع کی تھیں اس پر اتنا بڑا

جھوٹ وہ بولتے ہیں کہ انھوں نے دارالعلوم ندوہ میں علوم کی تکمیل کی ہے جیساکہ انھوں نے مصنفین اردو کی فہرست مطبوعہ کتاب گھر حالی پبلشنگ ہوس دہلی میں خود اپنے قلم سے لکھکر چھپوایا ہے (ص ۱۳۵) کیا اس کے بعد انکی اخلاقی حالت اس قابل سمجھی جاسکتی ہے کہ وہ حقائق اسلام پر گفتگو فرمائیں اور مسائل میں مجتہدانہ رائے کے اظہار کی جرأت کریں ع

تفو بر تو اے چرخ گرداں تفو

اپنی اس خود نوشت سوانح عمری میں صاحب مذکور نے اپنی تعلیم کا دوسرا مقام رامپور لکھا ہے جہاں ان کے والد نے وکالت کا پیشہ اختیار کرلیا تھا لیکن وہاں بھی ان کی تعلیم ہدایۃ السعیدیہ اور مختصر المعانی سے آگے نہیں ہوسکی۔ اور یہ کتابیں بھی ان کی بنیادی کمزوری کے سبب سے انکی سمجھ سے باہر تھیں جیساکہ انکے ساتھیوں کا بیان ہے۔

یہ ہے ان صاحب کی مشرقی علوم وفنون کی تکمیل اور تبحر کا سارا افسانہ!

اس کے بعد کچھ انگریزی پڑھ کر پولیس کی نوکری کی اور وہاں سے الگ ہوکر یا الگ کئے جانے پر دوسروں کی کمائی کو اپنانے میں اپنے کمال کا اظہار کیا اور حقائق قرآنی اور نکات دینی پر لب کشائی کی جرأت کی۔

عزیزے کہ از در گہش سر بتافت
بہر در کہ شد ہیچ عزت نیافت

اگر ایسا شخص علانیہ اسلام سے ارتداد کرلے یا یہودی عیسائی اور آریہ ہوجائے تو ہم کو کچھ دکھ نہ ہوگا کیونکہ یہ سمجھ لیا جائے گا کہ وہ بھی اسلام

سے غداری کر کے مخالفوں کی صف میں شامل ہو گیا لیکن غم تو اس کا ہے کہ وہ اپنے کو مسلمان کہتا ہے اور اسلام کے قلعہ میں بیٹھکر دشمنوں کے حق میں اسلام کے خلاف تبلیغ میں مصروف ہے اور اسکے سبب سے مسلمان دو طرفہ حملوں میں گھرے ہیں۔ ایک دشمنوں کے حملے کا جواب۔ اور دوسرا دوست نما دشمنوں کے حملے کی روک تھام۔ جب فوج کی صف کے اندر یہ خانہ جنگی برپا ہو اسکی کامیابی کا یقین کوئی کیونکر کرے۔

شخص مذکور دراصل تو قرآن پاک کو خدا کا کلام اسلیئے نہیں مانتا کہ وہ خدا کی ذات وصفات کے یقین سے محروم ہے۔ نبوت و رسالت کی حقیقت سے بے گانہ اور وحی والہام کے عقیدہ سے ناآشنا ہے مگر ظاہر یہ کرتا ہے کہ اسکو اسلیئے نہیں مانتا کہ

۱۔ اس سے لازم آئے گا کہ خدا کی زبان اور منہ ہو

۲۔ اگر قرآن پاک محمد رسول اللہ صلعم کی تصنیف نہ ہو تو رسول اللہ صلعم کی دماغی بلندی اور ذہنی کمال کا ثبوت کیا ہوگا (نعوذ باللہ)

۳۔ قرآن نے اپنے کو کہیں کلام اللہ نہیں کہا ہے۔

ان خرافات کی تردید کی چنداں ضرورت نہ تھی مگر اس لیئے تاکہ یہ نہ کہا جائے کہ ہم کو جواب نہیں دیا گیا۔ چند سطروں کے لکھنے کی ضرورت ہے

**صفتِ کلام**

دراصل یہ مسئلہ صفاتِ الٰہی کے مسئلہ کی ایک کڑی ہے دنیا میں کوئی شئے صفات سے خالی ہو کر نہیں پائی جاسکتی، عرصہ ہستی میں اوپر سے نیچے تک جو چیز بھی ہے وہ چند صفات

سے متصف ہی ہو کر پائی جارہی ہے۔ اسی اصول کے تحت میں وہ ہستی اقدس بھی جس سے ساری دنیا کی ہستی ہے صفات سے خالی نہیں۔ عام اہل سنت اور غیر اہل سنت میں اختلاف اس میں ہے کہ ان صفات کا منشا خود ذات الٰہی ہے یا ذات سے علیحدہ ہو کر وہ صفات اس میں اسی طرح پائے جاتے ہیں جیسا کہ ممکنات میں ہم کو نظر آتے ہیں۔

بہرحال جو پہلو بھی اختیار کیا جائے صفات الٰہی کے منشا اور آثار کے ظہور سے کسی فرقہ بلکہ مطلقاً کسی مذہب کو انکار نہیں۔ اسی بنا پر ہم خدا کو سمیع (سننے والا) بصیر (دیکھنے والا) متکلم (بولنے والا) مرید (ارادہ کرنے والا) اور قادر (قدرت والا) یقین کرتے ہیں۔ اسلام کا کوئی فرقہ ایسا نہیں جو یہ کہے کہ جب وہ سنتا ہے تو اسکے ہمارے جیسے کان بھی ہونگے۔ وہ دیکھتا ہے تو ہماری جیسی اسکی آنکھیں بھی ہونگی۔ وہ بولتا ہے تو ہماری جیسی اس کی زبان بھی ہو گی۔ اسی طرح دوسری صفات کا فرق ہے۔

ان صفات کی تعبیر دو طریقوں سے کی گئی ہے۔

۱۔ صفات عین ذات ہیں یعنی خود ذات میں ان صفات کا منشا پایا جاتا ہے۔ خدا کو "سمیع" کہنے کا یہ مطلب ہے کہ جن باتوں کا علم ہم کو کانوں سے سن کر ہوتا ہے خدا کو ان کا علم ہے۔ "بصیر" اسلئے کہتے ہیں کہ جن چیزوں کو ہم دیکھ کر محسوس کرتے ہیں ان کو بھی خدا جانتا ہے اور "متکلم" اس لیے کہتے ہیں کہ ہم اپنے جن اندرونی خیالات

اور مافی الضمیر کو اپنی زبان کی حرکت اور آواز سے دوسروں پر ظاہر کرتے ہیں
خدا بھی اپنی ان باتوں سے دوسروں کو اطلاع بخشتا ہے اور یہی اللہ کا کلام ہے۔

۲۔ دوسری صورت یہ ہے کہ ان صفات کے اظہار کے جو آلات ہم میں پائے جاتے ہیں انہی نوعیتوں کی چیزیں اللہ تعالیٰ میں بھی پائی جاتی ہونگی اور اسی ادنیٰ تعلق سے خدا کے ہاتھ کو ہاتھ، آنکھ کو آنکھ، سننے کو سننا اور بولنے کو بولنا کہتے ہیں۔ اس کے ہاتھ ہیں مگر ہماری طرح نہیں۔ کان ہیں مگر ہماری طرح نہیں۔ وہ کلام کرتا ہے مگر ہماری طرح نہیں کیونکہ وہ خود اور اس کی ساری صفتیں قرآن کے اس اصول کے تحت ہی ہیں۔

لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ (شوریٰ۔۲) | اس جیسی کوئی چیز نہیں۔

بہر حال ان میں سے جو پہلو بھی اختیار کیا جائے صفات الٰہی کا منشا پورا ہوگا اب جو شخص کسی کو اپنے مافی الضمیر سے متعین اشاروں کے ذریعہ یا تحریر کے ذریعہ، یا کسی قاصد کے ذریعہ یا تار ٹیلیفون اور ریڈیو کے ذریعہ یا مسمرازم میں معمول میں اپنی تاثیر کے ذریعہ جو اطلاع دوسروں کو دیتا ہے وہ اطلاع یا کلام ذریعہ کا نہیں ہوتا، وہ اصل متکلم یا کاتب کا ہوتا ہے۔ ان درمیانی ذریعوں کا کام صرف ایصال ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم السلام کو اپنے ارادہ، اطلاع اور حکم سے جو اطلاع بخشتا ہے وہ کلام الٰہی ہی کلام رسول نہیں۔

## انبیاء علیہم السلام میں علم کی دو قسم کی طاقتیں ہوتی ہیں

یہ آلات جن کے ذریعہ ہم اظہار مدعا کرتے ہیں بے جان اور بے ارادہ ہیں ہم جس طرح چاہتے ہیں ان کو استعمال کرتے ہیں

لیکن انبیا علیہم السلام کی یہ صورت نہیں ۔ وہ جان اور ارادہ رکھتے ہیں لیکن ان کا یہ ارادہ تمامتر حکم الٰہی کے مطابق ہوتا ہے۔

اللہ تعالےٰ نے ان انبیا علیہم السلام میں جیسا کہ شاہ ولی اللہ صاحب نے حجۃ میں لکھا ہے دو قسم کی علمی استعدادیں رکھی ہیں ایک تو قوانین شریعت کا وہ اصولی علم جس کے ذریعے سے وہ کلیات کے تحت میں جزئیات پر حکم لگاتے ہیں قوانین الٰہی کا یہ علم ان میں اسی طرح ودیعت رکھا جاتا ہے جس طرح انسان حیوان، چرند، پرند غرض تمام انواع میں کچھ فطری علم ودیعت رکھ دیا جاتا ہے انسان کے بچہ کو دودھ پینا کون سکھاتا ہے، حیوانات کے بچوں کو چرنا اور چگنا کون بتاتا ہے۔ پرندوں کے بچوں کو اڑنا، آبی جانوروں کے بچوں کو تیرنا کون تعلیم کرتا ہے۔ وہی خالق فطرت! اور حاکم خلقت! اسی کو وحی فطری کہتے ہیں۔ مثال کے لئے انسانوں میں فطری شاعر، فطری موجد، فطری مقنن فطری ریاضی داں کا وجود کافی ہے۔

حضرات انبیا کے اس ذریعۂ علم کو ملکہ نبوت اور فہم نبوی بھی کہہ سکتے ہیں اور وحی خفی بھی اس کا نام رکھ سکتے ہیں اور یہی ذریعۂ علم انبیاءؑ کی جلالت علم کو ظاہر کرتا ہے۔

دوسرا علم وہ ہے جو وقتاً فوقتاً انبیا کو ان کے کسب نظر اور عمل فکر کے بغیر بارگاہ الٰہی سے عطا ہوتا ہے۔ اس ذریعۂ اطلاع میں انبیا اسی طرح بے جان اور بے ارادہ آلات کی طرح ہیں جن کی مثال اوپر دی گئی یہی **وحی جلی** ہے اور یہی **کلام الٰہی** ہے۔ اس طریق پر انبیا کو جو علم ہوتا ہے وہ انبیا کا

(۲) تدوین علوم متعلقہ قرآن۔ مثلاً علم الامثال۔ علم الاعراب۔ علم المجاز۔

(۳) تفسیر معانی والفاظ قرآن مثلاً کتب تفاسیر عامہ۔

ان امور ثلاثہ میں سے ہر ایک اس لائق ہے کہ اگر اسکی تفصیل کی جائے تو خود اسکے متعدد شعبے نکل سکتے ہیں لیکن بخوف تطویل ہم صرف ضروری اور مابحتاج امور پر اکتفا کرینگے۔

## مسائل متعلقہ قرآن

ان سے وہ مسائل مراد ہیں جو اختصار مباحث کی بنا پر مستقل فن نہیں بن سکتے اور اس لئے ان کے متعلق مستقل کتابیں نہیں لکھی گئیں اس عنوان کے تحت میں حسب ذیل مسائل علماء نے بیان کئے ہیں۔

(۱) معرفت کیفیت نزول قرآن و بدء وانتہائے نزول قرآن (قرآن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر کس طرح نازل ہوتا تھا اور سب سے اول اور سب سے آخر کون سی آیت یا سورت نازل ہوئی)

(۲) معرفت آیات وسور مکیہ و مدنیہ (مکہ میں کون کون آیتیں اور سورتیں نازل ہوئیں اور مدینے میں کون؟)

(۳) معرفت اوقات وازمنۂ نزول (یہ آیتیں اور سورتیں کس وقت نازل ہوئیں؟)

(۴) معرفت مقامات واماکن نزول (کہاں اور کس مقام پر نازل ہوئیں؟)

(۵) معرفت جمع و ترتیب قرآن (قرآن کس طرح جمع و مرتب ہوا؟)
(۶) معرفت تعداد سور و آیات و کلمات قرآن (قرآن میں کتنی سورتیں، کتنی آیتیں اور کتنے حروف ہیں؟)
(۷) معرفت مجمل و مبین و مقید و مطلق، و عام و خاص، و منطوق و مفہوم و محکم و متشابہ قرآن۔
(۸) معرفت اقسام دلائل قرآن۔
(۹) معرفت طرق مخاطبات قرآن۔
(۱۰) معرفت حصر و تخصیص و ایجاز و اطناب قرآن قس علی ذالک

## علوم متعلقہ قرآن

علمائے اسلام نے قرآن مجید کے متعلق جو خدمات انجام دیئے ہیں اس کی عملی دلیل یہ ہے کہ انھوں نے قرآن مجید کے ہر شعبہ کے متعلق اتنے علوم مدون اور اسقدر کتابیں تصنیف کر دی ہیں کہ انکا حصر بھی مشکل ہے۔ کشف الظنون اور فہرست ابن ندیم میں سینکڑوں علوم و تصنیفات متعلقہ قرآن کا ذکر ہے جو آج بالکل ناپید ہیں۔ تاہم تلاش و جستجو سے جن علوم و تصنیفات کا پتہ ملتا ہے وہ حسب ذیل ہیں۔

رسوم القرآن۔ تجوید القرآن۔ اعراب القرآن۔ مصادر القرآن۔ افراد القرآن و جمعہ۔ مفردات القرآن۔ غرائب القرآن۔ معانی القرآن۔ اعجاز القرآن۔ مجاز القرآن۔ تشبیہ القرآن۔ امثال القرآن۔ امثلۃ القرآن

بدائع القرآن۔ اسباب النزول۔ مبہمات القرآن۔ متشابہ القرآن۔ اقسام القرآن مناسبۃ الآیات والسور۔ مطالع القرآن ومقاطعہ وفواتح السور۔ اعلام القرآن ناسخ القرآن ومنسوخہ۔ مشکلات القرآن۔ حجج القرآن۔ احکام القرآن جوہر القرآن۔ نجوم القرآن۔

ان تمام علوم کے متعلق دو قسم کی تصنیفات ہیں۔ ایک وہ جن میں ان تمام علوم ومسائل سے ایک ہی کتاب کے مختلف ابواب میں بحث کی گئی ہے اور بہ اختصار وہ ان تمام مباحث پر مشتمل ہیں۔ اس صنف تصنیفات کو ہم نے "جوامع علوم قرآن" دوسری قسم اُن تصنیفات کی ہے جن میں ایک ایک علم اور ایک ایک مبحث سے مستقلاً بحث ہے اور وہ صرف ایک ہی علم یا مبحث کے مختلف انواع مسائل ونکات اور فوائد کو جامع ہیں۔

## جوامع علوم القرآن

دنیا میں ہر شئے اپنی بسیط اور سادہ حالت سے شروع ہوتی ہے اور پھر رفتہ رفتہ ایک شاندار ترکیبی حالت تک پہنچ جاتی ہے۔ علوم قرآن کے متعلق بھی ابتدائی کوششیں انفرادی علوم ومسائل سے شروع ہوئیں اور ایک مدت کے بعد وہ تکمیل کو پہونچیں۔ یہی سبب ہے کہ علوم قرآن کے متعلق منفردہ تصانیف دوسری صدی میں موجود ہو گئی تھیں لیکن جوامع تصنیفات کا سراغ ہم کو سب سے پہلے پانچویں صدی میں ملتا ہے۔ ہم جوامع علوم قرآن کا پہلا مصنف علی بن ابراہیم الحوفی المتوفی سنہ ۴۳۰ھ کو جانتے ہیں

جن کی تصنیف کا نام علوم القرآن ہے۔ اس کے بعد شیخ مکی بن ابی طالب المتوفی ۴۳۷ھ کی "الھدایۃ الی بلوغ النھایۃ" کا نام لینا چاہیئے۔ مصنف نے یہ کتاب ۷ جزء میں معانی و انواع علوم قرآن پر لکھی ہے۔
اس باب میں تیسری تصنیف مؤسس فن بلاغت امام عبدالقاہر جرجانی المتوفی ۴۷۵ھ کے تلمیذ رشید ابو عامر فضل بن اسماعیل جرجانی کی البیان فی علوم القرآن ہے۔ اس کے بعد ابو موسیٰ محمد بن ابی بکر اصفہانی المتوفی ۵۸۱ھ کی مجموع المغیث فی علم القرآن والحدیث۔ یہ پہلا شخص ہے جس نے علوم قرآن وحدیث پر یکجا کتاب لکھی۔ علامہ ابن جوزی المتوفی ۵۹۷ھ کی "فنون الافنان فی علوم القرآن" بھی اس فن کی ایک بسوط تصنیف ہے۔ بدیع الدین احمد بن ابی بکر بن عبدالوہاب القزوینی الموجود ۶۲۵ھ کی الجامع المحرر الحاوی معلوم کتاب اللہ العزیز اپنی دلالت عنوان کے لحاظ سے ایک قابل قدر کتاب معلوم ہوتی ہے اسی موضوع پر جمال القراء وکمال الاقراء علم الدین ابوالحسن علی بن محمد سخاوی المتوفی ۶۴۳ھ کی بھی تصنیف ہے جو قرأت، وقف وابتداء ناسخ ومنسوخ وغیرہ مباحث قرآن پر مشتمل ہے۔ محمد بن عبدالرحمان ابن شامہ المتوفی ۷۰۸ھ کی "المرشد الوجیز فی علوم متعلق بالقرآن العزیز" بھی اس فن میں ایک کتاب ہے۔ لیکن ان تمام تصنیفات سے بہتر بدرالدین محمد بن بہادر زرکشی المتوفی ۷۹۴ھ کی "البرھان فی علوم القرآن" جس میں ۴۷ مختلف حیثیات سے قرآن مجید کے

متعلق مباحث ہیں۔ اس کے بعد قاضی جلال الدین بلیقی المتوفی ۸۲۴ھ
کی مواقع العلوم من مواقع النجوم ہے۔ اس کتاب میں چھ فصول
کے تحت میں قرآن مجید کے مختلف پچاس مباحث و فنون ہیں ۸۵۶ھ
میں محی الدین محمد بن سلیمان کا مبخی نے "التیسیر فی علم التفسیر کے
نام سے ایک چھوٹا سا رسالہ لکھا جس پر کامبخی کو فخر تھا۔ مگر اسلام کو
فخر نہ تھا۔ سب سے آخر لیکن سب سے جامع اور بہتر اس باب میں جلال الدین
سیوطی المتوفی ۹۱۱ھ کی الاتقان فی علوم القرآن ہے جس میں ۸۰
ابواب کے تحت میں علوم قرآن کے متعلق ۳۰۰ سے زاید مباحث ہیں اور
حقیقت یہ ہے کہ اگر حسب عادت سیوطی نے موضوع وضعیف احادیث
وروایات کو اس میں جگہ نہ دی ہوتی تو کتب خانۂ اسلام کی یہ ایک بے
نظیر تصنیف ہوتی۔

یہ تصانیف مذکورہ جیسا ہم نے پہلے لکھا ہے جوامع علوم قرآن پر
مشتمل ہے۔ آئندہ سطور میں ہم ایک ایک فن کا ذکر کرتے ہیں جس میں بہ ترتیب
(۱) کتابت و قرأت قرآن (۲) الفاظ قرآن (۳) معانی قرآن (۴)
مقدمات مقاصد قرآن اور (۵) مقاصد قرآن پر گفتگو ہوگی۔

## (رسوم القرآن)

نزول قرآن کے بعد قرآن کے متعلق سب سے پہلا کام یہ تھا کہ قلم سے
اسکو لکھا جائے اور زبان سے ادا کیا جائے۔ نوع اول کا نام

رسوم القرآن" ہے جس میں قرآن مجید کے اصول کتابت اور طریقہ تحریر سے بحث ہوتی ہے۔ یہ ممکن تھا کہ جس طرح عربی زبان کی تمام کتابیں لکھی جاتی ہیں اسی طرح قرآن بھی لکھا جاتا اور عہد بعہد اصول خط عربی میں جو تبدیلیاں ہوئیں ان سے کتابت قرآن میں بھی کام لیا جاتا لیکن مسلمانوں نے بسلسلہ حفظ قرآن ضروری سمجھا کہ جو لفظ عہد قدیم نبوی میں جس طرح لکھ دیا گیا ہے اسی طرح باقی رکھا جائے۔ تاکہ مسلمان نہ صرف یہ دعویٰ کر سکیں کہ الفاظ قرآن محفوظ ہیں بلکہ یہ بھی دعویٰ کر سکیں کہ خط و رسوم قرآن بھی محفوظ ہیں۔

عملاً مسلمانوں نے اس فن کو عہد نبوت سے اس وقت تک باقی رکھا ہے کیونکہ قرآن کو باوجود کثرت نسخ ہمیشہ اسی رسم خط میں لکھا جس میں صحابہ نے قرآن عام مسلمانوں کو سپرد کیا۔ تدوین فن کے لحاظ سے اس باب میں سب سے پہلی تصنیف حسب معلومات موجودہ ابو عمرو بن سعید الدانی المتوفی ۴۴۴ھ کی تصنیف "الاقتصاد فی رسم المصحف" اور "المقنع فی رسم المصحف" ہے المقنع میں باختصار مصاحف بلاد اسلامیہ کے مختلف و متفق خطوط کا اور قرآن میں زیر و زبر اور نقطے لگانے کی کیفیت کا بیان ہے۔ علمائے اسلام نے اس تصنیف کی بڑی قدر کی۔ ابو محمد قاسم بن فیرہ شاطبی المتوفی ۵۹۰ھ نے بنظر تسہیل حفظ اسکو ایک قصیدہ رائیہ میں نظم کر دیا۔ اس رسالہ کا نام "عقیلہ اتراب القصائد" ہے۔ برہان الدین ابراہیم ابن عمر جعبری المتوفی ۷۳۲ھ نے اس قصیدہ کی بنام "جمیلۃ ارباب المراصد"

علم الدین علی بن محمد سخاوی المتوفی ۶۴۳ھ بنام "الوسیلة الی کشف العقیلہ" شہاب الدین احمد بن محمد بن جبارة المرداوی المقدسی المتوفی ۷۲۸ھ محمد بن قفال شاطبی تلمیذ سخاوی اور احمد بن محمد بن شیرازی کازرونی نے ۷۹۸ھ میں اور ابو البقا علی بن القاصح المصری المتوفی ۸۰۱ھ نے بنام "تلخیص الفوائد" اور نیز نور الدین علی بن سلطان ہروی المتوفی ۱۰۱۴ھ نے بنام "الهبات السنیة العلیہ علی ابیات الشاطبیۃ الرائیہ فی الرسم" مبسوط و مختصر شرحیں لکھیں۔

متاخرین میں خطیب الروم ۹۵۹ھ کی "رسوخ اللسان فی حروف القرآن" اور ابو العباس مراکشی کی "عنوان الدلیل فی مرسوم خط التنزیل" کارآمد رسائل ہیں۔ ہندوستان میں مولانا بحر العلوم المتوفی ۱۲۲۵ھ ہجری کا مختصر فارسی رسالہ رسم مصحف اکثر قرآن کے حاشیوں پر چھپا ہے۔

## تجوید القرآن

یعنی قرآن مجید کا صحیح مخارج حروف و تلفظ سے حسن ترتیل کے ساتھ ادا کرنا۔ تجوید کو قرآن کے ساتھ وہی نسبت ہے جو نشید و غنا کو زبور کے ساتھ۔ تاہم یہود و مسیحی اسکو کوئی فن نہ بنا سکے اور مسلمانوں نے اسکو بھی ایک فن بنا دیا ہے۔ سینکڑوں ماہر اور امام اس فن کے ازمنہ مختلفہ میں ممالک اسلام میں پیدا ہوئے اور اب تک موجود ہیں۔

ممالک عربیہ میں عموماً اور ہندوستان میں کہیں کہیں باقاعدہ اس کی درسگاہیں ہیں جہاں بواسطۂ اساتذہ فن و مدونہ قواعد و اصول تجوید کی اب تک خلفاً عن سلف تعلیم ہوتی چلی آئی ہے۔

تدوین فن کی حیثیت سے اس فن کے سب سے پہلے مصنف موسیٰ بن عبید اللہ خاقانی بغدادی المتوفی ۳۲۵ھ ہیں۔ اسکے بعد مکی بن ابی طالب قیسی المتوفی ۴۳۷ھ کی کتاب رعایۃ لتجوید القرأۃ تصنیف ہوئی۔ اس فن کی مقبول ترین تصنیف محمد بن محمد جزری المتوفی ۸۳۳ھ کی مقدمہ جزریہ منظومہ ہے۔

بڑے بڑے علماء نے اسکی شرحیں لکھی ہیں مثلاً زین الدین ازہری المتوفی ۸۷۰ھ خالد بن عبد اللہ ازہری المتوفی ۹۰۵ھ ابو العباس احمد بن محمد قسطلانی المتوفی ۹۲۳ھ شیخ الاسلام زکریا انصاری المتوفی ۹۲۶ھ شمس الدین دلبجی شارح شفا المتوفی ۹۴۷ھ ملا عصام الدین طاش کبریٰ زادہ المتوفی ۹۶۸ھ رضی الدین بن الحنبلی الحلبی المتوفی ۹۷۱ھ برہان الدین جعبری المتوفی ۷۳۲ھ کی عقود الجمان فی تجوید القرآن بھی اسی فن کی تصنیف ہے۔

## قرآآت القرآن

الفاظ قرآن با وجود بقائے معنی مختلف وجوہ حرکات و اوقات و ادغام و امالہ و فصل و وصل کے ساتھ پڑھے جا سکتے ہیں اور یہ تمام طرق متواتر صحابہ سے مروی ہیں۔ ان وجوہ و حرکات و طرق مختلفہ سے یا ان کے

کسی ایک سے بحیثیت روایت و سماعت بحث کہ آنحضرت سے کس طرح سنا گیا ہے اور صحابہ نے کس طرح پڑھایا "علم قرآت القرآن" ہے صحابہ کے بعد تابعین اور تبع تابعین میں اس فن کے سات مشہور امام گذرے ہیں تابعین میں عبداللہ ابن عامر یحصبی قاری شام المتوفی ۱۱۸ھ عبداللہ بن کثیر قاری مکہ المتوفی ۱۲۰ھ۔ عاصم بن بہدلہ قاری کوفہ المتوفی ۱۲۷ھ اور تبع تابعین میں حمزہ بن حبیب التیمی قاری کوفہ المتوفی ۱۵۴ھ۔ نافع بن عبدالرحمٰن لیثی قاری مدینہ المتوفی ۱۶۹ھ۔ علی بن حمزہ کسائی قاری کوفہ المتوفی ۱۸۹ھ۔ اور ابو عمر بن العلاء المازنی قاری بصرہ المتوفی ۲۴۶ھ ان میں سب سے زیادہ مشہور و مقبول قرأت نافع ہے جسکی عملاً تمام بلاد اسلامیہ میں تقلید کی جاتی ہے۔

نافع نے ستر قراء تابعین سے قرأت حاصل کی تھی۔ اس فن کے مصنف اول حسب تحقیق علامہ جزری' ابو عبید قاسم بن سلام المتوفی ۲۲۴ھ ہیں "شاطبیہ" سے (جو اس فن کی مقبول ترین تصنیف ہے) پہلے' ابو علی حسن بن احمد فارسی نحوی المتوفی ۳۷۷ھ کی "الحجۃ فی القرآت" عبید اللہ بن محمد اسدی المتوفی ۳۸۷ھ کی "المفصح فی القرآت"۔ ابو عمرو عثمان بن سعید الدانی المتوفی ۴۴۴ھ کی کتاب "التیسیر جامع البیان فی القرآت السبع" اور "المحتوی فی القرآت الشواذ" اور ابو طاہر اسمٰعیل بن خلف المتوفی ۴۵۵ھ کی "عنوان فی القرأۃ" اور "الاکتفا فی القرأۃ" قابل ذکر تصنیفات ہیں۔ اواسط قرن سادس میں امام القرأۃ قاسم بن فیرہ

شاطبی اندلسی المتوفی ۵۹۰ھ نے قصیدۂ لامیہ شاطبیہ تصنیف کیا جسکی شعاع شہرت کے پردہ میں اس سے پہلے کی تمام تصنیفات چھپ گئیں "شاطبیہ" کے بعد قراء کبار نے مستقل تصانیف کے بجائے اسکی شرح کافی سمجھی۔ جن میں مشہور اشخاص علم الدین علی بن محمد سخاوی المتوفی ۶۴۳ھ برہان الدین ابواسحاق ابراہیم بن عمر جعبری المتوفی ۷۳۲ھ ابوالخیر محمد بن محمد جزری المتوفی ۸۳۳ھ اور ابن القاصح صاحب سراج القاری ہیں۔ علامہ جزری شارح شاطبیہ ہونے کے سوا "النشر فی القرآت العشر" اور "تحبیر التیسیر فی القرآت العشر" کے مصنف بھی ہیں۔ علی نوری سفاقسی کی "غیث النفع فی القرآت السبع" بھی اس فن میں ایک متداول کتاب ہے۔

## عِلَل القرآت

جس طرح علم القرأۃ میں روایۃ وسماعًا الفاظ قرآن کے مختلف اوصاف و احوال سماعیہ کا بیان ہوتا ہے علل القرآت میں انہی چیزوں سے اصولاً اور عقلاً بحث ہوتی ہے کہ از روئے اصول صرف ونحو وقواعد ومحاورات زبان عربی ان کو کیونکر ہونا چاہیئے۔ ان مباحث پر گفتگو کا سب سے زیادہ حق اہل ادب اور علمائے نحو کو ہے۔ اسی لیئے اس فن کا واضع ومدون یہی طبقہ ہے۔ مثلاً ابوالعباس احمد بن محمد نحوی سلیمان بن عبد اللہ نحوی المتوفی ۴۹۳ھ۔ ابوالحسن علی بن حسین الباقولی الموجود ۵۳۵ھ

# معرفۃ الوقف والابتداء

انسان کسی حالت میں سانس کی آمد و رفت کو روک نہیں سکتا اسلیئے ضروری ہے کہ کسی طویل عبارت کو پڑھتے وقت سانس کئی کئی بار ٹوٹ جائے ان سکنات تنفس کے لئے ضروری ہے کہ وہ بے موقع نہ ہوں ورنہ عبارت کا سلسلہ اتصال ٹوٹ جائے گا اور اکثر عبارتوں کا سمجھنا مشکل ہوگا۔ علمائے اسلام نے اسی غرض کے لئے علم الوقف والابتداء وضع کیا اور قرآن میں جابجا علامات وقف کے نشان لگائے جن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ تلاوت قرآن میں کہاں وقف کرنا چاہیئے یعنی ٹھہرنا چاہیئے۔ اور کہاں سانس توڑ کر دوسری آیت سے تلاوت کی ابتدا کرنی چاہیئے۔ یہ فن گو علم التجوید اور علم القرات کا ایک جزء ہے لیکن غایت اہمیت کے لئے قرا نے اسکو مستقل فن قرار دیا۔ اور اس میں منفرد و مخصوص تصنیفات کیں۔

ابوبکر محمد عیسیٰ مغربی نے ان تمام اوقاف کو ایک رسالہ میں بنام "وقوف النبی صلعم فی القرآن" جمع کر دیا ہے۔ مکی بن ابی طالب المتوفی ۴۳۷ھ نے صرف اس موضوع پر ایک رسالہ "الوقف علی کلا وبلیٰ فی القرآن" لکھا کہ قرآن میں لفظ "کلا" اور "بلیٰ" پر وقف کرنا چاہیئے یا نہیں؟ ان کے علاوہ کتاب "الوقف والابتداء" کے نام سے مشہور ائمہ نحو و ادب مثلاً قدما میں یحییٰ ابن زیاد الفراء المتوفی ۲۰۷ھ، ابوالعباس احمد بن یحییٰ ثعلب نحوی المتوفی ۲۹۱ھ، مکی بن ابی طالب المتوفی ۴۳۷ھ، ابواسحاق

ابراہیم الزجاج نحوی المتوفی سنہ ۳۱۱ھ۔ ابوبکر محمد بن قاسم ابن الانباری نحوی ۳۲۷ھ۔ ابوجعفر نحاس بغدادی نحوی المتوفی ۳۳۸ھ۔ ابوسعید حسن بن عبداللہ سیرانی نحوی المتوفی ۳۶۸ھ اور متاخرین میں محسن عمانی اور سجاد ندی نے مستقل کتابیں تالیف کیں۔

# الفاظ قرآن

## مفردات القرآن

اسلام جب تک جزیرۂ عرب میں محدود تھا قرآن کے حل لغات و تفسیر الفاظ کی کوئی ضرورت نہ تھی لیکن غیر عربوں میں اشاعت قرآن کے لیے ضروری تھا کہ الفاظ و لغات قرآن کی تشریح کی جائے اور انکی ڈکشنری ترتیب دی جائے بعض علمائے ادب نے تمام الفاظ کا احاطہ کیا اور انکا نام مفردات القرآن رکھا۔ مثلاً مفردات القرآن امام راغب اصفہانی الموجود ۵۰۰ھ۔ مفردات القرآن محی الدین محمد بن علی وران حنفی۔ لیکن اکثر علمائے ادب نے بجائے احاطۂ الفاظ صرف مشکل لغات پر اکتفا کی اور اسکو غریب القرآن کے نام سے موسوم کیا۔

## غرائب القرآن

فن غریب القرآن پر نہایت کثرت سے علمائے نحو و ادب نے تصنیفات کیں اس موضوع پر سب سے پہلی کتاب غریب القرآن ابوعبیدہ معمر بن مثنیٰ نحوی المتوفی سنہ ۲۰۹ھ کی ہے۔ اس کے بعد اس موضوع پر یہ کتابیں لکھی گئیں

غریب القرآن احمد بن محمد بن یزداد طبری نحوی الموجود ۳۰۴ھ۔ غریب القرآن ابن درید لغوی المتوفی ۳۲۱ھ۔ غریب القرآن عبداللہ بن مسلم بن قتیبہ المتوفی ۳۲۲ھ۔ غریب القرآن ابوبکر محمد بن قاسم ابن الانباری المتوفی ۳۲۸ھ۔ غریب القرآن ابوعمر محمد عمر الزاہد تلمیذ ثعلب المتوفی ۳۴۵ھ۔ الاشارۃ فی غریب القرآن ابوبکر محمد بن حسن نقاش نحوی بغدادی المتوفی ۳۵۱ھ۔ غریب القرآن قاضی احمد بن کامل المتوفی ۳۵۰ھ۔ غریب القرآن ابوبکر محمد بن عزیزی سجستانی تلمیذ ابن درید۔ غریب القرآن والحدیث ابوعبید احمد بن محمد ہروی المتوفی ۴۰۱ھ۔ مشکل غریب القرآن مکی بن ابی طالب قیسی المتوفی ۴۳۷ھ۔ کتاب المغیث المستدرک علی الہروی ابوموسیٰ محمد بن ابی بکر اصفہانی المتوفی ۵۸۱ھ۔ تحفۃ الاریب فیما فی القرآن من الغریب ابوحیان محمد بن یوسف الاندلسی المتوفی ۷۴۵ھ

غریب القرآن کی تدوین میں سب سے زیادہ کاوش و تلاش و صرف وقت ابن درید اور عزیزی نے کیا۔ ان دونوں استاد شاگرد نے تدوین و ترتیب غریب القرآن میں پورے پندرہ برس صرف کیے۔

## مصادر القرآن

بعض ائمہ لغت نے قرآن کے اسمائے جامدہ کو چھوڑ کر صرف مشتقات کی طرف توجہ کی اور مصادر قرآن کی تحقیق و تشریح کی۔ اس قسم کی پہلی تصنیف یحییٰ بن زیاد الفرا المتوفی ۲۰۷ھ کی مصادر القرآن ہے۔

اس کے بعد ابراہیم بن الیزیدی المتوفی ۳۲۵ھ نے مصادر القرآن لکھی۔ ابو جعفر احمد بن علی جعفر المتوفی ۵۴۴ھ نے تاج المصادر کے نام سے قرآن و حدیث دونوں کے مصادر یکجا جمع کر دیئے۔

## الواحد والتثنیۃ والجمع فی القرآن

ہم نے جیسا پہلے بیان کیا ہے کہ جس طرح تمدن اجتماعی میں نئے نئے تکلفات اور مختلف ضرورتوں کے سامان ہمیشہ پیدا ہوتے رہتے ہیں اور وہ پھیلتے جاتے ہیں بعینہ یہی حال تمدن علمی کا بھی ہے کہ ہر شئے میں ذرا ذرا سی مناسبت سے نئے نئے شقیے پیدا ہوتے رہتے ہیں ہر تثنیہ اور جمع کی اصلی صورت واحد ہے۔ اور واحد و مفرد اسماء کی تشریح مفردات و غریب قرآن میں گو ہوتی رہتی ہے لیکن چونکہ تثنیہ اور جمع بنانے کے مختلف قواعد و اصول ہیں۔ بعض جمعیں بلا قاعدہ ہوتی ہیں۔ بعض جمعوں کی مفرد نہیں ہوتی۔ ان وجوہ سے علماء نے اس موضوع پر بھی بالکل مستقل رسائل لکھے جن میں سے سب سے پہلی تصنیف یحییٰ ابن زیاد الفراء المتوفی ۲۰۷ھ کی کتاب الجمع والتثنیۃ فی القرآن اور دوسری اخفش اوسط سعید بن سعدہ نحوی المتوفی ۲۱۵ھ کی الواحد والجمع یا الافراد والجمع فی القرآن

## معربات القرآن

ہر زبان میں دوسری زبانوں سے باہمی اختلاط و تعلقات سیاسی و

وتجارت کی بنا پر کچھ الفاظ آجاتے ہیں۔ اور تھوڑے تغیر کے بعد وہ اصل زبان کے الفاظ قرار پاجاتے ہیں۔ عربی زبان میں بھی اس قسم کے الفاظ ہیں اور قرآن مجید نے ان کو استعمال کیا ہے۔ مجموعی مباحث میں علمائے متقدمین میں سے تو متعدد علما مثلاً ثعالبی، ابن فارس، ابن جزری، ابن جریر طبری (فی اول التفسیر) وغیرہ نے ان کا ایک باب علحدہ قرار دیکر انکی تحقیق کی ہے۔ لیکن متاخرین میں جلال الدین سیوطی المتوفی سنہ ۹۱۰ھ نے "المذہب فیما وقع فی القرآن من المعرب" ایک مستقل رسالہ تالیف کیا ہے۔ تاج الدین سبکی المتوفی سنہ ۷۷۱ھ اور ابن حجر عسقلانی المتوفی سنہ ۸۵۲ھ نے ان الفاظ معربہ کو نظم کر دیا ہے۔

## الوجوہ والنظائر فی القرآن

قرآن میں اکثر ایک لفظ متعدد مقامات میں مختلف معنی رکھتا ہے اہل بلاغت ایسے لفظ کو "مشترک" کہتے ہیں لیکن قرآن میں انکو "نظائر" کہتے ہیں۔ اور بعض الفاظ ایسے ہیں جو متعدد مقامات پر بعینہٖ مستعمل ہوئے ہیں اور ہر جگہ ان سے ایک ہی معنی مراد ہیں۔ علمائے قرآن انکو وجوہ کہتے ہیں۔ وجوہ ونظائر کی واقفیت فہم معانی قرآن کے لیے نہایت ضروری ہے تاکہ معنی سمجھنے میں اشتباہ نہ ہو۔ اس بنا پر علمائے اسلام نے وجوہ ونظائر کی مستقل تصنیفات میں توضیح وتحقیق نہیں ضروری سمجھا۔ اس فن کی بنا اسقدر قدیم ہے کہ

حضرت ابن عباس سے انکے دو شاگرد عکرمہ اور علی بن ابی طلحہ نے ان سے اس فن کی روایتیں کی ہیں، بلحاظ تصنیف سب سے پہلے مقاتل بن سلیمان مفسر المتوفی ۱۵۰ھ کی تالیف "الوجوہ والنظائر" کا نام منقول ہے۔

انکے علاوہ احمد بن فارس لغوی المتوفی ۳۷۵ھ۔ ابوالفرج ابن الجوزی المتوفی ۵۹۷ھ۔ ابوالحسین محمد بن عبدالصمد مصری دامغانی۔ ابوالقاسم محمود نیسا بوری الموجود ۵۵۳ھ کی الوجوہ والنظائر فی القرآن کے نام سے تصنیفات ہیں۔ جلال الدین سیوطی کا رسالہ "معترک القرآن فی مشترک القرآن" بھی اسی فن میں ہے۔

# اعرابُ القرآن

تمام سامی زبانوں میں سے صرف بابلی اور عربی دو زبانوں میں اجزائے کلام کے باہمی ارتباط و تعلق کے اظہار کے لئے اعراب (یعنی آخر حرف میں زیر، زبر، پیش) کا استعمال ہوتا ہے۔ انہیں اعراب کے ذریعہ سے عربی زبان میں فاعل، مفعول، مضاف، مضاف الیہ، حال، تمیز وغیرہ کا امتیاز ہوتا ہے۔ اسلئے ظاہر ہے کہ فہم معنی کے لیئے واقفیت اعراب کی کسقدر ضرورت ہے۔ علمائے اسلام نے یہ بھی ضرورت پوری کر دی ہے۔ قرآن مجید کے اعراب پر بے شمار کتابیں تصنیف کی ہیں جن میں عموماً ایک ایک سورہ کو بہ ترتیب لیکر انکے اعراب کی تحقیق کی گئی ہے۔

اعراب القرآن ابوحاتم سہل بن محمد سجستانی المتوفی ۲۴۸ھ،

اعراب القرآن ابومروان عبدالملک بن حبیب قرطبی المتوفی ۲۳۹ھ۔ اعراب القرآن ابوالعبّاس مبرد المتوفی ۲۸۶ھ۔ اعراب القرآن ثعلب نحوی المتوفی ۲۹۱ھ۔ اعراب القرآن حسین بن احمد خالویہ نحوی المتوفی ۳۷۰ھ (اس کتاب میں سورۂ طارق سے آخری تیس سورتوں کے اعراب بیان کئے گئے ہیں) غریب اعراب القرآن احمد بن فارس زکریا لغوی المتوفی ۳۷۵ھ اعراب القرآن علی بن ابراہیم حوفی المتوفی ۴۳۰ھ (یہ کتاب دس جلدوں میں ہے) مشکل اعراب القرآن مکی بن ابی طالب قیسی المتوفی ۴۳۷ھ (تین جزء) ابوطاہر اسماعیل بن خلف صقلی نحوی المتوفی ۴۵۵ھ (نو جلدوں میں) اعراب القرآن ابوزکریا خطیب تبریزی المتوفی ۵۰۲ھ (۴ جلدوں میں) اعراب القرآن قوام السنۃ ابوالقاسم اسماعیل الطلحی الاصفہانی المتوفی ۵۳۵ھ۔ اعراب القرآن ابوالبقاء عبداللہ المعکری المتوفی ۶۱۶ھ اس فن کی مقبول و مشہور کتابیں ہیں۔ ان کے علاوہ اس فن کی یہ کتابیں بھی قابل ذکر ہیں۔ اعراب القرآن موفق الدین عبداللطیف بغدادی المتوفی ۶۲۹ھ (صرف اعراب سورۂ فاتحہ) الکتاب الفرید فی اعراب القرآن المجید برہان الدین ابراہیم بن محمد سفاقی المتوفی ۷۴۲ھ (مخلوط باعراب تفسیر) و اعراب القرآن احمد بن یوسف السمین المصری المتوفی ۷۵۶ھ۔ تحفۃ الاقران فیما قری بالتثلیث من حروف القرآن احمد ابن یوسف بن مالک الرعینی الاندلسی المتوفی ۷۷۹ھ (اس کتاب میں ان الفاظ کا بیان ہے جن کو مختلف معانی کے لحاظ سے جو

زیر، زبر، پیش تینوں حرکات کے ساتھ پڑھا جا سکتا ہے)

# معانی، بیان، بدیع قرآن

## معانی القرآن

الفاظ کے بعد قرآن مجید کے محاسن معنوی کی بحث ہے کہ قرآن مجید کن معانی پر مشتمل ہے۔ وہ معانی کن طرق سے ادا ہوئے ہیں۔ کن معانی کو کن مختلف صلات و حرف روابط سے ادا کیا گیا ہے۔ اور یہ مختلف صلات و حروف روابط معانی میں کیا اثر پیدا کرتے ہیں الفاظ کی تقدیم و تاخیر، تعریف و تنکیر اطلاق و تقیید وغیرہ سے معانی میں کیونکر اثر پیدا ہوتا ہے۔ ان تمام امور کی واقفیت کے بغیر فہم مطالب قرآن غیر ممکن ہے۔ اسی لیئے علمائے ادب نے جن کو اس موضوع پر قلم اٹھانے کا سب سے زیادہ حق تھا ان مباحث پر نہایت کثرت سے کتابیں لکھیں جن میں حسب ذیل تصنیفات و مصنفین کے نام ہم کو معلوم ہیں:

معانی القرآن یونس بن حبیب النحوی المتوفی ۱۸۲ھ۔ معانی القرآن علی بن حمزہ کسائی المتوفی ۱۸۹ھ۔ معانی القرآن محمد بن مستنیر قطرب النحوی المتوفی ۲۰۶ھ۔ معانی القرآن ابو الحسن بن زیاد الفراء المتوفی ۲۰۷ھ۔ معانی القرآن ابو عبیدہ معمر نحوی المتوفی ۲۰۹ھ۔ معانی القرآن اسماعیل بن اسحاق ازدی المتوفی ۲۲۰ھ۔ تفسیر معانی القرآن سعید بن مسعدہ اخفش المتوفی ۲۲۱ھ معانی القرآن ثعلب نحوی المتوفی ۲۹۱ھ۔ معانی القرآن محمد بن احمد بن کیسان نحوی المتوفی ۲۹۹ھ۔ معانی القرآن ابو محمد سلمہ بن عاصم نحوی المتوفی ۳۱۰ھ

معانی القرآن ابو اسحاق ابراہیم الزجاج المتوفی ۳۱۱ھ۔ معانی القرآن ابو عبداللہ محمد بن احمد نحوی المتوفی سنہ ۳۲۰ھ۔ معانی القرآن ابوالحسن عبداللہ بن محمد نحوی المتوفی ۳۲۵ھ۔ معانی القرآن ابوجعفر نحاس نحوی المتوفی ۳۲۸ھ الموضح فی معانی القرآن ابوبکر نقاش نحوی المتوفی سنہ ۳۵۰ھ۔ موجز التاویل عن معجز التنزیل احمد بن کامل بن شجرہ المتوفی سنہ ۳۵۰ھ۔ ایجاز البیان فی معانی القرآن نجم الدین ابوالقاسم محمود نیساپوری المتوفی ۵۵۳ھ۔

# اعجاز القرآن

انبیاء پر خدا کی طرف سے جو کتابیں نازل ہوئیں وہ اپنے معانی، مقاصد ارشادات اور ہدایات کی بنا پر ہر زمانے میں معجز رہی ہیں لیکن یہ قرآن مجید کی ایک خصوصیت ہے کہ وہ اپنے معانی و ارشادات کے ساتھ اپنے الفاظ ترکیب کلام۔ ادائے مقصود اور تعبیر مفہوم میں بھی اعجاز رکھتا ہے۔ یہی سبب ہے کہ صحف قدیمہ گو اپنے معانی کے لحاظ سے اب تک باقی ہوں لیکن وہ اپنے الفاظ و ترکیب الہامی کے لحاظ سے مدت ہوئی کہ دنیا سے مفقود ہو چکی ہیں مگر قرآن مجید جس طرح اپنے معانی تعلیمات اور ہدایات کے لحاظ سے غیر فانی ہے اسی طرح اپنے الفاظ و عبارات الہامیہ کے لحاظ سے بھی غیر فانی ہے۔ قال اللہ تعالیٰ انا لہ لحافظون

حقیقت اعجاز بیان۔ اسباب اعجاز کی تشریح۔ انواع اعجاز کی تقسیم و تحلیل۔ محاسن عبارات قرآن کی تفصیل نکات و وجوہ۔ بلاغت و فصاحت

قرآن کی توضیح، علمائے اسلام نے اس خوبی اور عمدگی سے کی ہے کہ حیرت ہوتی ہے۔ اور اس کے متعلق اس کثرت سے لٹریچر انھوں نے فراہم کر دیا ہے کہ اسکا احاطہ بھی دشوار ہے۔ اس فن کی پہلی کتاب جہاں تک ہمیں معلوم ہو سکا امام ابوالحسن علی بن حسین رمانی المتوفی ۳۸۶ھ کی "نکت فی الاعجاز" ہے اور دوسری امام سلیمان احمد ابن محمد خطابی المتوفی ۳۸۸ھ کی اعجاز القرآن۔ اور تیسری شریف ابو عبداللہ محمد بن زید بن علی الواسطی المتوفی ۳۰۶ھ کی اعجاز القرآن۔ چوتھی قاضی ابو بکر باقلانی المتوفی ۴۰۳ھ کی اعجاز القرآن ہے۔ شیخ عبدالقاہر جرجانی المتوفی ۴۷۴ھ نے "المعتضد" کے نام سے شریف ابو عبداللہ کی کتاب، کی شرح لکھی۔ شیخ کی اسکے علاوہ اعجاز القرآن پر ایک دوسری تصنیف بھی ہے۔

متاخرین میں زین المشائخ محمد بن ابی القاسم البقالی الخوارزمی المتوفی ۵۶۲ھ کی "التنبیہ علی اعجاز القرآن" ابو اسحاق ابراہیم بن احمد الجزری الخزرجی کی "ایجاز البرہان فی اعجاز القرآن" امام فخر الدین رازی المتوفی ۶۰۶ھ کی اعجاز القرآن، زکی الدین بن ابی الاصبع قیروانی المتوفی ۶۵۶ھ کی البرہان فی اعجاز القرآن ابو بکر محمد بن محمد بن سراقہ المتوفی ۶۶۲ھ کی اعجاز القرآن۔ کمال الدین محمد بن علی زملکانی شافعی المتوفی ۷۲۷ھ کی البرہان فی اعجاز القرآن الکبیر۔ اور المجید فی اعجاز القرآن المجید الصغیر اس فن کی نادر تصنیفات ہیں۔

یہ تصنیفات عموماً قرآن مجید کے ان طرق بلاغت و وجوہ فصاحت

وانواع محاسن پر مشتمل ہیں جو حد اعجاز تک پہنچ گئے ہیں۔ ضرورت تھی کہ قرآن مجید کے عام محاسن کلام پر بھی گفتگو کی جائے چنانچہ مجاز قرآن۔ تشبیہ قرآن، امثال قرآن۔ امثلہ قرآن اور بدائع قرآن پر انکو مستقل فن قرار دیکر علیحدہ علیحدہ بیسوں کتابیں لکھی گئیں۔

## مجاز القرآن

فطرت انسانی ہے کہ وہ پامال عامیانہ اور کثیر الاستعمال چیزوں سے نفرت کرتا ہے اور مخصوص الاستعمال نوایجاد اور دست نارسیدہ اشیاء کو پسند کرتا ہے اسی بنا پر عام اور مبتذل ترکیب الفاظ فصحاء کی زبان میں متروک ہیں۔ لیکن یہ ظاہر ہے کہ اگر ہر متکلم معانی کے لیے خود الفاظ گڑھ کر اس کا استعمال شروع کرے تو ہر شخص کی زبان کے لیے ایک نئی ڈکشنری کی حاجت ہوگی۔ اور دنیا میں باہمی فہم و تفہیم کا سد باب ہو جائیگا کیونکہ الفاظ سے معانی تک انتقال ذہن فقط ملک یا قوم کے متفق علیہ وضع عام کا نتیجہ ہے اس بنا پر ایک طرف یہ ضروری ہے کہ وضع عام سے کنارہ کشی نہ کی جائے اور دوسری طرف یہ ضروری ہے کہ کلام میں جدت ترکیب، خصوصیت استعمال اور بے ابتذالی پیدا ہو۔ اس مشکل کا چارہ کار صرف ایک چیز ہے یعنی تعبیر معنی کے لیے ان غیر مبتذل، غیر عامیانہ اور مخصوص الفاظ کا استعمال کیا جائے جن کا گو ان معانی کے لیے وضع عام نہ ہو کہ ابتذال پیدا ہو جائے لیکن ان الفاظ کے معانی موضوعہ اور ان معانی میں جنکو ہم ادا

کرنا چاہتے ہیں ایک خاص قسم کی مناسبت و مشابہت ہو جسکی بنا پر جب ہم ان الفاظ کا استعمال کریں ہمارا مخاطب ان کے عام موضوع لہ معنی سمجھے اور پھر جب وہ ان کو کلام کے مقصود اور موقع و محل کے موافق نہ پائے فوراً اسکا ذہن ان عام معانی کو چھوڑ کر ان کے مناسب و مشابہ معنی کی طرف منتقل ہو جائے اور متکلم کا مقصود اس کے جدید، غیر مبتذل اور غیر عامی الفاظ و ترکیب کے ذریعہ سے سمجھ جائے۔

اس تفصیل سے حقیقت و مجاز کی ماہیت اور مجاز کے حسن شرف اور رفعت کے اسباب کا اظہار مقصود تھا کہ حقیقت الفاظ کا اپنے وضع عام و معروف میں استعمال کا نام ہے۔ اور مجاز اس عام و معروف وضع کے ذریعہ سے اسکے مناسب و غیر معروف معنی کو ادا کرنا ہے۔ اور اس غیر معروفی، بے انتذالی اور جدت ترکیب کے بنا پر مجاز حقیقت سے بہتر اور اشرف قرار دیا گیا ہے۔

قرآن مجید میں جس کا حسن عبارت، خوبی کلام اور جدت ترکیب حد اعجاز تک ہے بے انتہا مجازات ہیں جو اکثر کتب سماویہ کی خصوصیت خاص ہے فن معانی القرآن میں گو علماء نے ایک حد تک اسکے مباحث سے تعرض کیا تھا لیکن انکی اہمیت ایک مستقل فن کی طالب تھی اس بنا پر مصنفین اسلام نے مجاز القرآن کے نام مستقل و مفرد تصنیفات کا سلسلہ شروع کیا۔ اس سلسلہ کی پہلی کڑی ابو عبیدہ معمر بن مثنی نحوی المتوفی ۲۰۹ھ کی "مجاز القرآن" ہے سلطان العلماء عز الدین بن عبد السلام المتوفی ۶۶۰ھ کی "الاشارۃ الی الایجاز فی بعض انواع المجاز" اس فن کی بہترین تصنیف جس میں

نہایت استیعاب کے ساتھ قرآن کی آیات کا استقصا اور ان کے معانی کی تشریح کی گئی۔ اسکے بعد علامہ ابن قیم بن جوزیہ کی تصنیف "الایجاز فی المجاز" ہے۔ جلال الدین سیوطی المتوفی ۹۱۱ھ نے سلطان العلماء کی "الاشارة" کا بنام "مجاز الفرسان الی مجاز القرآن" اختصار کیا ہے۔

## تشبیہ القرآن

سینکڑوں معانی اور مطالب ایسے ہیں جو عام نظروں سے پوشیدہ ہیں اور جن کی تشریح و توضیح کے لئے ایک دفتر درکار ہوتا ہے لیکن سب سے آسان، مختصر اور بہتر صورت اسکی یہ ہے کہ ان کو بذریعہ تشبیہ ادا کیا جائے یعنی ان کو ایسے معانی و مطالب کے مماثل و مشابہ قرار دیا جائے جو عام طور سے معلوم ہیں۔ اور نظروں کے سامنے ہیں کہ مخاطب ان ظاہر اور واضح معانی سے بواسطہ مماثلت و مشابہت ان مخفی، پیچیدہ اور دیر فہم معانی و مطالب تک پہنچ جائے۔

مذہب چونکہ ماورائے مادہ سے بحث کرتا ہے اسلئے بیشتر مواقع پر اسکو تشبیہوں سے کام لینا پڑتا ہے۔ قرآن مجید کے تشبیہات پر عام کتب بیان اور نیز فن معانی القرآن، فن اعجاز القرآن اور فن مجاز القرآن میں ان پر کامل بحثیں موجود ہیں۔ اور الجمان فی تشبیہ القرآن لابی القاسم عبداللہ بن باقیا البغدادی المتوفی ۴۸۵ھ اس فن پر ایک مستقل کتاب بھی ہے۔

# امثال القرآن

جو اغراض تشبیہ سے متعلق ہے بعینہ وہی امثال سے مقصود ہیں۔ انبیائے مذاہب اور حکمائے اخلاق نے تمام طرق استدلال سے زیادہ ان امثال سے کام لیا ہے کہ یہ استدلالات منطقی سے زیادہ موثر اور عام فہم ہیں۔ اسلیے قرآن مجید میں بھی نہایت کثرت سے امثال ہیں تفسیر کے ضمن میں مفسرین نے ان امثال کی جو تشریح کی ہے انکے علاوہ ابو عبدالرحمان محمد بن حسین سلمی نیساپوری المتوفی سنہ ۴۱۲ھ ابوالحسن علی بن محمد ماوردی المتوفی سنہ ۴۵۰ھ اور شمس الدین ابن القیم المتوفی سنہ ۷۵۴ھ نے "امثال القرآن" کے نام سے مستقل کتابیں لکھی ہیں۔

# امثلۃ القرآن

حکما کے چھوٹے چھوٹے مقولے اور بلغا کے بلیغ فقرے لوگوں کی زبانوں پر چڑھ جاتے ہیں اور یہی تقریباً انشاپردازی اور ادب کی جان ہوتے ہیں اور پھر وہ لٹریچر میں اسقدر سرایت کر جاتے ہیں کہ ان سے سینکڑوں محاورے اور تلمیحات پیدا ہو جاتے ہیں۔ قرآن مجید ایجاز اور اعجاز کا کامل ترین نمونہ ہے۔ اسکی سینکڑوں چھوٹی چھوٹی آیتیں اور حکیمانہ فقرے عربی علم ادب کے جزء بنگئے ہیں جن کے بغیر عبارت میں بلندی اور کلام میں لطف شیرینی نہیں پیدا ہو سکتی۔ علمائے ادب عربی نے قرآن مجید کی اس قسم کی تمام آیتیں الگ کردی ہیں ثعالبی المتوفی سنہ ۴۲۹ھ نے کتاب الایجاز والاعجاز میں۔ قاضی ماوردی المتوفی

سنہ ۴۵ع نے امثال القرآن میں جعفر بن شمس الخلافہ نے کتاب الآداب میں جلال سیوطی المتوفی سنہ ۹۱۱ع نے الاتقان میں مستقل ابواب قرآن مجید کی ضرب الامثال کو جمع کر دیا ہے۔

## بدائع القرآن

کلام کے محاسن معنوی کے بعد اس کے محاسن لفظی کا درجہ ہے جن کو عام طور سے "صنائع وبدائع" کہتے ہیں۔ زور بلاغت وفصاحت کے ساتھ اگر یہ چیز کلام میں پیدا ہو جائے تو عجیب لطف دے جاتی ہے۔ یہ بھی عجیب بات ہے کہ تمام علوم وفنون اسلامیہ کے بانی وواضع اول عموماً ارباب خلوت وصحرا سے اور بوریا نشینان کلبۂ فقر ہیں لیکن علم بدیع کا مخترع اول ایک عباسی شاہزادہ ابن المعتز المتوفی سنہ ۲۹۲ھ ہے۔ اس نے ۱۷ بدائع اپنی تصنیف کتاب البدیع میں جمع کیے۔ قدامہ بن جعفر نے جو ابن المعتز کا معاصر تھا نقد الشعر میں ۳۰ تک پہنچایا۔ ابو ہلال عسکری المتوفی سنہ ۳۹۵ھ نے کتاب الصناعتین میں ۷ کا اور اضافہ کیا۔ ابن رشیق قیروانی المتوفی سنہ ۴۵۶ھ نے کتاب العمدہ میں ۶۵ بدائع شمار کیے۔ شرف الدین احمد بن یوسف تیفاشی نے ۷۰ کیا عبد العظیم بن ابی الاصبع المتوفی سنہ ۶۵۶ھ نے کتاب التحریر کے نام سے خاص قرآن مجید کے بدائع کی کتاب لکھی جس میں بدائع کی تعداد ۱۰۰ تک پہنچا دی

## ھجاء القرآن

عجائب قدرت الٰہی کا ایک نمونہ یہ ہے کہ دنیا میں تقریباً پانچ ہزار

زبانیں بولی جاتی ہیں جو باوجود اختلاف شدید، حروف ہجا کی آوازیں (بہ استثنائے چند حروف) بالکل متحد و مشترک ہیں لیکن یہ اتحاد و اشتراک انکے الفاظ کے اتحاد و اشتراک پر ذرا بھی موثر نہیں ہے۔ زیادہ سے زیادہ ۳۲ یا ۳۳ حروف ہیں جو کم و بیش دنیا کی پانچ ہزار زبانوں کیلئے ہمیشہ جدید اور غیر مشترک الفاظ کا ذخیرہ فراہم رکھتے ہیں!

عربی زبان تمام السنہ سامیہ سے زیادہ حروف رکھتی ہے۔ عبری جو باعتبار ادبیات و علوم تمام سامی زبانوں میں سب سے زیادہ قدیم ہے اسکی بنیاد صرف ان ۲۲ حروف پر ہے۔

ا ب ج د (گ) ہ و ز ح ط ی۔ ک ل م ن۔ س ع ف (پ) ص۔ ق ر ش ت۔

انکا مجموعہ ابجد۔ ہوز۔ حطی۔ کلمن۔ سعفص۔ قرشت ہے۔ عربی زبان میں چھ حروف زیادہ ہیں۔ ث خ ذ ض ظ غ۔ جن کا مجموعہ ثخذ اور ضظغ ہے۔

اس تفصیل سے تم نے سمجھ لیا ہوگا کہ عربی زبان میں حروف ہجا کی یہ جدید ترتیب عبری ترتیب کیا تھی؟ یعنی دراصل اس طرح تھی۔

ا ب ج د۔ ہ و ز ح ط ی۔ ک ل م ن۔ س ع ف ص۔ ق ر ش۔ ت ث خ ذ۔ ض ظ غ۔

بعد از اسلام سب سے اول جس چیز کو عربی زبان حیطہ تحریر میں لائی وہ قرآن مجید ہے۔ کسی چیز کو لکھنے کے لئے حروف ہجا کی ترتیب و تعیین کوئی

ضروری شئے نہیں لیکن اس کے پڑھنے کے لیے یقیناً سب سے اوّل حرف ہجاء کی اور پھر اسکو بحسن و صحت پڑھ سکنے کے لئے حروف ہجا کی ترتیب صحیح و آسان کی ضرورت ہوتی ہے۔ چنانچہ سب سے پہلے مسلمانوں نے حروف ہجاء کو آسان ترین و بہترین ترتیب میں مبدل کیا۔ اور تمام ہم شکل و متحد الصورت حروف کو یکجا کر دیا۔ مثلاً ا۔ ب ت ث۔ ج ح خ۔ د ذ۔ ر ز۔ س ش۔ ص ض۔ ط ظ۔ ع غ۔ ف ق۔ ک۔ ل۔ م۔ ن۔ و۔ ہ۔ ی۔

حروف ہجاء کے تلفظ کی ایک اور مصیبت تھی۔ عبری میں کہ السنہ سامیہ کی مہذب ترین شاخ تھی تلفظ کی صورت یہ تھی۔

الف۔ بیتھ۔ گیمل۔ دالتھ۔ ھے۔ واو۔ زین۔ حیتھ۔ طیتھ۔ یود۔ کاف۔ لامیو۔ میم۔ نن۔ سن۔ عین۔ فے۔ صدیٖ۔ قف۔ رش۔ شن۔ تار۔

قرآن مجید کے لیے حروف ہجا کی تہذیب ترتیب میں اس اختلاف تلفظ کو بھی دفع کیا گیا اور حتی الامکان ایک مختصر و متساوی الصوت تلفظ وضع کیا گیا مثلاً الف نے، بے، تے، ثے الخ یا۔ الف۔ با۔ تا۔ ثا۔ الخ

الغرض یہ مباحث ایسے تھے جو مسئلہ تدوین علوم قرآنیہ میں سب سے اول بحث و ترتیب کے لائق تھے چنانچہ دوسری اور تیسری صدی کے علماء نے ان مباحث پر بھی منفرد و مخصوص کتابیں لکھیں جنکا نام عموماً "ہجاء المصحف" ہے ابن ندیم جو چوتھی صدی کا مصنف ہے اس نے اس موضوع پر متعدد تصنیفات کا ذکر کیا ہے۔ جیسے ہجاء المصحف یحییٰ بن حارث۔ ہجاء المصحف ابن شبیب۔ ہجاء المصحف احمد بن ابراہیم الوراق وغیر ذلک۔

# النقط والشکل فی القرآن

عربی زبان میں ابتداءً حروف ہجا میں نقطے نہیں ہوتے تھے اسلیئے اکثر اہل عجم کی نظر میں حروف باہم متشابہ معلوم ہوتے تھے اور وہ صحیح نہیں پڑھ سکتے تھے۔ حجاج بن یوسف ثقفی کے تمام اوراق عمل میں سیاہی کے سوا اور کچھ نہیں تاہم اگر ان میں کچھ اُجالا ہے تو یہی ہے کہ اس نے قرآن کو اس مشکل سے نجات دی۔

چنانچہ چند علما کی مدد سے اس نے نقطے ایجاد کرائے۔ اس پہ بھی غلطی رفع نہ ہوئی تو قرآن کے الفاظ پر شکل یعنی زبر، زیر اور پیش لگائے۔ اکثر عربی کتابوں میں تم نے "اعجام" اور حروف "معجم" پڑھا ہوگا۔ اسکے اصلی معنی یہ ہیں کہ "لفظ عربی کو عجمی بنانا" چونکہ یہ نقطے عجمیوں کی خاطر ایجاد کیے گئے تھے اسلیئے حروف ہجا پر نقطے لگانا گویا "اعجام" ہونا تھا۔ یعنی عربی لفظ کو عجمی بنانا تھا۔

چونکہ یہ علامات بالکل نئی تھیں اسلیئے ان کے قواعد و اصول کے لیئے مستقل تصنیفات کی ضرورت تھی۔ علمائے اسلام نے یہ ضرورت بھی باحسن وجوہ پوری کی اور حسب ذیل کتابیں یادگار چھوڑیں۔

کتاب النقط والشکل خلیل بن احمد (واضع علم عروض) المتوفی ۱۷۰ھ کتاب النقط والشکل محمد بن عیسیٰ۔ کتاب النقط والشکل یحییٰ بن مبارک یزیدی النحوی المتوفی ۲۰۲ھ۔ کتاب النقط والشکل ابوحاتم سجستانی المتوفی

۳۶۴ھ۔ (یہ کتاب جدوال و دوائر پر مشتمل ہے) کتاب النقط والشکل ابن قتیبہ دینوری المتوفی ۲۷۶ھ۔

# اجزاء القرآن

ہر کتاب تحصیل فوائد اور تسہیل مطالب کی غرض سے مختلف ابواب و فصول پر منقسم ہوتی ہے صحف الٰہیہ بھی اس اصول سے مستثنیٰ نہیں۔ توراۃ مختلف پرق (فرق) یعنی منازل اور مختلف اصحاح یعنی سور پر منقسم ہے۔ قرآن مجید کی اصلی تقسیم معنوی اور سورتوں پر ہے لیکن لوگوں نے تلاوت کی آسانی کے لئے مختلف اجزاء پر اسکو منقسم کر دیا ہے ان تقسیمات کا مبنیٰ صرف الفاظ و عبارات کی متساوی تقسیم ہے تاکہ پڑھنے والوں اور حوالہ دینے والونکو سہولت و آسانی ہو۔

قرون اولیٰ کے عباد و زہاد علی العموم قرآن کی کامل تلاوت ایک ہفتہ میں ختم کر دیتے تھے۔ اس مناسبت سے قرآن کی سب سے پہلی لفظی تقسیم یہ ہوئی کہ سات ٹکڑوں پر منقسم کیا گیا جن میں سے ہر ایک کو "حزب" (ٹکڑا) یا "منزل" کہتے ہیں کہ تلاوت قرآن کا مسافر ہر روز وہاں اپنے سفر الی اللہ کی ایک منزل ختم کرتا ہے۔

تلاوت کا اس سے زیادہ سہل طریقہ یہ ہے کہ ہر مہینے میں ایک بار ختم کیا جائے اس بنا پر لوگوں نے قرآن کو تیس روز کے حساب سے برابر برابر تیس حصوں پر تقسیم کر دیا جن کا نام "پارہ" یا جزء ہے۔

پھر ہر پارہ دو برابر حصّوں میں منقسم ہوتا ہے جن کو "نصف" کہتے ہیں نصف کے بھی دو ٹکڑے ہیں جن میں سے ہر ایک کا ایک ایک ربع ہے لیکن اصطلاحاً ایک ٹکڑے کو "ربع" دو ٹکڑے کو "نصف" تین ٹکڑے کو "ثلاث" اور چاروں ٹکڑوں کو ملا کر ایک "پارہ" کہتے ہیں۔

قرآن مجید کے ان مختلف اجزاء و اقسام کی تعیین کہ کہاں سے شروع ہوتے ہیں؟ کہاں ختم ہوتے ہیں؟ کہاں تک نصف ہے؟ کہاں ربع ہے؟ کہاں ثلث ہے، محتاج تالیف و ترتیب تھی اسلیئے دوسری اور تیسری صدی کے علماء نحو وادب نے اس احتیاج سے بھی قرآن کریم کو مستغنی کر دیا۔ اجزاء القرآن ابوبکر بن عیاش الموجود ۱۲۷ھ (یہ کتاب ۳۰ پاروں کی تقسیم میں ہے)۔ اجزاء القرآن حمید بن قیس الہلالی۔ اسباع القرآن (۷ منازل کی تفصیل) حمزہ زیات المتوفی ۱۵۶ھ اجزاء القرآن سلیمان بن عیسیٰ۔ اجزاء القرآن کسائی نحوی المتوفی ۱۸۰ھ۔ اجزاء القرآن ابو عمر الدوری الموجود ...

## مقطوع القرآن وموصولہ

کسی ایسی کتاب کے لئے جو متنوع المعانی اور مختلف المطالب ہو پڑھتے وقت نہایت ضروری ہے کہ عبارت کا توڑ جوڑ اور ختم و شروع ایسے فقرہ پر کیا جائے جس سے عبارت بے ربط اور معنی مختلط نہ ہوں۔ اسی کا نام قطع و وصل ہے۔ قرآن مجید کی تلاوت کے لیئے بلکہ صحیح طور پر مطالب سمجھنے کے لیئے نہایت ضروری ہے کہ قرآن مجید کی مقطوعات و موصولات

سے واقفیت ہو۔ حسب ذیل کتابیں اسی واقفیت کا ذریعہ ہیں مقطوع القرآن وموصولہ عبداللہ عامر یحصبی قاری شام المتوفی ۱۱۸ھ۔ مقطوع القرآن وموصولہ حمزہ بن حبیب الزیات قاری بصرہ المتوفی ۱۵۶ھ۔ مقطوع القرآن وموصولہ علی بن حمزہ کسائی قاری کوفہ المتوفی ۱۸۸ھ۔

# عدد آی القرآن

جس طرح عام کتابوں کی ہر فصل و باب کی ترکیب فقروں سے ہوتی ہے اسی طرح قرآن مجید کی ہر سورۃ آیتوں سے مرکب ہوتی ہے "آیۃ" عربی ہیں (اور اُوۃ عبری ہیں) لغتہ نشان و علامت کے مرادف ہے اور اصطلاحاً عبری میں تورات کے ایک حرف کو بھی اُوۃ کہتے ہیں کہ وہ اپنے مدلول علیہ کے لیے صرف ایک قسم کا نشان اور علامت ہے لیکن عربی کی اصطلاح اس سے زیادہ وسیع قرار دی گئی ہے اور وہ قرآن کے پورے ایک فقرہ پر حاوی ہے۔

آیت یا فقرہ کسکو کہتے ہیں؟ کسی کلام مسلسل کے اس مختصر ٹکڑے کو جو ادائے مطلب اور تفہیم معنی میں مستقل ہو۔ اس تعریف کی رو سے ممکن ہے کہ کلام کا ایک ٹکڑا جس کو ہم ادائے مطلب کے لئے مستقل سمجھتے ہوں تم نہ سمجھتے ہو۔ پس یہ بالکل ممکن ہے کہ اگر ایک فریق کے نزدیک سورۂ فاتحہ کے سات ٹکڑے ہوں یعنی سات آیتیں، تو دوسروں کے ہاں چھ ہوں یا آٹھ۔ اسی پر پورے قرآن مجید کی تمام آیات کی تعداد کو قیاس کر لو۔

قرآن مجید کے تحفظ و صحت کی اخیر حد یہ ہے کہ مسلمانوں نے اس کے

ایک ایک حرف، ایک ایک لفظ اور ایک ایک آیت کا شمار کر لیا ہے۔
حروف اور الفاظ کی تعداد میں تو زیادت و نقص نہیں ہو سکتی لیکن
بر بنائے تفصیل مافوق آیات کی تعداد میں اختلاف رائے ممکن ہے چنانچہ
"علم عدد آی القرآن" کا موضوع یہی مسئلہ ہے۔
علم القرأۃ کی تفصیل میں اوپر گذر چکا ہے کہ فنون قرآن کے لئے
قرون اولیٰ میں ۵ مشہور اسکول (درسگاہ) تھے۔ مکہ معظمہ۔ مدینہ مبارکہ
بصرہ، کوفہ، شام۔ ان میں سے ہر اسکول نے اپنی تحقیق و رائے کے
مطابق آیات قرآنیہ کی تعداد و شمار پر مستقل رسائل ترتیب دیئے ہیں۔

## مکہ معظمہ

کتاب العدد عطاء بن یسار الفقیہ۔ کتاب العدد فنزائی۔
کتاب حروف القرآن خلف البزاز

## مدینہ مبارکہ

کتاب العدد نافع قاری مدینہ المتوفی ۱۶۹ھ۔ کتاب العدد عیسی
المدنی۔ کتاب العدد اسماعیل بن ابی کثیر القاری

## کوفہ

کتاب العدد حمزہ الزیات قاری کوفہ المتوفی ۱۵۶ھ۔
کتاب العدد خلف النحوی الکوفی۔ کتاب العدد محمد بن عیسی
الکوفی۔ کتاب العدد علی بن حمزہ الکسائی النحوی قاری کوفہ
المتوفی ۱۸۹ھ۔

## بصرہ

کتاب العدد ابن معافا۔ کتاب العدد عاصم الجحدری۔ کتاب العدد حسن بن حسن بصری۔ عدد آی القرآن محمد بن مستنیر قطرب المتوفی سنہ ۲۰۶

## شام

کتاب العدد یحییٰ بن حارث الذماری۔ کتاب العدد خالد بن معدان[۵] کتاب اختلاف العدد وکیع الفقیہ۔

یہ قدماء کی تصنیفات ہیں۔ متاخرین میں موصلی (نام نہیں معلوم) کی ذات الرشد۔ اور ابو معشر عبد الکریم بن عبد الصمد الطبری المتوفی سنہ ۴۷۸ کی تعداد الآی القرآن وغیرہ اسی فن کی کتابیں ہیں۔



# پھر واقدی

## امام زہری پر الزام

### پروفیسر گولیم (درہم یونیورسٹی) انگلینڈ کا خط

### بنام اڈیٹر اسلامک ریویو ووکنگ

جناب من!

میں اسلامک ریویو کا باقاعدہ اور مستقل پڑھنے والا ہوں۔ فاضل سید سلیمان صاحب ندوی کے مضمون سے جو واقدی پر شایع ہوا مجھے نہایت دلچسپی ہوئی۔ کیا میں یہ درخواست کرسکتا ہوں کہ آپ میرے اس خط کو مزید آگاہی کے لئے شایع کردیں جو حسب ذیل سوالات پر مشتمل ہے

اول وہ کیا اصول ہے جسکی بنا پر واقدی کی صداقت زد کیجاتی ہے مہربانی کرکے مجھے یہ کہنے دیجئے کہ میں مذہبی گروہوں کے اس حق کے خلاف

لڑنا نہیں چاہتا کہ وہ ان تحریروں کو جو میرے نزدیک لائق قبول نہ ہوں، مستند ماننے سے انکار کر دیں بلکہ میں وہ اصول جاننا چاہتا ہوں جو کسی مصنف کے رد و قبول پر حاوی ہے۔ میں یقیناً جرح و تعدیل کے عظیم الشان لٹریچر اور مناولہ وغیرہ کے مسائل سے واقف ہوں لیکن واقدی ایک مورّخ تھا۔ دینیات کا مصنف (تھیالوجین) نہ تھا اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ وہ ٹھیک اوّولی نما بخاری کی موت سے ۵۰ سال پہلے وفات پا چکا تھا۔

یہ بھی آپ کے خیال سے دور نہ رہا ہو گا کہ وہ سندیں جو واقدی کی نسبت عمدہ رائیں ظاہر کرتی ہیں وہ ان سے جو اس کی تنقیص کرتی ہیں ایک نسل مقدم ہیں۔

پھر آپ کے فاضل مضمون نگار نے لکھا ہے کہ ہم کو واقدی کو معتبر ثابت کرنے کے لئے ایک انشاپرداز، ایک جغرافیہ داں یا ایک مورخ کی شہادت منزل تک نہیں پہنچا سکتی ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ کیوں نہیں پہنچا سکتی ہے اور ہم کیوں ابتدائے اسلام کے ممتاز مصنفوں، جغرافیہ دانوں اور مورخوں کے فیصلوں کو اس عجلت کے ساتھ چھوڑ دیں۔ کیا واقدی کی تصنیف اسی طرح ان اشخاص کو اپنی رائے زنی کے لئے دعوت نہیں دیتی۔ اور کیا اسکا فیصلہ صرف مذہبی علما (تھیالوجین) کی رایوں سے ہو گا۔

یہ نہ سمجھئے کہ میں یہ سوالات مناظرہ کے لیئے کر رہا ہوں بلکہ زیادہ تر میں یہ سوالات اپنی زیر تالیف "روایات اسلام" کے چوتھے باب کے متعلق معلومات تلاش کرنے کے لئے کر رہا ہوں۔ میرے خیال میں ابو حاتم کا واقدی کی

نسبت بری رائے ظاہر کرنا درحقیقت موضوع سے خارج ہے۔ پھر ابراہیم حربی نے واقدی کے طرز تحریر یعنی ہر واقعہ کی الگ الگ سند لیکھنے بغیر روایت کی مدافعت کی ہے۔ یہ ایسا طرز تحریر ہے جو یاد رہے کہ واقدی کی وفات کی ایک نسل بعد تک کم وقعت نہ تھا۔ کیونکہ زہری اور ابن اسحاق ان دونوں نے بھی ایسا ہی کیا ہے۔ آپ کے فاضل مضمون نگار نے یہ جواب دیا ہے کہ زہری اور ابن اسحق کی سطح واقدی سے بلند تر ہے لیکن کیا میں یہ پوچھ سکتا ہوں کہ کیوں؟ میں جانتا ہوں کہ علمائے مذہب (بخیال حبیش) کی نظر میں انکی زیادہ وقعت ہے لیکن مغازی میں انکی وقعت کیوں زیادہ ہے؟ کیا یہ فراموش کر دیا گیا ہے کہ زہری نے خود اقرار کیا ہے کہ انھوں نے دباؤ سے مجبور ہو کر جھوٹی حدیثیں بنائی ہیں۔ اکرھنا علیہ ھولاء الامراء (اس پر ہم کو ان بادشاہوں نے مجبور کیا) پھر بہت سے مصنفین نے صحیحین کی حدیثیں بھی رد کر دی ہیں اور نیز یہ کہ بخاری کے راویوں میں سے ایک ابوہریرہ بھی ہیں جو روایت کرتے ہیں کہ چاند پھٹ گیا تھا (شق القمر) اس بنا پر کوئی اس خیال سے باز نہیں رہ سکتا کہ کوئی قوی سبب اسکا نہیں ہے کہ واقدی کو بخاری کے فیصلہ کی بنا پر رد کر دیا جائے۔

اسلام کے ایک سچے طالب علم ہونے کی حیثیت سے میں نہایت مشکور ہونگا کہ اگر سید صاحب یا کوئی دوسرا فاضل مجھکو وہ اصول بتائے جسکی بنا پر کسی ابتدائی مسلمان کی شہادت قبول یا رد کی گئی ہے۔

آپ میرے ساتھ اتفاق کرینگے کہ جب کسی شخص کے خود معاصرین اسکو

اصلی سند تسلیم کریں تو یہ مشکل مناسب ہوگا کہ بعد کی نسل کے علمائے مذہب (یا
وضعیا تو جیش) کی بلا دلیل روایتی بنا پر اسکو جھوٹا کہکر بدنام کیا جائے۔

آپ کا مخلص

الفریڈ گیلیم

پروفیسر عربی درہم یونیورسٹی انگلینڈ

# جواب

پروفیسر صوت کے ان سوالات کو پڑھ کر سب سے پہلے اس بات کی
خوشی ہوتی ہے کہ ہمارے فاضل مستشرقین کی علمی تحقیق کا دائرہ روز بروز
وسیع ہوتا جا رہا ہے ایک زمانہ تھا کہ سیرۃ نبوی پر لکھنے کے لیے تنہا ابوالفداء
ایک ماخذ سمجھا جاتا تھا۔ اس کے بعد واقدی اور پھر ابن سعد اور ابن اسحاق
کی باری آئی یہاں تک کہ پروفیسر مارگولیتھ نے اسکا سب سے بڑا ماخذ حدیث کو
قرار دیا اور خصوصاً ابن حنبل کی ضخیم جلدوں کو لیکن ابھی تک اسکی کسر
تھی کہ اصول سے کسی واقعہ کی تنقید میں اصول روایت سے کام نہیں لیا گیا
پروفیسر گیلیم کے ان سوالات سے یہ خوشخبری معلوم ہوتی ہے کہ وہ اب
ہمارے ان اصول و ضوابط کو سمجھنا چاہتے ہیں جن پر اسلام کی ابتدائی
روایتوں کی تنقید کی اصلی بنیاد قائم ہے۔

دنیا میں صرف مسلمان ہی وہ قوم ہے جس نے واقعات و روایات کی

تنقید وتصحیح کے لئے اصول وضوابط قائم کئے اور اس سلسلہ میں اصول حدیث
اسماء الرجال، علم الجرح والتعدیل، اختلاف الحدیث اور ناسخ وغیرہ متعدد
فنون کی بنیاد ڈالی۔ اسی کے ساتھ روایت کے اصول اور نقد کے قوانین بنائے
اور ان پر صدہا کتابیں لکھیں اور وہ ہماری مشرقی درسگاہوں کے نصاب تعلیم کا
ایک جزو ہیں۔ اور محض عربی زبان کی ادبی واقفیت ان مشکلات کی گرہ
کشائی نہیں کر سکتی۔

مسلمانوں میں اس فن کی نظر سے واقعات کی تنقید دو پہلوؤں سے کی
جاتی ہے جن میں سے ایک اصول روایت اور دوسرا اصول درایت ہے۔ روایت
کے مختصر اصول یہ ہیں کہ شروع سے آخر تک واقعہ کے ناقل اور راوی معتبر اور
ثقہ ہوں۔ پہلا راوی یا خود واقعہ کے وقت موجود اور اس کا عینی شاہد ہو۔ یا
کسی شریک واقعہ اور عینی شاہد سے اس نے خود سنا ہو یا اس کے متعلق یہ تجربہ
سے ثابت ہو کہ وہ ہمیشہ عینی شاہدوں سے سن ہی کر اس قسم کی روایتیں کیا کرتا
ہے۔ پھر یہ کہ ہر راوی یہ اقرار کرے کہ اس نے خود دوسرے راوی یعنی اپنے
پیشرو راوی سے یہ سنا ہے۔ یا یہ ثابت ہو کہ وہ اس سے عمر میں ایک دفعہ بھی
کم از کم ملا ہے۔ یا یہ کہ وہ دونوں کم از کم ایک زمانہ میں موجود تھے اور ایک
کی دوسرے سے سماعت ممکن ہے۔ اول سے اخیر تک سند کی کڑی متصل اور
ملی ہو، کہیں سے ٹوٹی نہ ہو یعنی بیچ کا راوی کوئی نامعلوم نہ ہو۔

درایت کے مختصر اصول یہ ہیں کہ جو واقعہ بیان کیا جاتا ہے وہ دیگر مستند
تاریخی بیانات کے مخالف تو نہیں ہے۔ کسی دوسری صحیح تر شہادت سے اسکے

خلاف کوئی ایسی شہادت تو موجود نہیں ہے جو اسکی تکذیب کرتی ہو۔ راوی سے مطلب سمجھنے میں تو کوئی غلطی نہیں ہوئی ہے۔ راوی نے کوئی ادھوری بات تو نقل نہیں کی ہے۔ اسلام کے مسلمہ متیقنہ اور معروف اصول کے خلاف تو نہیں ہے۔

یہ اس فن کی مختصر دفعات ہیں جن پر اسلام کی ابتدائی تاریخ و احکام کی نقل و روایت کی بنیاد قائم ہے۔ اسلام کے ابتدائی مصنفین نے خواہ وہ علمائے حدیث ہوں علمائے مغازی ہوں یا علمائے تاریخ ہوں انھیں اصول کی پیروی جہانتک زیادہ کی ہے وہیں تک انکی تصنیفات امت کے نزدیک زیادہ قابل قبول ہوئی ہیں اسی بنا پر امام بخاری کی جامع صحیح کا۔ پھر امام مسلم نیشاپوری کی کتاب کا پھر علی الترتیب اسی طرح حدیث کی دوسری کتابوں کا ترتیبی درجہ ہے۔

امام بخاری نے اپنی کتاب میں کوئی ایسی روایت متن کتاب میں نقل نہیں کی ہے جس میں کے ہر ایک راوی نے دوسرے راوی سے اپنی ملاقات اور سماعت کا اقرار نہیں کیا ہے۔ امام مسلم نے ایسے راویوں کی روایتیں بھی قبول کر لی ہیں جن کی باہمی ملاقات اور سماعت کا کوئی ثبوت نہ ہوا ور صرف اتنا ثابت ہو کہ وہ دونوں ایک عہد اور ایک زمانہ میں موجود تھے۔ اس بنا پر ہر منصف مزاج یہ یقین کریگا کہ روایات اور وقائع کے تمام دفتر میں صحیح بخاری سے بڑھکر کوئی کتاب نہیں اور اسی سے یہ بھی معلوم ہوگا کہ صحیح مسلم کا درجہ صحیح بخاری کے بعد کیوں قرار دیا گیا ہے۔ دوسری کتابوں کے مصنفین نے اپنا اصول یہ قرار دیا ہے کہ وہ ہر اس واقعہ کو قبول کرتے ہیں جسکی نسبت علما کا یہ فیصلہ ہے کہ وہ موضوع

جھوٹا اور بنایا ہوا نہیں ہے اور ہر اس راوی کو قبول کیا ہے جس کو علماء نے
جھوٹا، کاذب اور دروغ گو نہیں کہا ہے۔ نیچے درجے کے مصنفین نے اس کو
بھی برقرار نہیں رکھا ہے بلکہ ہر جھوٹی سچی روایت کو قبول کر کے اپنی کتابیں
بھر دیا ہے اس لئے اسی ترتیب سے ان کی کتابوں کے بھی اہل فن نے
درجے مقرر کر دیئے ہیں۔

جو کتابیں مغازی اور سیرۃ پر لکھی گئی ہیں ان میں ان اصولوں کا عموماً
بہت کم لحاظ رکھا گیا ہے تاہم ان اصولوں کی پابندی اور خود مصنفین کی
ذاتی حیثیت کی بنا پر مغازی کی کتابوں میں سب سے اول امام زہری
کی مغازی کو جگہ دی گئی تھی۔ اور اسکی عدم موجودگی میں انکے شاگردوں
میں سے موسیٰ بن عقبہ کی مغازی کا رتبہ ہے اور اسکے بعد ان کے ہم درس
محمد بن اسحٰق کا درجہ ہے اور واقدی کے لئے اس دربار میں وہی جگہ رکھی
گئی ہے جو اسی کے ہم رتبہ کسی حدیث کی کتاب کے مصنف کا پایہ محدثین
میں ہے۔

پروفیسر صاحب کے خط سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ علمائے اسلام کی جماعتی
یا فن وار تقسیم سے ناآشنا ہیں اور یقیناً کسی بیرونی قوم کے افراد کو دوسری قوم
کے مذہب، علوم اور زبانوں کی اصطلاحات کا سمجھنا اس بنا پر مشکل ہوتا
ہے کہ وہ بچپن سے اس ماحول سے باہر پلے ہیں۔ اور ان کی واقفیت کا
ذریعہ محض کتابیں ہیں اور ان چیزوں کے پوری طور سے سمجھنے میں اس قوم
کی زبان کی محض ادبی واقفیت پوری معین نہیں ثابت نہیں ہوتی اسلئے

لامحالہ وہ شخص دوسری قوم کی اصطلاحات، خیالات اور ماحول کو اپنی قومی اصطلاحات، خیالات اور ماحول کے مطابق کرکے سمجھتا ہے۔

ہمارے پروفیسر صاحب نے اپنے خط میں دو قسم کے نام لیئے ہیں۔ ایک کو وہ ھِتیالوجین یعنی علمائے الٰہیات اور دوسری کو مورخین اور اصحاب مغازی کہتے ہیں لیکن اسلام میں یہ کوئی تقسیم نہیں ہے۔ اور ہمارے یہاں علمائے الٰہیات، عام علماء سے کوئی الگ نہیں ہیں۔ یہاں پر علماء کی تقسیم ھتیالوجی (الٰہیات) کی بناء پر نہیں ہے بلکہ "روایت" کی بناء پر ہے اسلیئے وہ تمام اشخاص جو کسی قسم کی نقل روایت کرتے ہیں ایک جنس میں داخل ہیں اور انکا نام "علمائے نقل" ہے اور دوسرے "علمائے عقل" ہیں جنکا یہاں کوئی تعلق نہیں۔

علمائے نقل یعنی وہ تمام اشخاص جو کسی حکم یا واقعہ کو نقل اور روایت کرتے ہیں انکے اس حکم یا واقعہ کی حیثیت کی بناء پر مختلف نام ہیں مثلاً وہ اشخاص جو آنحضرت صلعم اور عہد اول کے ہر قسم کے احکام و واقعات کی نقل و روایت کی خدمت انجام دیں وہ "محدث" کہلاتے ہیں اور جو صرف آنحضرت صلعم کے سوانح ذاتی اور واقعات اور اخلاق کا ذکر کریں وہ اصحاب سیرۃ ہیں اور جو آپ کے صرف اخلاق و عادات کو نقل کریں وہ اصحاب شمائل ہیں اور جو صرف غزوات اور ان کے متعلقات کو بیان کریں وہ اصحاب المغازی ہیں بہرحال محدث یا صاحب سیرۃ یا صاحب شمائل یا صاحب المغازی یہ کل کے کل گو مضامین متعلقہ کی حیثیت سے الگ الگ ناموں سے موسوم ہیں لیکن روایت کی حیثیت سے ان سب کا ایک ہی درجہ ہے یعنی یہ سب اصحاب

روایت اور علمائے نقل ہیں۔ اور تمام اصحاب روایت اور علمائے نقل ایک
ہی ترازو کے پلڑے میں تولے جائینگے۔

اس بنا پر جو شخص بھی اسلامی روایات کا کوئی ٹکڑا بھی کسی سے نقل کر کے
بیان کریگا خواہ وہ دینی احکام و فرائض سے متعلق ہو خواہ پیغمبر اسلام علیہ السلام کی
ذات گرامی سے منسوب ہو، خواہ وہ صرف واقعات اور لڑائیوں کے بارہ میں ہو خواہ
وہ آپ کے اخلاق و عادات سے تعلق رکھتا ہو اس کے لئے اس بات کے
ثبوت کی ضرورت ہے کہ وہ ثقہ ہو یہ ایسا ہی ہے عقل انسانی میں پچھلی نسلوں
یا غائب اشخاص کو اس حکم یا واقعہ کا علم صرف روایت ہی کے ذریعہ ہو سکتا ہے
اور یہی ایک ذریعہ ایک انسان کے علم میں ایک سے دوسرے تک بات کے پہنچانے
کا ہے اور تمام دنیا کے وقائع اور حوادث کے علم کا مدار صرف تاریخ پر ہے۔

اسلامی اور غیر اسلامی روایات میں فن کی حیثیت سے یہی سب سے بڑا
اور ممتاز فرق ہے کہ غیر مسلم قوموں نے اپنے انبیا اور ولیوں کے اقوال اور
افعال کی روایتوں کی جانچ اور پڑتال کے متعلق کوئی اصول مدون نہیں کیا ہے۔
اور مسلمانوں نے اسکے لئے بہت سے اصول مدون اور منضبط کئے ہیں اور اسی
معیار پر غلط اور صحیح سچی اور جھوٹی روایت کو وہ پرکھتے ہیں۔ مثلاً عرض ہے
کہ ہمارے عیسائی بھائیوں کے یہاں ان چار مشہور انجیلوں کے علاوہ اور
بہت سی انجیلیں ہیں مگر انہوں نے چار کو مسلم مان کر بقیہ کو جعلی اور نا قابل
تسلیم قرار دیا مگر یہی وہ اصول نہیں معلوم جن کی بنا پر اس جھوٹ اور سچ
صحیح اور جعلی میں فرق کیا جا سکے لیکن مسلمانوں کے پاس اسکے جانچنے کے لئے

وہ فن ہے جس کا نام اصول ہے اور جس کی متعدد شاخیں ہیں۔

آج تنقیدی تاریخ کے فن نے یورپ میں بے انتہا ترقی کی ہے۔ اور ابن خلدونؒ کے بنیادی فلسفۂ تاریخ نے یورپ جا کر عظیم الشان برگ و بار پیدا کیا ہے اور اس امر پر بڑا زور صرف کیا جاتا ہے کہ اس تاریخ کا فلاں واقعہ فطرت، مقتضائے عہد اور اس زمانہ کے ماحول کے لحاظ سے ممکن بھی ہے یا نہیں؟ غرض درایت کے نقطۂ نظر سے کوئی پہلو جدید یورپ کے نقاد مورخین کی محققانہ نگاہ سے اوجھل نہیں ہونے پاتا لیکن یہ پہلو کہ اس واقعہ کو کس نے دیکھا؟ کس نے سنا؟ ہم تک کس واسطہ سے پہنچا؟ کبھی معرض بحث میں نہیں آتا۔ آج یورپین مقننین اور عدالتوں نے حوادث اور واقعات میں **شہادت** کی حیثیت کو جو اہمیت دی ہے وہ مخفی نہیں ہے اور شاہدوں اور گواہوں کی وقعت، ان کی ذہنیت، اخلاق عینی شہادت اور سچائی کو ہر طرح سے جانچنے کی انتہائی کوششیں کی جاتی ہیں پھر یہ کیا ظلم ہے کہ موجودہ واقعات کی تحقیق کے سلسلہ میں تو شاہدوں اور گواہوں کے متعلق یہ احتیاط برتی جائے اور گذشتہ واقعات کے قبول ورد میں اس کے بالمقابل شہادت کے تمام اصول کو بالائے طاق رکھ دیا جائے اور سچے اور جھوٹے میں کوئی تفریق نہ کی جائے نہ اس کی تلاش و جستجو کی جائے۔

حدیث و روایت بھی دنیا کے ہزاروں علوم و فنون میں سے ایک فن ہے ہر علم و فن کی طرف جو لوگ منسوب ہیں یا جو کسی علم و فن کی آگاہی اور واقفیت کے مدعی ہیں ہر شخص جانتا ہے کہ ان سب کا درجہ برابر نہیں ہوتا۔ بہت سے ان میں محض فن کے آشنا اور اس علم کے محض ابجد خواں اور حرف شناس ہیں

دوسروں کی حالت ان سے بہتر ہوتی ہے۔ بعض کا درجہ بہت بلند ہوتا ہے اور چند ان میں سے ایسے باکمال بھی ہوتے ہیں جو اس علم یا فن کے محقق اس کو ترقی دینے والے، اسکے تمام حقائق اور اسرار کے کامل ماہر ہوتے ہیں اور اسکا فیصلہ کہ اسکو اس علم یا فن میں نقص یا کمال کا کون سا درجہ حاصل ہے اس علم و فن کے متعلق اسکے کارنامے اسکے ہم عصر و ہم پیشہ فضلا کی رائیں اور اس زمانہ کے قبول عام کی نگاہیں اسکو نمایاں کر دیتی ہیں اور بالآخر انکو اس علم و فن کا معیاری درجہ اور رتبہ حاصل ہو جاتا ہے۔ ہر عہد اور ہر زمانہ میں علم و فن کی ہر شاخ میں اسکی ہزاروں مثالیں گذر چکی ہیں اور گذر رہی ہیں گذشتہ اور موجودہ علماء اور مصنفین کے اعتبار، استناد اور صحت نقل کا پیمانہ اسی معیار پر قائم ہے۔

یہی اصول اسلامی روایات کے حاملین اور ابتدائی مسلمان مصنفین کے فرق مراتب اور امتیازات میں قائم ہے اور جن کی بنا پر مالک۔ بخاری۔ مسلم۔ ترمذی ابوداؤد۔ نسائی۔ ابن حنبل۔ ابن ماجہ۔ ابن اسحاق۔ واقدی۔ ابن سعد۔ ابن ہشام۔ طبری۔ دیلمی۔ کلبی وغیرہ ابتدائی مسلمان مصنفین کی کتابوں میں مراتب اور درجات ہیں۔

ہر علم و فن کے مسائل کے متعلق اسی کے جاننے والوں اور محققوں کی رائے معتبر ہو سکتی ہے۔ ایک عالم لغت کی رائے کیمسٹری کے کسی مسئلہ کی نسبت، یا ایک جغرافیہ داں کی رائے طب کے متعلق۔ ایک ادیب کی رائے مابعد الطبعیات کے بارہ میں یا ایک محدث کی رائے ہیئت کے کسی مسئلہ کے فیصلہ میں بالکل بے سود ہے۔ مسلمان

علماء اور حکماء میں اسکی مثالیں ڈھونڈھیے۔ ابوالقاسم حریری سے ریاضیات کی نسبت اور موسیٰ خوارزمی سے مقامات کی نسبت سوال بیکار ہوگا۔ ابوعلی سینا سے حدیث کی تحقیق اور امام بخاری سے طبعیات کے مسائل حل نہیں کیے جاسکتے اس بناپر بالکل صاف ہے کہ حدیث وروایت نبوی کی تحقیق میں ایک انشاپرداز جغرافیہ داں اور محاضرات نویس کی رائے کیوں معتبر نہیں جس طرح گبن کا کام نیوٹن سے نہیں لیا جاسکتا ہے اسی طرح ابن حجر کا کام یاقوت سے نہیں لیا جاسکتا اور نہ یاقوت کا کام ابن حجر سے لیا جاسکتا ہے اور اسلیے یہ کہنا بالکل صحیح ہے کہ ہمکو واقدی کو معتبر ثابت کرنے کیلئے ایک انشاپرداز ایک جغرافیہ داں اور ایک مورخ (یاقوت مورخ نہیں سوانح نگار تھا) کی شہادت منزل تک نہیں پہنچا سکتی۔

اسکے فیصلہ میں یہ صحیح نہیں ہے کہ تھیالوجین (عالم الٰہیات) اور غیر تھیالوجین کے تعصب کی دیوار حائل ہے۔ بلکہ فن کی واقفیت اور تحقیق کی دیوار حائل ہے کسی شہر کی جائے وقوع اور اسکے نام کی صحت کے بارے میں ابن خردادبہ۔ مقدسی مسعودی اور کسی اور یاقوت جغرافیہ دانان اسلام کی جو رائے ہوگی اسکے مقابلہ میں امام بخاری۔ امام مسلم۔ امام احمد بن حنبل خطابی اور ابن حجر کی رائے قابل تسلیم نہ ہوگی۔ یہ بالکل ایک کھلا مسئلہ ہے اسلیے آپ کی یہ حیرت کہ "ہم کیوں ابتدائے اسلام کے ممتاز مصنفوں، جغرافیہ دانوں، اور مورخوں کے فیصلوں کو اس عجلت کے ساتھ چھوڑدیں۔ کیا واقدی کی تصنیف اسی طرح ان اشخاص کو اپنی رائے زنی کے لیے دعوت نہیں دیتی اور کیا اسکا فیصلہ صرف مذہبی علماء (تھیالوجینس) کی

راویوں سے ہوگا؟" دور ہو جائے گی۔

اب میں آپ کے اس سوال پر آتا ہوں کہ "وہ کیا اصول ہے جسکی بنا پر واقدی کی صداقت رد کی جاتی ہے۔ وہ اصول عرض کرنا چاہتا ہوں جو کسی مصنف کے رد و قبول پر حاوی ہے۔ پہلے گذر چکا ہے کہ ہر علم و فن کے فضلاء اور محققین کے کارنامے معاصرانہ شہادتیں، اس علم و فن کے ساتھ اسکا شغف و شوق اور کاوش و تحقیق انکے مرتبہ اور درجہ کو متعین کر دیتی ہے اور ایک ناآشنائے فن عطائی، مدعی محض آشنا، عالم، فاضل اور محقق کامل کے متفاوت درجوں کی تعیین کر دیتی ہے۔ یہی حال سلسلۂ روایت اور اسناد کے واقفوں عالموں اور محققوں کے رتبوں اور درجوں کی تعیین اور تشخیص کا ہے۔ امام بخاری کے سامنے بغداد میں روایات کے دس متفرق سلسلے باہم الٹ پھیر کر امتحاناً پیش کئے جاتے ہیں۔ وہ بہ ترتیب ان سلسلونکو اپنی اپنی جگہ رکھ کر پیش کر دیتے ہیں اور علماء کا مجمع انکی حیرت انگیز یادداشت اور حافظہ کو دیکھ کر دنگ رہ جاتا ہے۔ اس بنا پر اس فن میں امام بخاری کا جو درجہ ہوگا وہ اس واقدی کا نہیں ہو سکتا جسکو اپنی کسی روایت کی پوری سند بھی نہیں معلوم۔

اول نفس مصنفین کو لیجئے۔ فضل و کمال۔ دیانت، تقویٰ، حفظ و یادداشت، فہم و استنباط کے لحاظ سے ان میں بہت کچھ فرق ہوتا ہے۔ پھر آپ کو معلوم ہے کہ کم از کم ایک دو نسل تک اسلامی روایات کا بڑا حصہ زبانی کتاب کے سبقونکی طرح رٹ کر یاد کیا جاتا تھا اسلئے راویونکی قوت حافظہ کا امتحان بھی ضروری تھا۔

اب اسلامی فن روایت کے اصول کی بنا پر کسی مصنف کی کتاب میں کسی واقعہ کے

مستند طور سے درج ہوئے اور اسکے معتبر ہونے کیلئے یہ ضروری ہے کہ :۔

۱۔ مصنف خود معتبر، ثقہ، دیانتدار اور صادق القول اور اپنی روایتوں کے تمام سلسلوں سے واقف ہو اور اپنے راویوں کے انتخاب میں اس نے پوری کوشش کی ہو اور کامیابی حاصل کی ہو۔

۲۔ اسکی ہر روایت کا سلسلہ سند ہو۔

۳۔ اسکی روایت کا ابتدائی راوی واقعہ کا عینی شاہد ہو یا کسی عینی شاہد سے اسکے سننے کا کافی ثبوت ہو۔

۴۔ واقعہ کے شاہد عینی سے لیکر مصنف تک ہر دور کے راوی کی کڑی موجود ہو۔

۵۔ ہر دور کے راوی کی نسبت یہ بھی معلوم ہو کہ وہ ثقہ معتبر اور صادق تھا۔

۶۔ ہر دور کے راوی کی نسبت یہ ثابت ہو کہ اسنے پیشرو سے سنا ہے اور یا کم از کم یہ کہ یہ دونوں ایک زمانہ میں موجود تھے۔

یہ چند اصول ہیں جو ایک ایسے مختصر مضمون کی چند سطروں میں بیان کیئے جاسکتے ہیں اس معیار پر ہم بخاری اور واقدی کی روایتوں کو جانچتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ بخاری کے تمام معاصرین بالاتفاق اسکو ثقہ، معتبر، صادق، متاین اور روایت کے اشخاص اور رجال کا سب سے بڑا پرکھنے والا کہتے ہیں اور دوسرے کے اکثر معاصرین اسکو جھوٹا، کاذب اور دروغ گو اور روایت کے اشخاص رجال سے اسکو نابلد محض کہتے ہیں نتیجہ ظاہر ہے۔

اب ان دونوں کے راویوں کا حال دیکھتے ہیں تو پاتے ہیں کہ بخاری اپنی ہر روایت کے شروع سے اخیر تک راویوں کو نام بنام گنا تے ہیں اور ان میں سے اسکے

ہر دور کا راوی اپنے زمانہ کا مشہور و معروف، متدین، راست باز اور معتبر تھا۔ دوسری طرف واقدی کے یہاں سرے سے یہی معلوم نہیں کہ اس نے واقعہ کو کس سے سنا؟ اس نے کس سے کہا اور اسکا شاہد عینی کون تھا؟ ہر منصف مزاج روایت کے دونوں مصنفوں کے بیانات کے رد و قبول کا بہ آسانی فیصلہ کر سکتا ہے۔

واقدی نے اگر کہیں کہیں ایک دو راویوں کے نام لکھے بھی ہیں تو وہ غیر مشہور نامعتبر، یا مجہول ہیں اور بخاری کا ہر راوی اپنی جگہ پر معاصرین میں مسلم الثبوت اور اہل فن کے نزدیک مستند رہا ہے۔ پھر نفس واقعہ اور اسکی تفصیلات کو دیکھتے ہیں تو ثابت ہوتا ہے کہ بخاری کے بیان کی تصدیق دوسری معاصر و مماثل روایتوں کی تائید سے بھی ہوتی ہے اور واقدی کے خاص بیان کی تائید کسی معاصر سے نہیں ملتی۔ اس قسم کی متعدد مثالیں جب دو مصنفوں میں ملینگی تو ضرور ایک کو مستند اور دوسرے کو غیر مستند قرار دیا جائے گا۔ یہ اصول ہے جسکی بنا پر ایک مصنف کو قبول اور دوسرے کو رد کیا جاتا ہے۔

جس طرح دوسرے علوم و فنون کے ممتاز و مستند محققین ہر زمانہ میں ہوتے رہے ہیں اسی طرح اسلامی علم روایت کے ممتاز و مستند محققین بھی ہر دور میں گذرتے رہے ہیں جن کا تدین، جن کی ثقاہت، جنکا علم و فضل خود انکے کارناموں علمی کاوشوں، انکی زندگیوں کے سوانح اور انکے معاصرین کی شہادتوں سے ثابت ہے۔ اور جنھوں نے اپنی پوری زندگی، اور زندگی کا ہر لمحہ روایتوں کی تحقیق، راویوں کی چھان بین، رجال کی تلاش و تفتیش میں بسر کیا اور انکے عہد کے انسانوں نے انکے تدین، تحقیق اور فضل و کمال پر بھروسہ کیا۔ ان کی

تحقیقات اور بیانات اس عہد کے راویوں کے متعلق معیار قرار پائے۔

اور چونکہ مختلف اشخاص کے متعلق انکے مختلف واقف کاروں کے تجربے کبھی کبھی مختلف بھی ہوتے ہیں اسلیئے راویوں کے متعلق مختلف رائیں بھی ہیں ان رایوں کی صحت کا معیار خود ان اصحاب رائے کا فضل وکمال ہے۔ اور یہ اختلاف رائے خود علم اسماء الرجال کی صداقت کی دلیل ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ واقعی مختلف اشخاص کے ذاتی تجربوں پر قائم ہے۔ اگر ان میں بجائے اختلاف کے یکسانی ہوتی تو اول تو یہ اشخاص کے متعلق نقد و تجربہ کی غیر فطری مثال ہوگی۔ دوسرے اس سے شبہہ پیدا ہو سکتا تھا کہ یہ ایک جعلی، بناوٹی اور متفقہ جھوٹ ہے۔ اس بنا پر کسی راوی کے متعلق اگر مختلف ناقدین کی مختلف رائیں ہوں تو ان رایوں میں سے کسی ایک پہلو کی ترجیح کیلئے حسب ذیل اصول ہیں۔

۱۔ معاصر ناقدین کی اکثریت کدھر ہے؟

۲۔ مختلف رتبوں کے ناقدوں میں سے اعلیٰ درجہ کے مستند ناقدین کس طرف ہیں؟۔

۳۔ عام ناقدین کی اکثریت کس طرف مائل ہے؟

کسی راوی کے متعلق متاخر عہد کے غیر معاصر ناقد جب اپنی رائے دیتے ہیں تو اسکی بنیاد حسب ذیل چیزوں پر ہوتی ہے۔

۱۔ راوی کی موجودہ روایات کے ذخیرہ کی نوعیت کیا ہے؟ اور زیادہ تر اس میں معروف یا منکر کس قسم کی باتیں ملتی ہیں۔

۲۔ دوسرے مستند لوگونکے بیانات سے اسکا بیان کہاں تک مطابق

یا مخالف ہے۔

۲۔ اس مختلف فیہ راوی کے معاصر فضلا کی رائیں اسکے متعلق کیا ہیں اور اگر وہ مختلف ہیں تو ان میں مشہور و معروف ناقدین کدھر ہیں یا انکی کثیر تعداد کس جانب ہے۔

۳۔ متاخر ناقد نے گو خود اس راوی کو نہیں سمجھا مگر اسکے متعلق اس نے اپنے شیوخ کی زبان سے سنا جو اس راوی کے معاصر تھے۔

اس تفصیل سے واضح ہو گا کہ" واقدی کے متعلق پچاس برس بعد امام بخاری کیونکر اپنی رائے ظاہر کر سکتے ہیں"

واقدی کے متعلق ابوحاتم رازی کی رائے موضوع سے خارج ہے۔ ابوحاتم کا منشا یہ ہے کہ واقدی کے ہمعصر محدثین اور فضلائے روایت نے دیکھا کہ واقدی مدینہ کے نامعلوم اور غیر معروف راوی جن کے حالات سے واقفیت نہیں ان سے روایت کیا کرتا ہے۔ اور ایسی روایتیں کرتا ہے جو منکر ہیں یعنی کسی ثقہ اور معتبر راوی کے بیان سے انکی تائید و تصدیق نہیں ہوتی اور نہ جن کو ہم جانتے ہیں اب ایسی حالت میں یہ اشتباہ ہو سکتا تھا کہ ممکن ہے کہ یہ منکر اور غیر مصدقہ روایتیں خود واقدی نے گھڑلی ہوں اور دوسرے غیر معروف شیوخ کی طرف انکو منسوب کر دیا ہو یا یہ کہ یہ جھوٹی روایتیں انھیں غیر معروف شیوخ کی ساختہ ہوں اور واقدی نادانستگی میں ان کو لے کر بیان کیا کرتا ہے۔ شک کے ان دونوں پہلوؤں میں سے ایک کی تعیین واقدی کے ہمعصر فضلا نے اس طرح کی کہ دیکھا کہ وہ مشہور و معروف اساتذہ جو اس قسم کی منکر روایتیں ہرگز نہیں کرتے اور نہ انھوں نے کی۔

واقدی ان سے بھی اس قسم کی روایتیں علانیہ انکی طرف نسبت کر کے کیا کرتا ہے۔ اس سے معلوم ہو گیا کہ ان لغو و مہمل اور غیر مصدق روایتوں کے گھڑنے کا کارخانہ خود اسی کے گھر میں قائم تھا۔

کیا یہ موضوع بحث سے خارج رائے ہے؟

ابراہیم حربی جنھوں نے واقدی کی حمایت کی ہے اور کہا ہے کہ:۔

"مفصل سند کے بغیر روایت کرنا اگر جرم ہے تو امام زہری اور محمد بن اسحق بھی اس سے بری نہیں"۔

میں نے اپنے گذشتہ مضمون میں اسکے دو جواب دیئے ہیں:۔

۱۔ زہری اور ابن اسحق، واقدی سے بہت زیادہ بلند ہیں اسلیے ان کی بلاسند بات بھی واقدی کی بے سند بات سے زیادہ وقیع ہے کہ واقدی کا جعل ساز ہونا ثابت تھا۔ اور وہ دونوں اس الزام سے قطعاً بری ہیں اور خصوصاً زہری تو امام الائمہ ہیں اور ابن اسحق گو ان سے بہت کم رتبہ ہیں۔ تاہم واقدی سے تو انکا پایہ بلند ہے۔

۲۔ زہری اور ابن اسحق نے ایسی بے سند بات کی کہیں کہیں مختلف سندوں کو ایک جگہ ملا کر روایت کی ہے۔ بقیہ ہر جگہ انھوں نے اپنی ہر بات اور ہر روایت کی الگ الگ سندیں ذکر کی ہیں۔ اور واقدی نے یہ کیا ہے کہ ایک جگہ کتاب کے آغاز میں سو پچاس آدمیوں کے نام لکھتے کر کے باقی پوری کتاب بلاسند ایک کہانی اور ایک قصہ کی طرح سنا دی ہے۔ اس لئے ان میں عظیم الشان فرق ہے۔

علاوہ ازیں اگر زہری اور ابن اسحٰق نے واقدی ہی طرح کوئی بے سند روایت کر دی ہے تو اس روایت کا درجہ بھی واقدی ہی کی روایت کے قریب ہوگا گو زہری اور واقدی کے ذاتی امتیاز اور فضل وکمال کا جو فرق ہے وہ اب بھی محسوس ہوگا۔ اور یہی وجہ ہے کہ مغازی کی کتابوں کا درجہ احادیث کی کتابوں سے نہایت فروتر ہے۔ واقدی ہی کی مغازی کی تخصیص نہیں مغازی کی ہر کتاب احادیث کی کتاب کے مقابلہ میں کم رتبہ ہے۔

پھر آپ میری نسبت کہتے ہیں کہ "آپ کے مضمون نگار نے یہ جواب پایا ہے کہ زہری اور ابن اسحاق کی سطح واقدی سے بلند ہے لیکن کیا میں یہ پوچھ سکتا ہوں کہ کیوں؟" آپ یقیناً پوچھ سکتے ہیں۔ یہ سطح کا نشیب و فراز اسلئے ہے کہ امام زہری کا کوئی جھوٹ ثابت نہیں ہوا۔ محمد بن اسحاق بھی اس الزام سے بری ہے ہیں۔ گو ان پر بے احتیاطی کے اور الزامات ثابت ہوں اور واقدی کی نسبت انکے معاصرین کا بار بار یہ تجربہ ہوا ہے کہ وہ جھوٹی اور گھڑ کر اور بے احتیاطی سے روایت کیا کرتا تھا۔ زہری ہمیشہ ایسے راویوں سے اپنی روایتیں کرتے ہیں جو اپنے عہد کے مشہور و معروف و ثقہ تھے۔ اور محمد بن اسحاق ان سے کم درجہ اور واقدی بالکل غیر معروف اور مجہول ہیں اور اس بنا پر ہر علم اور ہر فن کے واقف کار اور ماہروں کے تفاوت مدارج کی نسبت ہر زمانہ کے علما فیصلہ کیا کرتے ہیں اسی طرح زہری اور ابن اسحاق اور واقدی کی سطح کی بلندی اور پستی کا فیصلہ بھی انھیں نے کیا ہے تاہم سند کے لحاظ سے زہری کی بھی ہر قسم کی روایتیں یکساں نہیں ہیں اور ان کی بے سند روایت بھی مستند روایت کے مقابلہ میں چھوڑ دی

جائے گی یا کم لکھی جائے گی۔

آپ لکھتے ہیں کہ میں جانتا ہوں کہ علمائے مذہب (تھیالوجینس) میں انکی (زہری اور ابن اسحاق) کی وقعت زیادہ ہے لیکن مغازی میں انکی وقعت کیوں زیادہ ہے؟ اول عرض یہ ہے کہ زہری تو بلاشبہ ہر صنف روایت میں اعتبار و استناد کے بلند ترین درجہ پر ہیں۔ مگر ابن اسحاق کا یہ حال نہیں ہے وہ صرف مغازی میں مقبول ہیں۔ احکام میں دوسرے معتبر لوگوں کے مقابلہ میں انکی کوئی وقعت نہیں ہے۔ بہرحال آپ کا یہ سوال ہے کہ "مغازی میں زہری اور ابن اسحاق کی وقعت واقدی سے کیوں زیادہ ہے"؟ کئی دفعہ عرض ہو چکا کہ اسلامی اصول روایت میں مغازی اور غیر مغازی کا کوئی فرق نہیں ہے۔ وہ شخص جو آنحضرت صلعم کے متعلق کوئی بات نقل کرتا ہے اسکو اسی مقررہ اصول پر جانچا جائے گا خواہ وہ لڑائیوں کا حال ہو یا اخلاق کا بیان ہو یا کسی مذہبی حکم کا ذکر ہو۔ گو یہ سچ ہے کہ محدثین نے عملاً جانچ پڑتال کی وہ سختی اور شدت مغازی اور فضائل کے باب میں اتنی نہیں کی جو احکام کے بارے میں کی اور اسکا انھوں نے علانیہ اقرار کیا ہے۔ اسی کا نتیجہ ہے کہ مغازی اور فضائل میں کثرت سے لوگوں نے فضول اور لغو روایتیں شامل کر دی ہیں اور فن کے ناآشناؤں میں وہ مقبول ہیں اور عوام میں دل پسند ہیں۔

واقدی کی مدافعت میں تین باتیں کہی گئی ہیں:۔

۱۔ واقدی کی ذات سے ایک نسل بعد کا طریقہ روایت یا طرز تحریر (یعنی حذف اسناد یا خلط اسناد کا طریقہ) قابل اعتراض نہ تھا۔

۲۔ امام زہری اور ابن اسحاق نے بھی ایسا ہی کیا ہے پھر وہ کیوں واقدی کے مقابلہ میں معتبر اور مقبول ہیں؟

۳۔ امام بخاری پر بھی لوگوں نے جرحیں کی ہیں پھر وہ کیوں غیر معتبر نہیں اور انکو اسکے بعد کیا حق رہتا ہے کہ وہ واقدی پر معترض ہوں۔

گو میں اپنے سابقہ بیانات میں ضمناً ان سوالات کا جواب دے چکا ہوں مگر براہ راست بھی دے دینا چاہتا ہوں۔

۱۔ یہ صحیح نہیں ہے کہ واقدی کی ایک نسل بعد تک یہ طرز تحریر یا طریقہ روایت قابل اعتراض نہ تھا۔ جن لوگوں نے واقدی کے اس طرز پر اعتراض کیا ہے وہ اسکے معاصر ہی تھے۔ اس سے ثابت ہوا کہ خود اسکے عہد میں یہ طرز ناپسندیدہ تھا۔ زہری اور ابن اسحاق کے طرز عمل سے اس پر استدلال کرنا صحیح نہیں ہے جیسا کہ پہلے بھی کہا جا چکا ہے اور آگے پھر لکھتا ہوں۔

۲۔ زہری نے کہیں کہیں ساری روایتوں میں دس پانچ جگہ ایسا کیا ہے۔ ابن اسحاق نے اس سے زیادہ ایسا کیا ہے لیکن واقدی نے اپنی پوری کی پوری کتاب اسی طرز پر لکھ ڈالی ہے۔ اسلیئے اگر زہری اور ابن اسحاق کی صرف چند روایتیں جو اس طرز پر ہیں قابل اعتراض ہیں تو واقدی کی پوری کتاب قابل اعتراض ہے واقدی نے جہاں جہاں سندیں لکھی ہیں انکے کہیں ایک جگہ بھی اصول خیر شاہد عینی تک پہونچانے کی کوشش نہیں کی ہے یہانتک کہ زہری کی روایتوں کا بھی اس نے یہی حال کیا ہے۔

زہری باوجودیکہ امام الائمہ اور تمام محدثین کے شیخ اعظم ہیں تاہم ان کی

مرفوع و متصل روایتوں کا جو مرتبہ ہے وہ انکے مراسیل اور بلاغات کا نہیں ہے اور وہ بھی اسی طرح کم وقعت ہیں۔ جس طرح دوسروں کی غیر مرفوع اور غیر متصل روایتیں۔ صرف اتنا فرق ہوگا کہ چونکہ زہری بذات خود معتبر ہیں اور واقدی جھوٹا کاذب اور جعل ساز ہے اسلئے زہری کی بے سند روایت کا اعتبار واقدی کی بے سند روایت سے زیادہ ہوگا۔ اور یہ وہی فرق ہے جو ایک صادق البیان مورخ اور ایک عامی گپ ہانکنے والے مصنف میں تمام دنیا کرتی ہے۔

۴۔ امام بخاری پر دارقطنی وغیرہ نے بیشک اعتراضات کئے ہیں۔ لیکن وہ اعتراضات صرف فضل و کمال کی نمائش کے لئے محض اصطلاحی اور لفظی (ٹکنیکل) ہیں واقعی نہیں ہیں اسی لیئے وہ اعتراضات علما کے نزدیک ناقابل قبول ٹھہرے۔ اور ابن حجر نے مقدمہ میں ان میں سے ایک ایک اعتراض کو رد کر دیا ہے۔ علاوہ ازیں کسی نے یہ جرأت نہیں کی ہے کہ واقدی کی طرح بخاری کو جھوٹا اور دروغ گو کہے۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہ بخاری کے چند راویوں کی معتبری اور نامعتبری پر بعض لوگوں کو اعتراضات ہیں۔ اسکا نتیجہ یہی نکلے گا کہ ان معترضین کے نزدیک بخاری کی وہ روایتیں قابل اعتراض ہونگی۔ مگر اس سے یہ لازم نہیں آیگا کہ بخاری کی ۷ ہزار روایتیں دفعتہً معیار سے گر جائیں۔ برخلاف واقدی کے اسکی ہر غیر مصدق روایت پایۂ اعتبار سے ساقط اور نامعتبر ہے۔

بخاری کو ضعیف ثابت کرنے کے لیئے آپ نے لکھا ہے کہ اسکے راویوں میں ایک ابوہریرہؓ ہیں جنھوں نے شق القمر جیسا واقعہ نقل کیا ہے۔ یہ طرز استدلال تو صحیح نہیں ورنہ دنیا کے ہر مذہب کا مجموعۂ روایت ناقابل تسلیم ہو جائے گا۔ خواہ

وہ "نبوت کے ستارہ کا طلوع ہو" یا "کسی کی موت کے وقت دنیا جہان کا تین دن تک اندھیرا ہو جانا" ہو اور اس کے علاوہ سیکڑوں ہزاروں معجزات ہیں چاند کا پھٹنا۔ یا پانی پر چلنا عقلاً ممکن ہے یا نہیں؟ اور روٹی اور مچھلی کے چند ٹکڑے سیکڑوں انسانوں کو بیک وقت سیر کر سکتے ہیں یا نہیں؟ اسکی بحث کا یہ موقع نہیں۔ میں نے اپنی سیرۃ نبوی کی تیسری جلد میں اس پر کافی بحث کی ہے۔ اور ھیوم کے فلسفہ (معجزات) سے متفق ہوں کہ معجزات ممکن ہیں بشرطیکہ ان کا ثبوت قطعی شہادت سے ہو سکے۔ لیکن یہ مباحث اس موقع کے لئے موزوں نہیں ہیں۔ بہر حال آپ بھی ہم سے متفق ہونگے کہ کسی راوی کے سچے یا جھوٹے ہونے کا یہ معیار نہیں کہ اس نے کسی معجزہ کی روایت کی ہے یا نہیں کی ہے۔ کہ اسکے وقوع اور عدم وقوع اور امکان اور عدم امکان میں ہم سب متفق نہیں ہیں۔

اب میں آگے بڑھ کر یہ دعویٰ کرتا ہوں کہ ابوہریرہ نے شق قمر کی روایت قطعاً نہیں کی ہے۔ اور نہ بخاری میں انکی یہ روایت مذکور ہے شق قمر کے راوی صحابہ میں عبداللہ بن مسعود، عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن عمر، انس بن مالک، جبیر بن مطعم، علی بن ابی طالب، اور حذیفہ بن یمان وغیرہ ہیں۔ ابوہریرہ اس واقعہ کے تقریباً آٹھ برس بعد مسلمان ہو کر اپنے وطن یمن سے مدینہ آئے ہیں اس بارہ میں انکا کوئی بیان بخاری میں قطعاً نہیں ہے اور نہ کسی دوسری کتاب میں میری نظر سے گذرا ہے۔

اس الزام کی بھی کوئی حقیقت نہیں ہے کہ امام زہری نے خود اقرار کیا ہے

انھوں نے دباؤ سے مجبور ہوکر جھوٹی حدیثیں بنائی ہیں اور میں یہ کہنے کی ہمت نہیں پاتا کہ انگلینڈ کی ایک بڑی یونیورسیٹی کا عربی پروفیسر ایک معمولی عربی عبارت کے سمجھنے میں قصداً غلطی کرتا ہے۔ یا وہ اضطراراً غلطی پر مجبور ہے۔ خوش قسمتی سے اس نے وہ عبارت بھی نقل کر دی ہے جس کے معنی اس نے یہ سمجھے ہیں کہ زہری نے خود اعتراف کیا ہے کہ انھوں نے بادشاہوں کے دباؤ سے جھوٹی حدیثیں بنائی ہیں۔ اصل عبارت یہ ہے :۔

اکرھنا علیہ ھولاء الامراء — بادشاہوں نے ہم کو اس امر پر مجبور کیا

اب فوراً سوال ہوتا ہے کہ کس امر پر مجبور کیا؟ اسکا مشارٌ الیہ اس منقولہ عبارت میں موجود نہیں اسلیئے جہاں سے یہ عبارت بالا نقل کی گئی ہے وہیں سے اسکا بقیہ ٹکڑا بھی نقل کر کے فقرہ کو مکمل کیا جائے۔

عن عبد الرزاق عن معمر عن الزھری قال کنا نکرہ کتاب العلم حتی اکرھنا علیہ ھؤلاء الامراء فرأینا ان لا یمنعہ احد من المسلمین (ابن سعد جزء ۲ قسم ثانی ص۱۳۵)

عبدالرزاق معمر سے اور معمر زہری سے روایت کرتے ہیں کہ زہری کہتے ہیں کہ ہم لوگ علم (حدیث) کو لکھنا ناپسند کرتے تھے۔ یہاں تک کہ ہم کو بادشاہوں نے (یعنی خلفائے بنوامیہ نے اسکے لکھنے پر مجبور کیا۔ اور اب ہم یہ سمجھتے ہیں کہ کوئی مسلمان اب اسکو منع نہ کرے۔

یہی عبارت مختصر جامع بیان العلم لابن عبدالبر (ص۳۶ مصر) تقیید العلم ابن جوزی اور تہذیب التہذیب وغیرہ میں ہے۔ اسکا تعلق اس مسئلے سے ہے کہ

بعض علماء حدیث کے لکھنے سے منع کرتے تھے اور وہ بہ شدت اس سے پرہیز کرتے تھے مگر سلاطین بنو امیہ نے فرمائش کر کے محدثین کو مجبور کر دیا کہ وہ احادیث کو اوراق میں لکھیں اور انکے تحریری مجموعے ترتیب دیں۔ اور آخر امام زہری کو بھی اسکی مصلحت معلوم ہوئی اور انھوں نے اسکی تعمیل کی۔ چنانچہ ان کے ترتیب دیئے ہوئے احادیث کے مجموعے ولید کے خزانہ سے اسکے قتل کے بعد برآمد ہوئے (ابن سعد ۲-۲-۱۳۶) غور کیجئے کہاں زہری کا یہ اقرار کہ انھوں نے سلاطین کی فرمائش سے احادیث کے مجموعے مرتب کیے۔ اور کہاں یہ اقرار کہ سلاطین کے مجبور کرنے سے انھوں نے حدیثیں وضع کیں اور گھڑیں" اللہ اکبر!

ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا

فاضل پروفیسر کا یہ کہنا کہ "وہ سندیں جو واقدی کی نسبت عمدہ رائیں ظاہر کرتی ہیں وہ ان سے جو اسکی تنقیص کرتی ہیں ایک نسل مقدم میں تحقیق پر مبنی نہیں۔ بلکہ فقط واقدی کے ساتھ حسن ظن پر مبنی ہے۔ واقدی کے موافقین اور مخالفین دونوں میں اسکے ہمعصر اور اسکے بعد کے لوگ داخل ہیں۔ مزید ثبوت کیلئے ذیل میں دونوں کی ولادت اور وفات کی تاریخیں لکھ دی جاتی ہیں۔ چونکہ واقدی کے موافقین اس کے مخالفین کے مقابلہ میں کم درجہ لوگ ہیں اسلئے ان میں اکثر کی ولادت کی تاریخیں کم از کم مجھکو نہ مل سکیں

۱۔ محمد بن عمر الواقدی۔

سنہ ولادت:۔ سنہ ۱۳۰ھ  سنہ وفات:۔ سنہ ۲۰۷ھ

## (۲) موافقین واقدی

| نام | سال ولادت | سال وفات | نام | سال ولادت | سال وفات |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ عبدالعزیز بن محمد دراوردی | ۰ | سنہ ۱۸۶ھ | ۶۔ محمد بن اسحاق مسیبی | ۰ | سنہ ۲۳۶ھ |
| ۲۔ یزید بن ہارون | سنہ ۱۱۷ھ شاید | سنہ ۲۰۶ھ | ۷۔ عباس عنبری | ۰ | سنہ ۲۴۶ھ |
| ۳۔ ابوعبیدہ قاسم ابن سلام | سنہ ۱۵۷ھ شاید | سنہ ۲۲۴ھ | ۸۔ یعقوب بن شیبہ | ۰ | سنہ ۲۶۴ھ |
| ۴۔ مصعب بن عبداللہ الزبیری | سنہ ۱۵۶ھ شاید | سنہ ۲۳۶ھ | ۹۔ محمد بن اسحاق الصغانی | ۰ | سنہ ۲۷۰ھ |
| ۵۔ محمد بن عبداللہ ابن نمیر | ۰ | سنہ ۲۳۴ھ | ۱۰۔ ابراہیم الحربی | ۰ | سنہ ۲۸۰ھ |

## (۲) مخالفین واقدی

| نام | سال ولادت | سال وفات | نام | سال ولادت | سال وفات |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ امام شافعی | سنہ ۱۵۰ھ | سنہ ۲۰۴ھ | ۵۔ اسحاق بن راہویہ | سنہ ۱۶۱ھ | سنہ ۲۳۸ھ |
| ۲۔ یحییٰ بن معین | سنہ ۱۵۸ھ | سنہ ۲۳۳ھ | ۶۔ محمد بن بشار بندار | سنہ ۱۶۷ھ | سنہ ۲۵۲ھ |
| ۳۔ احمد بن حنبل | سنہ ۱۶۰ھ | سنہ ۲۴۱ھ | ۷۔ ابوحاتم رازی | سنہ ۱۹۵ھ | سنہ ۲۷۷ھ |
| ۴۔ علی بن المدینی | سنہ ۱۶۱ھ | سنہ ۲۳۴ھ | ۸۔ امام بخاری | سنہ ۱۹۴ھ | سنہ ۲۵۶ھ |

| نام | سالِ ولادت | سالِ وفات | نام | سالِ ولادت | سالِ وفات |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹- جوزجانی (ابراہیم بن یعقوب) | ۰ | سنہ ۲۵۶ھ | ۱۳- ابوالبشر دولابی | سنہ ۲۲۴ھ | سنہ ۳۱۰ھ |
| ۱۰- ابوزرعہ رازی | سنہ ۲۰۰ھ | سنہ ۲۶۴ھ | ۱۴- ابن عدی | سنہ ۲۷۷ھ | سنہ ۳۶۵ھ |
| ۱۱- ابوداؤد سجستانی | سنہ ۲۰۲ھ | سنہ ۲۷۵ھ | ۱۵- دارقطنی | سنہ ۳۰۶ھ | سنہ ۳۸۵ھ |
| ۱۲- امام نسائی | سنہ ۲۱۵ھ | سنہ ۳۰۳ھ | ۰ | ۰ | ۰ |

امام بخاری کی وفات کا واقدی کی وفات کے پچاس برس بعد واقع ہونا ان دونوں کی معاصرت کی نفی کی کوئی دلیل نہیں۔ معاصرت کا حساب دونوں کی زندگیوں کے کم وبیش ایک ساتھ ہونے سے لگایا جاتا ہے نہ موت سے۔ واقدی نے سنہ ۲۰۷ھ میں وفات پائی اور امام بخاری سنہ ۱۹۴ھ میں پیدا ہوئے ہیں اسلیئے وہ اس وقت ۱۴ برس کے طالب العلم تھے۔ اور واقدی کے ذاتی طور سے ملنے والے اور جاننے والے تمام درسگاہوں میں موجود تھے۔ امام بخاری نے اپنی کتاب تاریخ صغیر میں جو کچھ لکھا ہے اسکا یہی مطلب ہے۔ انھوں نے واقدی کے متعلق لکھا ہے (صفحہ ۲۲۵- الہ آباد) ترکوہ یعنی لوگوں نے اسکو چھوڑ دیا ہے ظاہر ہے کہ یہ وہی لوگ ہوسکتے ہیں جو امام بخاری سے پہلے کے تھے۔ یا انکے زمانہ میں تھے۔ پہلی صورت میں یہ چھوڑنے والے خود واقدی کے معاصرین ہونگے۔ اور دوسری صورت میں کچھ معاصر ہونگے اور کچھ معاصرین سے سننے والے ہونگے۔ اس سے ثابت ہوا کہ بخاری کے مرنے سے واقدی کا پچاس برس پہلے مرجانا بخاری کی واقدی سے عدم واقفیت کی دلیل نہیں ہوسکتی۔ خصوصًا

جب کہ یہ معلوم ہوگا کہ وہ بچپن سے تحصیل علم میں مصروف ہو گئے تھے اور واقدی کی وفات کے دو برس بعد ہی وہ عرب جانے کے لئے عراق پہونچ چکے تھے۔

بہرحال موافقین کی ولادت کی تاریخیں چونکہ کمتر معلوم ہیں اسلئے واقدی المتولد سنہ ۱۳۰ھ اور المتوفی سنہ ۲۰۷ھ کے معاصرین کا حال پورے یقین سے نہیں معلوم ہوسکتا۔ تاہم مخالفین کی تاریخ نظیر سامنے رکھ کر یہ کہا جا سکتا ہے کہ سنہ ۱۵۰ھ تک جس نے وفات پائی ہے اس نے واقدی کا زمانہ پایا ہے، اس لحاظ سے موافقین میں سے نمبر ۷ تک یعنی عباس عنبری تک اسکے معاصرین میں ہیں۔ اور تین متاخر ہیں۔

مخالفین میں امام شافعی المتولد سنہ ۱۵۰ھ یحییٰ بن معین المتولد سنہ ۱۵۸ھ احمد بن حنبل المتولد سنہ ۱۶۴ھ۔ علی بن المدینی المتولد سنہ ۱۶۱ھ۔ اسحاق بن راہویہ المتولد سنہ ۱۶۱ھ۔ بندار المتولد سنہ ۱۶۷ھ چھ ایسے جلیل القدر ائمہ فن ہیں جنھوں نے اسکی ہمعصری کا زمانہ پایا ہے۔ اور کم از کم ۵۷ برس سے ۴۰ برس تک اس سے انکی معاصرت قائم رہی ہے۔ واقدی کی وفات کے وقت امام بخاری کی عمر ۱۴ برس کی تھی جیسا کہ ابھی کہا گیا۔ ابو حاتم رازی کی عمر اس وقت ۱۳ برس کی اور ابو زرعہ رازی کی عمر ۸ برس کی تھی۔ اور اس وقت واقدی کا چرچا درس کے ان حلقوں میں کافی موجود ہوگا جن میں جاکر وہ بیٹھے۔ بقیہ اشخاص کی رائیں ذاتی تجربہ پر نہیں بلکہ واقدی کے مجموعوں اور اپنے ان شیوخ کی آراء پر مبنی ہیں جنھوں نے واقدی کو خود دیکھا تھا یا واقدی کے دیکھنے والوں کو دیکھا تھا۔ البتہ

ابو بشر دولابی ۔ ابن عدی ۔ اور دار قطنی کی رائیں اسکے متعلق اسکے معاصر جمہور علماء اور بعد کے اکابر کے اختتامی فیصلہ پر مبنی ہیں۔ اسلیئے واقدی کے معاملہ کے متعلق یہ اصول صحیح نہ ہوگا کہ جب کسی شخص کے خود معاصرین اسکو اعلیٰ شان تسلیم کریں تو مشکل مناسب ہوگا کہ بعد کی نسل کے "تھیالوجیئنس کی بلا دلیل رایوں" کی بناپر اسکو جھوٹا کہکر بدنام کیا جائے۔

واقدی کے مخالفین اور موافقین کی ترجیحی ترازو کا فیصلہ دو اور پاسنگ سے بھی ہوسکتا ہے۔ ایک اپنے فضل وکمال، جمہور اہل عصر میں ان کے اعتبار استناد اور انکی شہرت اور عزت کی بناپر۔ چنانچہ آپ خود فیصلہ کرسکتے ہیں کہ بحیثیت ایک سچے طالب العلم، اسلام کے ان دو جماعتوں میں آپ سب سے زیادہ کس سے واقف ہیں۔ اور اسلامی لٹریچر میں کس کے نام کو اہمیت اور کس کی رائے کو وقعت حاصل ہے۔ امام شافعی۔ امام بخاری۔ علی بن مدینی۔ ابن حنبل ابن معین ۔ اور ابن راہویہ کو یا دراوردی۔ زہیری۔ مسیبی۔ یزید بن ہارون اور عنبری کو۔

دوسرا ترجیحی معیار یہ ہے کہ واقدی کا ابتدائی زمانہ گو مدینہ میں گذرا لیکن اسکی عمر کا بڑا حصہ بغداد میں بسر ہوا اور وہیں اسکو شہرت حاصل ہوئی۔ اس بناپر ان ائمہ کی رائے کو ترجیح حاصل ہے جو بغداد اور عراق میں عموماً سکونت رکھتے تھے یا اکثر آتے جاتے تھے۔ اس حیثیت سے ان دونوں جماعتوں کا یہ حال ہے کہ دراوردی مدینہ میں رہے ۱۸۶ھ میں وفات پائی اور بغداد آکر واقدی میں جو خاص انقلاب ہوا اور جو انکی موت سے کم از کم ۲۲ برس بعد تک رہا

اسکی واقفیت سے وہ قطعاً محروم رہے۔ اسلیئے انکی رائے واقدی کی صرف مدنی زندگی تک محدود ہے۔ بقیہ میں ایک زہری البتہ بغداد میں رہتے تھے۔ ابن نمیر کوفہ میں اور یزید بن ہارون واسط میں رہتے تھے مگر مخالفین کو دیکھو کہ ان میں بیشتر اصحاب یا بغداد ہی میں رہتے تھے یا بہت دنوں تک مدینہ اور بغداد دونوں میں رہے تھے۔ چنانچہ احمد بن حنبل اور یحیی بن معین خاص بغداد کے تھے۔ علی بن مدینی مدینہ اور بصرہ میں تھے۔ بندار بصرہ اور بغداد میں سکونت رکھتے تھے۔ اسحاق بن راہویہ عراق ہی میں سکونت پذیر تھے امام شافعی مدینہ میں رہے اور بغداد بھی آتے رہے۔ نتیجہ صاف ظاہر ہے۔



# خلیل اللہ کی بشریت

## حضرات انبیائے کرام کے اوصاف غالبہ

(۱)

**انبیا کے اوصاف کمالی**

"خلیل اللہ" کے لغوی معنی "خدا کے دوست" کے ہیں اور یہ حضرت ابراہیم کا لقب ہے۔ لیکن کیا اسکے معنی یہ ہیں کہ دوسرے انبیائے کرام اللہ تعالےٰ کے دوست نہ تھے۔ کیا کوئی پیغمبر ایسا بھی ہو سکتا ہے جو خدا کا دوست نہ ہو۔ پھر صرف حضرت ابراہیم ہی خلیل اللہ کیوں ہوں۔

اسی طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام کا لقب کلیم اللہ مشہور ہے جس کے معنی ہیں "خدا سے باتیں کرنے والا" "جس نے خدا سے باتیں کیں" لیکن کیا کوئی پیغمبر ایسا بھی ہے جس سے خدا نے کسی نہ کسی طرح باتیں نہ کی ہوں پھر حضرت موسیٰ ہی کلیم اللہ کیوں کہلائیں۔

اسی طرح حضرت عیسیٰ کو روح اللہ کہتے ہیں حالانکہ تمام انبیا اور نہ صرف

انبیاء بلکہ ہر انسان کی روح خدا ہی کی روح ہے۔ پھر صرف حضرت عیسیٰ کو روح اللہ کیوں کہئے۔

اسی طرح اگر کوئی شخص حضرت محمد رسول اللہ صلعم کو بہ تخصیص شاہد و مبشّر و نذیر و داعی الی اللہ و سراج منیر کہے تو ایسا کہنا کیونکر درست ہوگا، درآنحالیکہ ہر نبی شہادت دینے والا، نیکو کاروں کو بشارت سنانے والا گنہگاروں کو تنبیہ کرنے والا۔ خدا کی طرف پکارنے والا۔ اور روشنی بخشنے والا چراغ بنکر آیا۔

عام لوگوں کو یہ شبہہ اسلیئے پیش آتا ہے کہ وہ زبان کے ایک نکتے سے پہلوتہی کرتے ہیں وہ نکتہ یہ ہے کہ ہر شخص کو اسکے صرف اسی وصف سے ملقب کیا جاتا ہے جو وصف اس میں بمرتبہ کمال ہوتا ہے۔ باتیں ہر شخص کرتا ہے اسلیئے لغت کے لحاظ سے ہر شخص ابوالکلام ہے مگر استعمال میں ابوالکلام اسی کو کہینگے جس میں کلام کی خوبی، برجستگی یا طول وجہ کمال ہو۔

آنکھیں اور ہاتھ کس انسان کے پاس نہیں اسلیئے اولی الایدی والابصار (ہاتھوں اور آنکھوں والے) سبھی ہیں مگر قرآن پاک نے اسکو خاص طور سے انبیائے کرام کا وصف قرار دیا اور فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| وَاذکر عبادنا ابراھیم و اسحاق ویعقوب اولی الایدی وَالابصار (ص۔۴) | اور ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب کو یاد کر جو ہاتھوں اور آنکھوں والے تھے۔ |

ہاتھ عمل کے لیئے اور بصارت علم کے لیئے ہے۔ اس سے مقصود انسان کی عملی اور علمی قوتوں کا کمال ہے چونکہ حضرات انبیا کی عملی اور علمی دونوں قوتیں

مرتبۂ کمال پر ہوتی ہیں اسلیئے تمام انسانی طبقوں میں اولی الایدی والابصار (ہاتھوں اور آنکھوں والے) کے لقب کے وہی مستحق قرار پائے۔

یہی سبب ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مختلف انبیا علیہم السلام کو مختلف اوصاف کاملہ سے یاد فرمایا۔ حضرت ابراہیمؑ کی نسبت فرمایا۔

واتخذ اللہ ابراھیم خلیلا (نساء۔۱۸) | اور خدا نے ابراہیم کو دوست بنایا۔

حضرت موسیؑ کی نسبت ارشاد ہوا۔

وکلم اللہ موسیٰ تکلیما (نساء۔۲۳) | اور اللہ تعالیٰ نے موسیٰؑ سے بہت سی باتیں کیں۔

حضرت اسماعیلؑ کو فرمایا:۔

انہ کان صادق الوعد (مریم۔۴)۔ اسماعیل وعدہ کے سچے تھے۔

حضرت ایوب کے متعلق ارشاد باری ہے۔

انا وجدناہ صابرا (ص) ہم نے اسکو صابر پایا۔

غور کیجئے کہ انبیا میں کون نہیں جس نے خدا سے دوستی نہیں کی یا خدا نے اس سے باتیں نہ کیں۔ یا وہ وعدہ کا سچا نہ تھا۔ یا حق کی راہ میں وہ صابر نہ ٹھہرا۔ لیکن اسکے باوجود اللہ تعالیٰ نے دوستی کے وصف سے حضرت ابراہیم کو ہم کلامی کے وصف سے صرف حضرت موسیٰ کو، صدق وعدہ کے وصف سے صرف حضرت اسماعیل کو اور صبر کے وصف سے صرف حضرت ایوب کو ممتاز فرمایا۔ حالانکہ خود قرآن کہتا ہے:۔

وَاصْبِرْ کما صبر اولوا العزم | (اے رسول) آپ بھی ویسے ہی صبر کیجئے۔

من الرسل (احقاف - ۵) جیسے ہمت فرمالے رسولوں نے کیا ہے۔
مگر اس عموم کے باوجود تمام انبیا میں سے مخصوص طور پر صرف حضرت ایوبؑ ہی کو صابر کہکر یاد فرمایا گیا۔ جسکے معنی یہ نہیں کہ نعوذ باللہ دوسرے انبیا اس صبر کے وصف سے معرا تھے۔
بات یہ ہے کہ گو ہر شخص کو خدائے تعالی کی طرف سے ہر قسم کی استعدادیں ملتی ہیں مگر ان میں سے ایک ہی دو استعدادوں کا کمال نصیب ہوتا ہے۔ بالقوی استعدادوں کی فعلیت، زمانہ کے اقتضاء حالات کی مناسبت، وقت کی ضرورت اور پیش آمدہ واقعات کے مطالبہ کی بناء پر ہوتی ہے۔ جہاد کا حکم ہر پیغمبر کو ہوا مگر ہر ایک کی زندگی میں اسکے مناسب حالات پیش نہیں آئے اسلیے حضرت موسیٰؑ اور حضرت محمد رسول اللہ صلعم کی پاک زندگیوں میں جہاد کے جو مناظر پیش آئے وہ دوسرے پیغمبروں کے سامنے پیش نہیں آئے۔
غرض کسی شخص میں کسی وصف کا موجود ہونا اور بات ہے اور اس وصف کے عملی ظہور کے مواقع پیش آنا اور انکے مطابق اس صفت کا مرتبہ کمال ظاہر ہونا اور بات ہے۔ انبیا کا کسی وصف خاص سے ملقب اور ممتاز ہونا پہلے اوصاف کی بناء پر نہیں بلکہ دوسرے اوصاف کی بناء پر ہوتا ہے اسی لیے حضرت ابراہیمؑ خلیل اللہ۔ حضرت موسیٰؑ کلیم اللہ۔ حضرت عیسیٰؑ روح اللہ۔ حضرت اسمٰعیل صادق الوعدؑ اور حضرت ایوبؑ صابر ٹھہرے۔ کیونکہ حضرت ابراہیمؑ سے اللہ تعالی نے نسلاً بعد نسلٍ دوستی کا جو وعدہ فرمایا اور جس کی علامت کے طور پر انکی اولاد در اولاد کو نبوت و برکت سے سرفراز فرمایا یہ دوستی کا کمال کسی اور نبی کو عنایت نہیں ہوا۔

حضرت موسیٰؑ کو کوہِ طور پر جس طرح ہم کلامی کا شرف بخشا گیا وہ کسی اور نبی کے حصہ میں نہیں آیا۔ حضرت عیسیٰؑ کو روح الٰہی کا فیضان جس کمال کے ساتھ ملا وہ کسی اور نبی کو نہیں دیا گیا۔ چنانچہ فرمایا۔

تلک الرسل فضّلنا بعضھم علی بعض منھم من کلم اللہ ورفع بعضھم درجٰت واٰتینا عیسی بن مریم البینٰت وایّدنٰہ بروح القدس (البقرہ۔ ۳۳)

یہ پیغمبر ان میں سے بعض کو بعض پر ہم نے برتری دی۔ ان میں سے کوئی تو ایسے ہیں جن سے خود اللہ نے کلام کیا اور بعض کے درجے بلند کیئے۔ اور مریم کے بیٹے عیسیٰ کو کھلی نشانیاں دیں۔ اور روح القدس سے ان کی تائید کی۔

اس پاک آیت میں تین پیغمبروں کا وصف امتیاز بیان کیا گیا۔ پہلے حضرت موسیٰ کا کہ ان کو کلیمیت ملی۔ اور سب سے آخر میں حضرت عیسیٰ کا کہ انکو معجزات اور روح القدس کی تائید بخشی گئی اور دونوں کے بیچ میں ایک پیغمبر کا ذکر ہے جس کو درجوں اور مرتبوں کی بلندی ملی۔ یہ بیچ کے پیغمبر ہمارے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جن کی شریعت وسط اور صراط مستقیم اور موسویت اور عیسویت کے بیچ میں معتدل ہے اسلیئے آپکا ذکر بھی ان دونوں کے بیچ میں ہے۔

ہمارے رسول اللہ صلعم کو درجوں اور مرتبوں کی جو بلندی ملی اسکی تفصیل اور تشریح جتنی بھی کی جائے کم ہے۔ اور قرآن پاک میں جابجا اسکی تشریح ہے منجملہ اسکے ایک یہ ہے کہ حضرت موسیٰ کو کلیمیت اور حضرت عیسیٰ کو تائید بروح القدس کی جو فضیلت عطا ہوئی وہ شخصی فضیلتیں ہیں۔

اور ہمارے رسول کو جن درجوں اور مرتبوں کی فضیلت عطا ہوئی وہ شخصی کے علاوہ دینی و عمومی ہیں۔ آپ کو جو بالذات فضیلت بھی عطا کی گئی مثلاً خاتمیت وہ بھی آپ کی کتاب، آپ کی شریعت اور آپ کی امت کو مشتمل ہے۔ آپ کے دین کو عموم بخشا گیا۔ آپ کو نبی الامم اور نبی الانبیا دونوں بنایا گیا آپ کے دین پر دین الٰہی کے ہر گوشہ کی تکمیل کی گئی۔ آپ کی کتاب کو خاتم الکتب اور ناسخ الکتب بنایا گیا۔ اور قیامت تک کے لیے اسکی حفاظت کا وعدہ کیا گیا اور آپ کی امت کو آخر الامم کا لقب ملا ع

ہر چند وصفت امی کنم لیکن ازاں بالاتری

با ایں ہمہ اسکے یہ معنیٰ نہیں ہیں کہ نعوذ باللہ آنحضرت صلعم کو خدا نے ہم کلامی کا شرف نہیں بخشا۔ یا روح القدس کی تائید عطا نہیں ہوئی۔ یہ دونوں باتیں آپ کو بھی ملیں لیکن یہ باتیں آپ کا وصف امتیازی نہیں بنائی گئیں بلکہ اور دوسری دوسری باتوں کو آپ کا وصف امتیازی ٹھہرایا گیا۔ مثلاً فرمایا۔

| | |
|---|---|
| اِنَّا اَرْسَلْنَاكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيرًا (فتح-۱) | ہم نے تجھ کو گواہ اور خوشخبری سنانے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا |
| يَا اَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّا اَرْسَلْنَاكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيرًا وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيرًا (احزاب ۲) | اے پیغمبر ہم نے تجھ کو گواہ اور خوشخبری سنانے والا۔ اور ڈرانے والا۔ اور خدا کی طرف پکارنے والا۔ اور روشن کرنے والا چراغ بنا کر بھیجا۔ |

یہ آپ کے منجملہ دیگر امتیازی صفات کے چند امتیازی صفات ہیں جنکا یہ منشا نہیں کہ ان صفات سے دیگر انبیا علیہم السلام خالی تھے بلکہ یہ ہے کہ ان اوصاف کمالیہ کا یہ اجتماع انکی ذات میں اس درجہ کمال میں نہ تھا جو محمد رسول صلعم کی ذات پاک میں تھا۔ چنانچہ پورے قرآن میں کسی خاص پیغمبر کے یہ اوصاف بہ تخصیص نام لیکر سوائے حضرت محمد رسول اللہ صلعم کے نہیں قرار دیئے گئے۔ کیونکہ مقام مدح میں وہی اوصاف بیان کیے جاتے ہیں جو کسی موصوف کے اوصاف امتیازی اور کمالی ہوتے ہیں جنکو اوصاف غالیہ کہتے ہیں

اسی نکتہ کو مولانا محمد قاسم رحمۃ اللہ علیہ اپنے رسالے "تحذیر الناس" میں یوں بیان فرماتے ہیں :-

"مگر کوئی ملقب ہوتا ہے تو اپنے اوصاف غالیہ کے ساتھ ملقب ہوتا ہے۔ مرزا جان جاناں صاحبؒ اور شاہ غلام علی صاحبؒ اور شاہ ولی اللہ صاحبؒ۔ اور شاہ عبدالعزیز صاحبؒ چاروں صاحب جامع بین العلم والفقر تھے۔ پر مرزا صاحب اور شاہ غلام علی صاحبؒ تو فقیری میں مشہور ہوئے اور شاہ ولی اللہ صاحب اور شاہ عبدالعزیز صاحب علم میں۔ وجہ اسکی یہی ہے کہ انکے علم پر انکی فقیری غالب تھی اور انکی فقیری پر انکا علم۔ اگرچہ ان کے علم سے اُن کا علم یا اُن کی فقیری سے انکی فقیری کم رہی۔ سو انبیا میں علم عمل سے غالب ہوتا ہے اگرچہ انکا عمل اور ہمت اور قوت اور وں کے عمل اور ہمت اور قوت سے غالب ہو۔ بہرحال علم میں انبیا اوروں سے ممتاز ہوئے ہیں (صفحہ ۵)

آگے چل کر فرماتے ہیں:-

"نبوت کمالات علمی میں سے ہے۔ اور آپ جامع العلوم ہیں اور انبیا باقی جامع نہیں" (صفہ ۵)

غرض یہ ہے کہ مقام مدح میں خاص خاص انبیا علیہم السلام کے وہی اوصاف گنائے جاتے ہیں جن میں انکو دوسروں پر امتیاز اور فضیلت حاصل ہو اس بنا پر آنحضرت صلعم کی مدح میں جو شاہد و مبشر و نذیر و داعی الی اللہ و سراج منیر کے الفاظ یہ اطلاق آئے ہیں انکا یہی مقصد ہے کہ آپ میں یہ اوصاف مجتمعہ ایسے مرتبہ کمال پر تھے جو کسی اور نبی میں نہ تھے۔

**اوصافِ کمالی کے علم کے طریقے** انبیا علیہم السلام کے یہ امتیازی اوصاف دو طریقوں سے معلوم ہوتے ہیں۔

ایک تو یہ کہ نص صریح انکا اظہار ہو جیسے حضرت موسیٰ کیلئے کلیمیت، حضرت عیسیٰ کے لیئے تائید بروح القدس یا حضرت اسماعیل کے لیئے صدق وعدہ اور حضرت ایوب کے لیئے صبر۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ لفظوں میں اس صفت کی تصریح نہ ہو مگر انکی زندگی کے عملی کارناموں میں وہ وصف علانیہ نظر آتا ہو جیسے حضرت موسیٰ اور حضرت نوح علیہما السلام میں نذیریت کا۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام میں مبشریت کا کمال۔

نذیریت کے کمال کے یہ معنی ہیں کہ اس میں خدا کی قہاری وجباری اوصاف کا ظہور زیادہ ہو۔ اور کمال مبشریت کے یہ معنی ہیں کہ خدا کے فضل وکرم اور رحمت عام کا رنگ زیادہ نمایاں ہو جیسا کہ خدا نے آنحضرت صلعم کو مبشر وغیرہ کہکر

فرمایا تو وہیں اسکی تصریح فرمائی۔
وَ بشر المومنین بِاَنَّ لھم من اللہ فضلا کبیرا
(احزاب - ۶)

اور ایمان والوں کو خوشخبری سنا دیجئے کہ ان کے لیے خدا کی طرف سے بڑی مہربانی (فضل) ہے۔

کمال نذیریت میں اللہ تعالےٰ کے قہر و عذاب کا پہلو اسکے فضل و کرم سے زیادہ نمایاں ہوتا ہے۔ جیسے نوح علیہ السلام اپنی ہزار سالہ تبلیغ کی ناکامی سے جب مایوس ہوئے تو آن کا نمایاں پہلو یہ ہے کہ خدا کی بارگاہ میں کفار کی پوری نسل کی بربادی و ہلاکت کی دعا مانگی۔ عرض کی:-

ربّ لا تذر علی الارض من الکفرین دیّارا انک ان تذرھم یضلوا عبادك و لا یلدوا الا فاجرا کفارا رب اغفرلی ولوالدی ولمن دخل بیتی مومنا وللمومنین و للمومنٰت ولا تزد الظّٰلمین الا تبارا۔
(نوح - ۲)

اے میرے پروردگار تو زمین پر کافروں میں سے کوئی گھر بسانے والا مت چھوڑ۔ بیشک اگر تو آن کو چھوڑے گا تو وہ تیرے بندوں کو گمراہ کرینگے اور انکی اولاد جو ہوگی وہ بھی بدکار اور سخت کافر۔ اے میرے رب مجھے اور میرے والدین کو اور جو میرے گھر میں با ایمان آئے اور مومن مردوں اور مومن عورتوں کو بخش دے اور ظالموں کو نہ بڑھا مگر تباہی میں

اس آیت میں نذیریت اور بشیریت دونوں کے جلوے ہیں مگر غور

کیجئے کہ نذیریت کا غلبہ بشیریت سے کتنا زیادہ ہے۔ اہل ایمان کیلئے صرف مغفرت کی دعا کے ساتھ ساتھ پورے روئے زمین کے کافروں اور انکی پوری نسل کی ہلاکت کی دعا ہے۔ اور پھر انہی کی کامل تباہی و بربادی کی خواہش پر دعا کا خاتمہ ہے اور آخر ساری قوم تباہ و برباد ہوگئی۔

حضرت موسیٰؑ اہل فرعون کے حق میں یہ دعا مانگ کر اپنی نذیریت کی شان کا کمال ظاہر فرماتے ہیں۔

ربنا انك اتيت فرعون و ملاءه زينة واموالا في الحيوة الدنيا ربنا ليضلوا عن سبيلك ج ربنا اطمس على اموالهم واشدد على قلوبهم فلا يومنوا حتى يروا العذاب الاليم

(یونس-۱۰)

ہمارے پروردگار تو نے فرعون اور اس کے درباریوں کو شان و شوکت اور دولت دنیا میں دی ہے۔ اے ہمارے پروردگار تاکہ تیرے راستہ سے بہکا دیں اے ہمارے پروردگار ان کی دولت کو مٹا دے اور انکے دلوں کو سخت کردے تو وہ ایمان نہ لائیں۔ یہانتک کہ دردناک عذاب دیکھ لیں۔

اس کے بالمقابل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی صفت تبشیر کا کمال ملاحظہ ہو کہ اللہ تعالےٰ اُن سے اُن لوگوں کی نسبت جب دریافت کریگا جو ان کے بعد شرک میں مبتلا ہوئے تو موقع پاکر عرض کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی شان رحمت سے اپیل کرتے ہیں۔

ما قلت لهم الا ما امرتني

میں نے اُن سے وہی کہا جو تو نے

| | |
|---|---|
| بہ ان اعبدوا اللہ ربی و ربکم و کنت علیہم شہیداً ما دمت فیہم فلما توفیتنی کنت انت الرقیب علیہم وانت علیٰ کل شیئ شہید ان تعذبہم فانہم عبادک وان تغفر لہم فانک انت العزیز الحکیم (مائدہ ۱۶-۴) | حکم دیا کہ میرے اور اپنے رب کو پوجو، اور جب تک میں انکے درمیان تھا اُن کو دیکھتا بھالتا تھا۔ اور جب تو نے مجھے وفات دی، تو ہی ان کا نگہبان تھا اور تو ہر چیز کی خبر رکھتا ہے اگر تو انکو عذاب دے تو یہ تیرے بندے ہیں۔ اگر تو ان کو معاف کردے تو تو قدرت اور حکمت والا ہے۔ |

اللہ تعالیٰ کی شان رحیمی کی یہ تحریک اُن کے حق میں ہے جن کی نسبت حضرت عیسیٰ خود ہی نذیری فرما چکے ہیں۔

| | |
|---|---|
| انہ من یشرک باللہ فقد حرّم اللہ علیہ الجنۃ ومأویٰہ النّار (مائدہ - ۱۰) | بیشک جو کبھی کو خدا کا شریک بنائیگا تو اللہ نے جنت اُس پر حرام کردی ہے اور اسکا ٹھکانا دوزخ ہے۔ |

مگر با ایں ہمہ اُن کی بخشش کے لیئے بھی رحمت الٰہی کی سلسلہ جنبانی فرماتے ہیں ظہور محمدی کی بشارت کا پیغام لے کر بھی وہ آئے اور کہا۔

| | |
|---|---|
| مبشراً برسولٍ یاتی من بعدی اسمہ احمد | اس رسول کی بشارت لیکر آیا ہوں جو میرے بعد آئیگا اور جسکا نام احمدؐ ہے |

## حضرت ابراہیمؑ کی بشیریت

اس سے زیادہ جمال بشارت حضرت ابراہیمؑ کے روئے اقدس میں ہے۔ وہ

مجسم خیر و برکت لے کر آئے۔ نبیوں اور رسولوں کے مورث قرار پائے۔ اسماعیل و اسحاق کے خاندانوں کی برکتیں انہی کے ذریعہ اُتریں اور آدم کے سارے گھرانوں کو انکے ذریعہ ہدایت کی روشنی ملی۔ نبی المرسلین، رحمۃ للعالمین علیہ السلام کے ظہور کی دُعا انھوں نے کی۔

دعائے خلیل و نوید مسیحا

اور دونوں مُبشر

(۲)

نمرود کی آگ اُن کے لیئے ٹھنڈی ہو جاتی ہے اور ندا آتی ہے کہ سلامتی ہو ابراہیم کی سلاماً علیٰ ابراھیم۔ بت پرست باپ کو سمجھاتے ہیں، نہیں مانتا اور کفر پر اڑا رہتا ہے تو اسکو خدا کا ڈر ہلکے لفظوں میں سناتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| یا ابت انی اخاف ان یمسک عذاب من الرحمٰن فتکون للشیطن ولیّاً | اے میرے باپ میں ڈرتا ہوں کہ تجھے رحمت والے خدا کی طرف سے کوئی عذاب نہ چھوئے تو تو شیطان کا ساتھی بنے۔ |
| (مریم - ۳) | |

باپ نے یہ سُن کر بیٹے کو سزا کی دھمکی دی اور گھر سے نکل جانے کا حکم دیا بیٹا اب بھی باپ کی خیر خواہی میں مصروف ہے، سلام کرتا ہے اور اپنے خدا سے اسکے گناہوں کی معافی کے لیئے دعا کا وعدہ کرتا ہے۔

قال سلٰمٌ علیک ساستغفر — ابراہیم نے کہا۔ تم پر سلامتی ہو میں

| | |
|---|---|
| لك ربی انه کان بی حفیاً | تمھارے لیئے اپنے رب سے دعا |
| واعتزلکم وما تدعون | مانگونگا کہ تمھارے گناہ معاف فرمائے |
| من دون اللہ وادعوا ربی | وہ مجھ پر مہربان ہے۔ اور میں تم سے اور |
| عسی الا اکون بدعاء ربی | تمھارے معبودوں سے الگ ہوتا ہوں اور |
| شقیاً | اپنے رب سے دعا کرتا ہوں۔ اور |
| (مریم-۳) | امید ہے کہ میں اس دعا میں بے نصیب |
| | نہ رہونگا۔ |

حضرت ابراہیم نے اپنا یہ دعوی پورا کیا اور بارگاہ الٰہی میں عرض کی:۔

| | |
|---|---|
| ربنا اغفر لی ولوالدیَّ | اے ہمارے پروردگار مجھے اور میرے |
| وللمومنین یوم یقوم الحساب | ماں باپ اور ایمان والونکو اس دن |
| (ابراہیم-۶) | بخش دے جب حساب کتاب قایم ہو۔ |

یہ بشارت کی پے درپے التجا کافر باپ کے حق میں ہوا اور جب آنحضرت صلعم کو اور مسلمانونکو مشرکوں کی مغفرت کی دعا مانگنے کی ممانعت آئی تو اللہ تعالی نے حضرت ابراہیم کے اس فعل کی توجیہ فرمائی۔

| | |
|---|---|
| وما کان استغفار ابراھیم | اور ابراہیم کا اپنے باپ کی مغفرت کی |
| لابیہ الا عن موعدۃ وعدھا | دعا مانگنا نہ تھا مگر وعدہ کے سبب سے جو |
| ایاہ فلما تبین له انه عدو | اُسنے اُس سے کیا تھا۔ پھر جب ابراہیم پر ثابت |
| للہ تبرا منہ ان ابراھیم لاواہ | ہوگیا کہ وہ اللہ کا دشمن ہے تو وہ اس سے |
| حلیم (توبہ-۱۴) | الگ ہوگیا بیشک ابراہیم بڑا نرم دل اور بردبار تھا |

اس آیت پاک سے دو باتیں معلوم ہوئیں ایک یہ کہ حضرت ابراہیم کی دعا اس توقع میں تھی کہ اُن کا باپ مسلمان ہو کر رحمت الٰہی کا مستحق ٹھہرے لیکن انکی یہ توقع درست نہیں نکلی۔ دوسری بات یہ کہ حضرت ابراہیمؑ چونکہ کمال بشیریت سے ممتاز تھے اسلیئے خدا نے انکی نرم دلی اور بردباری کی تعریف فرمائی۔

اس طرح حضرت لوط کی قوم کی تباہی کی خبر جب مہمان فرشتوں نے اُن کو سنائی تو ان کو بڑا صدمہ ہوا اور بارگاہ الٰہی میں اسکی طرف سے عرض معروض کرنے لگے تو خدا نے پھر ان کی نرم دلی اور بردباری اور حق ظاہر ہونے کے بعد انکے رجوع حق کی مدح فرمائی۔

فلما ذهب عن ابراهيم الروع وجاءته البشرى يجادلنا في قوم لوط ان ابراهيم لحليم اواه منيب يا ابراهيم اعرض عن هذا انه قد جاء امر ربك وانهم اتيهم عذاب غير مردود۔

(هود - ۷)

تو جب ابراہیم سے خوف جاتا رہا۔ اسکو (اولاد کی) بشارت مل چکی۔ ہم سے لوط کی قوم کے بارے میں جھگڑنے لگا بے شک ابراہیم بردبار، نرم دل اور رجوع کرنے والا تھا۔ (خدا نے فرمایا) اے ابراہیم اس خیال کو چھوڑ دے تیرے رب کا حکم آچکا اور لوط کی قوم کو وہ عذاب آنے ہی والا ہے جو واپس نہ ہوگا۔

حضرت ابراہیم قوم لوط کی طرف سے کیونکر جناب باری سے جھگڑنے لگے

ایک دوسری آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ حضرت لوط کو پیش کر کے رحمت الٰہی کے خواستگار ہوئے۔

ولما جاءت رسلنا ابراهیم بالبشرٰی قالوا انا مھلکوا اھل ھذہ القریۃ ان اھلھا کانوا ظالمین قال ان فیھا لوطاً ط قالوا نحن اعلم بمن فیھا لننجینہ واھلہ الا امراتہ کانت من الغابرین (عنکبوت - ۴)

جب ہمارے فرستادے ابراہیم کے پاس (اولاد کی) بشارت لے کر آئے انھوں نے بیان کیا کہ ہم اس آبادی کے رہنے والوں کو ہلاک کرنے آئے ہیں بیشک وہ ظالم ہیں۔ ابراہیم نے کہا اس گاؤں میں لوط ہیں۔ انھوں نے کہا کہ ہم کو خوب معلوم ہے جو اس میں ہیں ہم ان کو اور انکے گھر والونکو بچا لینگے لیکن ان کی بیوی وہ تو رہ جانے والوں میں سے ہے۔

معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیم کے اسی عرض و معروض کا یہ نتیجہ تھا کہ حضرت بارگاہ الٰہی سے انکو یہ خوشخبری سنائی گئی اور ہمیشہ کیلئے یہ قانون الٰہی قرار دیا کہ ایک کی برائی کا بوجھ دوسرے پر لادا نہ جائے۔

ام لم ینبأ بما فی صحف موسٰی و ابراھیم الذی وفّٰی الا تزر وازرۃ وزر اخرٰی وان لیس للانسان الا ما سعٰی ٥

کیا انھیں بتایا نہیں گیا جو موسیٰ کے اور اس ابراہیم کے صحیفوں میں ہے۔ جس نے پورا حق ادا کیا۔ کہ کوئی شخص دوسرے شخص کا بوجھ نہیں اٹھائیگا۔

(نجم-۳) | اور یہ کہ انسان کے لئے نہیں ہے بلکہ وہی جو کہ اسنے کوشش کی ہے۔

سورۂ انعام کے آخر میں حضرت ابراہیم کے تعلق سے یہ آیت پھر آتی ہے۔ آنحضرت صلعم کو ارشاد ہوتا ہے کہ کہدے کہ ہم تو ابراہیم کے دین کے پیرو ہیں جس کا مسلک یہ تھا:

قل انّنی ھدانی ربی الیٰ صراط مستقیم دینا قیمًا ملۃ ابراھیم حنیفا وما کان من المشرکین قل ان صلاتی ونسکی ومحیای ومماتی للہ رب العالمین لاشریک لہ وبذٰلک امرت وانا اول المسلمین قل اغیر اللہ ابغی ربًا وھو رب کل شیئ ولا تکسب کل نفس الا علیھا ولا تزر وازرۃ وزر اخرٰی

(انعام-۲۰)

کہدے کہ مجھے میرے رب نے سیدھا راستہ دکھا دیا ہے سیدھا دین ابراہیم کا دین جو موحد تھا۔ اور مشرکوں میں سے نہ تھا۔ کہدے کہ میری نماز، میری قربانی، میرا جینا، میرا مرنا عالم کے پروردگار اللہ کیلئے ہے۔ اس کا کوئی شریک نہیں۔ اور اسی کا مجھے حکم دیا گیا ہے اور میں مسلمانوں کا پہلا ہوں۔ کہدے کہ کیا خدا کے سوا کسی اور کو پروردگار چاہوں حالانکہ وہی تو ہر شئے کا رب ہے اور ہر جان کی کمائی اسی پر ہے۔ کوئی شخص کسی دوسرے شخص کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔

یہ سب وہی باتیں ہیں جو حضرت ابراہیم کے صحیفے میں تھیں اور ان کا اعادہ پھر صحیفۂ محمدی میں کیا جارہا ہے۔

میرا خیال ہے کہ توراہ کا صحیفۂ پیدائش ہی حضرت ابراہیم کے اس عرض معروض کی پوری تفصیل ہے جو انھوں نے حضرت لوط کی قوم کے بارہ میں بارگاہ الٰہی میں پیش کی۔

" ابراہام ہنوز خداوند کے حضور میں کھڑا رہا۔ تب ابراہام نزدیک جاکے بولا کیا تو نیک کو بد کے ساتھ ہلاک کریگا۔ شاید پچاس صادق اس شہر میں ہوں کیا تو اسے ہلاک کریگا۔ اور ان پچاس صادقوں کی خاطر جو اس کے درمیان ہیں اس مقام کو نہ چھوڑیگا۔ ایسا کرنا تجھ سے بعید ہے۔ کیا تمام دنیا کا انصاف کرنے والا انصاف نہ کریگا۔ اور خداوند نے کہا کہ اگر میں سدوم (قوم لوط کا شہر) میں شہر کے درمیان پچاس صادق پاؤں تو میں انکے واسطے تمام مکان کو چھوڑونگا۔ تب ابراہام نے جواب دیا اور کہا اب دیکھ میں نے خداوند سے بولنے میں جرأت کی۔ اگرچہ میں خاک اور راکھ ہوں شاید پچاس صادق سے پانچ کم ہوں۔ کیا ان پانچ کے واسطے تو تمام شہر کو نیست کریگا۔ اور اس نے کہا اگر میں وہاں پینتالیس پاؤں تو نیست نہ کرونگا۔ پھر اس نے اس سے کہا کہ شاید وہاں چالیس پائے جائیں تب اس نے کہا کہ میں ان چالیس کے واسطے نہ کرونگا۔ پھر اس نے کہا میں منت کرتا ہوں کہ اگر خداوند خفا نہ ہوں تو میں پھر کہوں۔ شاید وہاں تیس پائے جائیں۔ وہ بولا اگر میں وہاں تیس پاؤں تو میں یہ نہ کرونگا۔ دیکھ میں نے

خداوند سے بات کرنے میں جرأت کی شاید وہاں بیس پائے جائیں۔ وہ بولا میں بیس کے واسطے بھی اُسے نیست نہ کرونگا۔ تب اُس نے کہا میں منت کرتا ہوں کہ خداوند خفا نہ ہوں تب میں فقط ایک بار پھر کہوں شاید وہاں دس پائے جائیں وہ بولا میں دس کے واسطے بھی اُسے نیست نہ کرونگا۔ جب خداوند ابراہام سے باتیں کر چکا تو چلا گیا اور ابراہام اپنے مقام کو پھرا۔"

(باب ۸۔ ۲۳ سے ۳۳ تک)

توراۃ کے اس بیان سے اس "جدال" کی پوری تفصیل معلوم ہوتی ہے جو وہ بار بار سدوم کے گنہگاروں کو بچانے کے لیئے بارگاہ الٰہی میں پیش کرتے تھے اور اس نرم دلی، بردباری اور رجوع حق کی تصدیق ہوتی ہے جس سے قرآن نے حضرت ابراہیم کو متصف کیا ہے اور ان آیات الٰہی کی تصدیق ہوتی ہے جن کو قرآن نے صحیفہ ابراہیمی کے حوالہ سے پیش کیا ہے۔ اور حضرت ابراہیمؑ کی اس شان بشیریت کا اظہار ہوتا ہے جو جمال الٰہی کا پرتو تھی۔

حضرت ابراہیمؑ جب کعبہ کی تعمیر سے فراغت پاتے ہیں اور اپنی اولاد کو اسکی پاسبانی کیلئے بارگاہ الٰہی میں پیش کرتے ہیں اور دعا کرتے ہیں کہ اس بے آب و دانہ بنجر زمین میں خداوندا اسکو تیرے گھر کی پاسبانی اور تیرے دین کی حفاظت کی خاطر بساتا ہوں۔ خداوندا ان کو روزی دینا۔ ان میں اپنا رسول بھیجنا انکو بتوں کی پوجا سے بچانا۔

| | |
|---|---|
| واذ قال ابراھیم رب اجعل | اور جب ابراہیم نے کہا کہ اے |
| ھذا البلد امنا واجنبنی | میرے پروردگار اس شہر کو امن والا |

ربِّ انھن اضللن کثیرًا من الناس فمن تبعنی فانہ منی ومن عصانی فانک غفور رحیم (ابراہیم - ۶)

بچا اے میرے رب مجھے اور میری اولاد کو تو اس سے بچا کہ وہ بتوں کو پوجیں خداوندا ان بتوں نے بہت لوگوں کو گمراہ کیا تو جو میری پیروی کرے وہی مجھ سے ہے اور جس نے میری نافرمانی کی تو بیشک تو بخشنے والا رحمت والا ہے۔

یہ خدا کی بخشش و رحمت کی تحریک کن کے لئے ہو رہی ہے۔ ان کے لیئے جو بت پرست ہو کر ان کی نافرمانی کریں۔

یہ ہے حضرت ابراہیم کی بشیری شان!

## صحابہ میں انکے جلوے

اوپر کی سطروں میں انبیا علیہم السلام کی نذیریت اور بشیریت کی جو تشریح کی گئی ہے وہ میری نہیں بلکہ خود حضور انور صلے اللہ علیہ وسلم کی زبان حق ترجمان سے ادا ہوئی ہے۔ غزوۂ بدر میں جب کفار قریش گرفتار ہو کر آئے تو آنحضرت صلعم نے صحابہ سے مشورہ طلب کیا۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضہ نے کہا کہ انکو آگ میں جلا دیا جائے۔ اور حضرت عمر رضہ نے کہا کہ انکو قتل کر دیا جائے لیکن حضرت ابوبکر رضہ نے عرض کی کہ یا رسول اللہ یہ آپکے خاندان اور قوم کے ہیں ان پر رحم فرمایئے۔ آپ نے ان دونوں فریق کے مشورہ کو سنکر فرمایا کہ ایک فریق اپنے پہلے بھائیوں نوح اور موسیٰ کی طرح ہے۔ نوح نے کہا۔

"پروردگار زمین پر کافروں میں سے کسی گھر بسانے والے کو مت چھوڑ" اور موسیٰؑ نے کہا ہمارے پروردگار ان کی دولت میٹ دے اور ان کے دلوں کو سخت کر دے۔" اور دوسرا فریق ابراہیمؑ کی طرح ہے۔ ابراہیم نے کہا "جس نے میری پیروی کی وہ مجھ سے ہے اور جس نے میری نافرمانی کی تو تو بخشنے والا اور رحم والا ہے" اور عیسیٰؑ کی طرح ہے۔ کہ عیسیٰؑ نے کہا کہ اگر تو ان کو سزا دے تو وہ تیرے بندے ہیں اور اگر تو ان کو معاف کر دے تو تو قدرت والا اور حکمت والا ہے۔ (مستدرک حاکم ۳ ص۲۱ و ص۲۲)

اس سے معلوم ہوا کہ آپ نے عبد اللہ بن رواحہ رضؓ اور حضرت عمر رضؓ کو حضرت نوحؑ اور حضرت موسیٰؑ کی نذیری شان اور حضرت ابو بکر رضؓ کو حضرت ابراہیم اور حضرت عیسیٰؑ کی بشیری شان کی مثال ظاہر فرمایا۔ اس تفصیل سے معلوم ہو گیا کہ بشیریت اور نذیریت کے کمال سے کیا منشاء ہے۔

**عام طور سے ہر نبی نذیر اور بشیر ہے** اس بیان سے کسی کو یہ شبہہ نہ ہو کہ اس مضمون کا منشاء نعوذ باللہ یہ ہے کہ کوئی نبی صرف مبشر یا کوئی نذیر صرف اس معنی میں ہوتا ہے کہ ایک صرف بشارت سناتا ہے اور دوسرا صرف انذار کرتا ہے۔ بلکہ یہ منشا ہے کہ کسی نبی میں عام وصف انذار کے ساتھ مبشریت کا کمال ہوتا ہے اور کسی میں مبشریت کے عام وصف کے ساتھ نذیریت کا کمال ہوتا ہے۔ ورنہ خود اللہ تعالیٰ نے بلا استثنا تمام پیغمبروں کو بشیر و نذیر ایک ساتھ فرمایا ہے۔ لیکن اس بشیریت و نذیریت کے معنی واضح بھی فرما دیے ہیں جو عام وصف بشیر و نذیر کی

حقیقت ہیں۔ فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| وما نرسل المرسلین الا مبشرین ومنذرین۔ | اور ہم نہیں بھیجتے رسولوں کو لیکن بشارت سنانے والا اور ڈر سنانے والے بنا کر۔ |

یہ بشارت کیا ہوتی ہے اور یہ ڈر سنانا (انذار) کیسے ہوتا ہے۔ آیت بالا کے ساتھ ہی اس بشارت اور انذار کی یہ تشریح ہے۔

| | |
|---|---|
| فمن اٰمن واصلح فلا خوف علیھم ولا ھم یحزنون۔ والذین کذبوا بایٰتنا یمسھم العذاب بما کانوا یفسقون۔ (انعام۔ ۵) | تو جو ایمان لایا اور اچھے کام کیئے تو ان کو نہ ڈر ہوگا اور نہ غم۔ اور جنھوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا ان کو ان کی نافرمانی کے سبب سے عذاب چمٹے گا۔ |

لیکن بشیریت یا نذیریت کے اوصاف غالبہ جن پیغمبروں کو ملتے ہیں انکی بشیریت اور نذیریت کی شان اس سے بہت بلند ہوتی ہے جسکی مثالیں ایک طرف حضرت نوح اور حضرت موسیٰ ہیں۔ دوسری طرف حضرت ابراہیم اور حضرت عیسیٰ ہیں نظر آتی ہیں اور دونوں کا مجموعہ حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ذات پاک ہیں صلوات اللہ علیھم اجمعین

**یہ جمال و جلال کے پرتو ہیں** کسی نبی میں شان نذیری کا غلبہ اور کسی نبی میں شان بشیری کا کمال، باہم ایک دوسرے پر ترجیح کا سبب نہیں۔ انبیا علیہم السلام کے یہ دونوں اوصاف اللہ

تبارک وتعالیٰ کی شان جلال وجمال کے مظہر ہیں۔کسی میں جلالی شان کی چمک زیادہ ہوتی ہے اور کسی میں جمالی شان کی۔ جب اور جس زمانہ میں حکمت الٰہی کا اقتضاء جلال یا جمال میں سے جس شان کمال کا اظہار ہوتا ہے وہ اس وقت کے پیغمبروں میں ظاہر فرماتا ہے۔ دونوں اسکی شانیں ہیں اور دونوں اسکے اسمائے حسنیٰ۔

الملک القدوس السلام المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان اللہ عما یشرکون۔



# ذبح عظیم

حضرت ابراہیمؑ کو اپنے جس اکلوتے بیٹے کے ذبح کرنے کا خدا کی طرف سے خواب میں حکم ہوا تھا یہود کہتے ہیں کہ وہ اسحاقؑ تھے۔ لیکن مسلمانوں کے نزدیک حضرت اسمٰعیل تھے۔ اور اسی لیئے ذبیح اللہ مسلمانوں میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا لقب مشہور ہے۔ اسکے لغوی معنی ہیں خدا کا ذبح کیا ہوا یا خدا کی راہ میں ذبح کیا ہوا۔ اس لقب کا ماخذ قرآن پاک کی یہ آیت ہے:

یا بُنَیّ انی اریٰ فی المنام انی اذبحک فانظر ماذا تریٰ (والصفٰت۔۳)

(حضرت ابراہیم نے کہا) میرے پیارے بیٹے میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ تجھے ذبح کر رہا ہوں تیری رائے کیا ہے۔

حضرت اسمٰعیل نے جواب میں کہا۔

یا ابت افعل ما تؤمر ستجدنی ان شاء اللہ من الصابرین (والصفٰت۔۳)

اے میرے باپ، جو تجھے کہا جاتا ہے وہ کر گذر۔ خدا نے چاہا تو مجھے تو ثابت قدم رہنے والوں میں پائیگا۔

مقدّس باپ نے اپنے بیٹے کے اس صبر و ثبات کو دیکھا تو اُنکو لے کر قربانگاہ کو روانہ ہو گئے۔ جو اُن کی جائے قیام سے کئی دن کی مسافت پر تھی۔ وہاں پہنچکر بیٹے کو لے کر اور آگے بڑھے اور بیٹے کو پیشانی کے بل گرا کر چھری اُن کی گردن پر رکھ دی۔ آواز آئی۔ اے ابراہیم!

| | |
|---|---|
| قد صدقت الرءیا انّا کذٰلک نجزی المحسنین (صفٰت۔۳) | تو نے خواب کو سچ کر دکھایا۔ ہم اسی طرح نیکو کاروں کو جزائے خیر دیتے ہیں۔ |

طفیان نازہیں کہ جگر گوشۂ خلیل سر زیر تیغ رفت و شہیدش نمی کنند

ابھی یہ منظر آنکھوں سے دُور نہیں ہونے پایا تھا کہ ندا آئی۔

| | |
|---|---|
| وفدینٰہ بذبح عظیم (صفٰت۔۳) | اور ہم نے اس کو (اسمٰعیل کو) ایک بڑی قربانی دے کر چھڑایا |

اس آیت میں یہ ذکر ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ میں نے ایک دوسری بڑی قربانی کا فدیہ دیکر اسمٰعیل کو اپنی اس قربانی سے نجات بخشی۔ اب سوال یہ ہے کہ وہ بڑی قربانی کیا تھی؟ جسکو حضرت اسمٰعیلؑ کی اس قربانی اور فدیہ اور بدلہ قرار دیا گیا۔ مفسرین کی عام روایتیں یہ ہیں کہ جنت کا ایک مینڈھا لا کر حضرت ابراہیم کے سامنے کر دیا گیا کہ وہ حضرت اسمٰعیل کی جگہ قربانی کیا جائے چنانچہ حضرت ابراہیم نے ایسا ہی کیا اور اس مینڈھے کو حضرت اسمٰعیل کی جگہ قربانی کیا۔ مگر یہ روایتیں اسرائیلیات سے زیادہ نہیں اور ان سب کا ماخذ توراۃ ہے۔

"تب ابراہام نے اپنی آنکھیں اٹھائیں اور اپنے پیچھے ایک مینڈھا دیکھا جس کے سینگ جھاڑی میں اٹکے ہیں۔ تب ابراہام نے جاکر اس مینڈھے کو لیا اور اسکو اپنے بیٹے کے بدلہ میں سوختنی قربانی کے لیے چڑھایا۔" (پیدائش ۲۲-۱۳)

لیکن قرآن پاک میں اس مینڈھے کا ذکر نہیں بلکہ اس کے بجائے "ایک بڑی قربانی" کہا گیا ہے۔ اگر یہ بڑی قربانی مینڈھے یا بکرے ہی کی صورت میں ہوتی تو قرآن ... "ایک بڑی قربانی" کیوں کہتا؟

ہمارے مفسرین نے اسکے یہ جوابات دیئے ہیں۔

(۱) چونکہ یہ قربانی کا مینڈھا جنت سے لایا گیا تھا اس لیئے اس کو بڑی قربانی کا لقب ملا۔

(۲) یہ وہی مینڈھا تھا جس کو ہابیل نے قربان کیا تھا اور جس کو خدا نے قبول فرمایا تھا۔ تو چونکہ خدا اسکو قبول کرچکا تھا اسلیئے اسکو بڑی قربانی فرمایا

(۳) ان روایات میں سب سے بہتر جواب حسن بصری کا ہے۔ فرمایا کہ اس بڑی قربانی سے مقصود وہ خاص جانور نہیں جو حضرت ابراہیم کے سامنے قربانی کے لیئے پیش ہوا بلکہ وہ مطلق قربانی ہے جو اسکے بدلے میں پوری ملت کیلئے قیامت تک یادگار سنت قرار پائی۔

جسمانی یادگار کی حیثیت سے اس میں شک نہیں کہ ابراہیمی ملت میں عید قربان یا عید اضحیٰ کا سالانہ جشن، اور اس میں غریبوں اور مسکینوں کے کھلانے اور اور دوستوں کی ضیافت اور خوشی کے اظہار کے لیئے کسی جانور کی قربانی اسی

واقعہ کی یادگار ہے۔ اسلام میں دو ہی تہوار ہیں عید اور بقرعید، بقرعید ملت ابراہیمی کا جشن ہے یعنی اس واقعہ کی یادگار ہے جس کی بنا پر ملت ابراہیمی کی تاسیس اور مکہ میں خانۂ الٰہی کی تعمیر ہوئی اور وہ تعمیر ملت ابراہیم کا قبلہ قرار پائی اور عید ملت محمدی کا جشن ہے یعنی نزول قرآن کی یادگار جس سے پردۂ عالم میں ملت محمدی کا ظہور ہوا۔

یہ سب کو معلوم ہے کہ حضرت ابراہیم نے اپنے اکلوتے بیٹے کو قربانی کرتے ہوئے خواب میں دیکھا تھا۔ شریعت میں خواب کی دو قسمیں ہیں۔ ایک کا نام رویائے تمثیلی اور دوسرے کا نام رویائے حقیقی ہے۔ رویائے حقیقی میں اصل حقیقت بے پردہ نظر آتی ہے اور وہی مقصود ہوتی ہے جیسے کسی نے خواب میں دیکھا کہ فلاں شخص مرگیا ہے اور وہ واقعی مرگیا تھا۔ یہ رویائے حقیقی ہے۔ رویائے تمثیلی یہ ہے کہ مقصود اس واقعہ سے ملتی جلتی کوئی مشابہ چیز ہو جیسے حضرت یوسفؑ نے قحط کو سوکھی بالوں اور دبلی پتلی گایوں کی صورت میں دیکھا امام خطابی معالم السنن میں کہتے ہیں۔

وبعض الرؤیا مثل یضرب لیتاول علی الوجه الذی یجب ان یصرف الیه معنی التعبیر فی مثله وبعض الرؤیا لا یحتاج الی ذلک بل یاتی کالمشاهدة (فتح الباری جلد ۱۲ صفحہ ۳۸۴ مصر)۔

بعض خواب تمثیل ہوتے ہیں جسکو اس مثالی صورت میں اسلیے بیان کیا جاتا ہے کہ اس طریقہ پر اسکی تعبیر کی جائے جس طریقہ پر ایسے خواب کی تعبیر کی جاتی ہے اور بعض خواب اسکے محتاج نہیں ہوتے بلکہ وہ مشاہدہ بن کر سامنے آتے ہیں۔

اس بنا پر ہم کو غور کرنا ہے کہ حضرت ابراہیم نے جو اپنے بیٹے کو قربانی کرتے ہوئے خواب میں دیکھا تو یہ خواب تمثیلی تھا یا حقیقی تھا۔ اس گرہ کے کھلنے سے وفدیناہ بذبح عظیم کے معنی بھی کھل جائینگے۔

درحقیقت اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم کو جو خواب دکھایا تھا وہ تمثیلی تھا یعنی یہ کہ وہ اپنے بیٹے کو قربانی کر رہے ہیں کے یہ معنی تھے کہ وہ اسکو ہمیشہ کیلئے خدا کی راہ میں خانۂ کعبہ کی خدمت گزاری اور دین حنیف کی تبلیغ کیلئے خدا کی راہ میں قربانی کردیں۔ حضرت ابراہیم نے فداکاری کے سچے جوش میں اس خواب کو حقیقی سمجھا اور چلے اپنے اکلوتے بیٹے کو خدا کی راہ میں واقعی جسمانی طور سے قربانی کرنے۔ مکہ کے پاس پہنچکر بیٹے کو قربانگاہ پر چڑھا کر چاہا ہی تھا کہ اسکے گلے پر چھری پھیر دیں کہ بارگاہ قدس سے ندا آئی قد صدقت الرؤیا۔ اے ابراہیم تونے اپنا خواب سچ کر دکھایا اور اب خداوند حق نے حضرت ابراہیم کو وحی سے مطلع فرمایا کہ یہ خواب حقیقی نہیں بلکہ تمثیلی تھا۔ اور حضرت اسمٰعیل کی جسمانی قربانی نہیں بلکہ روحانی قربانی مقصود ہے۔ اور یہ جانوروں کی جسمانی قربانی اس روحانی قربانی کی تمثیل ہے۔ اب غور کیجئے تو معلوم ہوگا کہ وہ "ذبح عظیم" جسکو دیکر حضرت اسمٰعیل جسمانی قربانی سے بچ جاتے ہیں وہ انکی روحانی قربانی ہے۔

روحانی قربانی جسمانی قربانی کے مقابلہ میں یقیناً ذبح عظیم ہے، جسمانی قربانی کی تکلیف تو ایک لمحہ کی بات ہے مگر روحانی قربانی تو کسی امر حق کی خاطر ساری زندگی کی جیتے جی کی قربانی ہے جس میں مر کر نہیں بلکہ جی کر حق کی

راہ میں ہر تکلیف اور مصیبت کو انگیز کرنا اور ہر وقت موت کے لیئے آمادہ رہنا ہے۔

حضرت اسمٰعیل نے اسکی خاطر ملک شام کے سبزہ زار کو چھوڑا۔ وہاں کے عیش و آرام کو خیر باد کہا۔ عزیز و اقارب کو ترک کیا اور ایک لق و دق صحرا میں تن تنہا رہنا گوارہ کیا۔ وہاں خدا کے نام کا ایک گھر بنایا اور اسکو آنے جانے والے مسافروں اور سوداگری کے قافلوں کے لیئے مرکزی گذرگاہ ٹھہرایا اور اس طرح دین حق کی تبلیغ اور خانۂ خدا کی پاسبانی کے لیئے نہ صرف اپنی زندگی تک بلکہ محمد رسول اللہ صلعم کے ظہور تک جو ربنا وابعث فیھم کی ابراہیمی دعا کی قبولیت کا زمانہ تھا۔ اپنی پوری نسل کو ایسے غیر ذی زرع وادی میں گذار دینے کا حکم دیا۔ یہ تھی وہ عظیم الشان قربانی جو حضرت اسمٰعیل کی جسمانی قربانی کی تمثیل میں حضرت ابراہیم کو دکھائی گئی۔ اور آج کے دن تک یہ روحانی قربانی ملت ابراہیمی کی حقیقت اور نسل اسماعیلی کی شریعت ہے اور جانور کی جسمانی قربانی اس حقیقت کا مجاز ہے اور اسلام میں جہاد اس مجاز کی حقیقت ہے۔

اس تفصیل سے معلوم ہوگا کہ وہ ذبح عظیم کا فدیہ جسکے بدلے میں حضرت اسمٰعیل کی جسمانی قربانی معاف کی گئی اُن کی وہ روحانی قربانی ہے جو نسلاً بعد نسلٍ ان پر فرض ہوئی اور اسکی جسمانی تمثیل جانور کی قربانی کی شکل میں ظاہر ہوئی۔ اور اسی لیئے یہ ہر سال کے جشن قربانی میں حضرت اسمٰعیل کے جسمانی اور روحانی فرزندوں پر واجب ہے۔

جہاد اور شہادت جن کی فضیلتوں میں اسلام کا سارا دفتر لبریز ہے وہ اسی ذبح عظیم کی تفسیریں ہیں۔ جو مسلمان اس ذبح عظیم کا منظر پیش کرتا ہے بارگاہِ قدس سے وہ بقائے دوام، حیاتِ جاوید اور بیل ھما حیاۃ کے سرخ خلعت سے سرفراز ہوتا ہے۔ جنت کے دروازے اسکے لیے کھل جاتے ہیں اور خداوند تعالیٰ اپنے پاس کی روزی سے اسکو سیر فرماتا ہے۔

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوامِ ما

# قربانی کا اقتصادی پہلو

عید اضحیٰ جس کے معنی جشن قربانی کے ہیں حضرت اسمٰعیل اور حضرت ابراہیم کے تاریخی واقعہ کی یادگار ہے، اس وقت کے جو سامی بادشاہ عراق، شام اور مصر پر حکمران تھے، وہ اپنے نمرودی فرعونی کبر و نخوت میں مبتلا تھے۔ ہر جگہ آسمان کے ستاروں اور زمین کے بادشاہوں کی پوجا ہو رہی تھی۔ ضرورت تھی کہ ان نمرودوں اور فرعونوں کی جابر و ظالم سلطنتوں کے حدود سے آزاد کسی سرزمین میں اس پیام حق کے لیے جو حضرت ابراہیم کے ذریعہ دنیا میں آیا تھا، کوئی مرکز قائم کیا جائے جو ہر قسم کی دنیاوی سرسبزی و شادابی سے پاک ہو تاکہ سلاطین کی حرص و آز کے ہاتھوں سے وہ ہمیشہ محفوظ رہے۔

انتخاب کی نظر عرب کی اس شور اور بنجر زمین پر پڑی جس کا نام حجاز ہے جو بحر احمر کے کنارے شام اور یمن کے دو زرخیز علاقوں کے بیچ میں آمد و رفت کا راستہ اور تجارت کے قافلوں کا گذرگاہ تھا۔ تاہم چونکہ وہ ہر قسم کی روئیدگی اور سیرابی سے مبرا تھا اس لیے اس میں کوئی مستقل آبادی نہ تھی لیکن سوداگروں

کی آمد و رفت سے وہ تبلیغ کا اہم مرکز ہو سکتا تھا اسلیے زمین کے اس چھوٹے سے ٹکڑے کی قسمت میں ازل سے جو عزت مقدر ہو چکی تھی حضرت ابراہیم کے عہد میں اسکے ظہور کا وقت آیا۔

حجاز دعوت حق کا مرکز قرار پایا اور خانہ کعبہ کی تعمیر اور تطہیر کا حکم آیا اور اسکی پاسبانی کے لیے حضرت ابراہیم کو اپنی سب سے پیاری اور اکلوتی اولاد حضرت اسمٰعیل کی قربانی کا منظر خواب میں دکھایا گیا۔ اس جسمانی قربانی کے خواب کی تعبیر روحانی قربانی تھی۔ حضرت ابراہیم نے مردہ سمجھکر اپنے خواب کی جسمانی تکمیل کرنی چاہی تو ندا آئی ــ اے ابراہیمؑ تم اپنے خواب کو پورا کر چکے اور اب اس خواب کی تعبیر وہ "ذبح عظیم" یعنی عظیم الشان قربانی ہے جو اپنی جان کو راہِ حق میں دیکر اور اپنے مال کو خدا کی راہ میں لٹا کر ادا کر سکتے ہو۔ اس رمز کی جسمانی تمثیل جانور کی قربانی ہے۔ جو ہر حاجی پر ہر سال فرض ہے۔ ہر مسلمان پر جس میں استطاعت ہو واجب ہے۔

اس خواب کی حقیقی تعبیر کی تکمیل میں حضرت ابراہیم نے اپنے اکلوتے بیٹے کو شام کے مرغزار سے لاکر حجاز کے بے آب و دانہ اور شور زمین میں خانۂ خدا کے پاس آباد کیا۔ تاکہ حق کا پیغام اور توحید کی دعوت سلاطین زمانہ کی جابرانہ تعدّی سے محفوظ رہکر آخری پیغام الٰہی کے ظہور کے لیے تیار ہے۔

اس لیے آب و دانہ بنجر اور شور زمین میں کبھی انسانی آبادی کی بقا کسی مادی اقتصادی انتظام کے بغیر ناممکن تھی اور ہے۔ اسکے لیے قدرت الٰہی نے دو انتظام کیے۔ حج اور قربانی۔ حج کو علاوہ اپنے روحانی فیوض و برکات کے

اقوام عالم کی تجارتی نمائشگاہ یا عالمگیر تجارتی میلہ ٹھہرایا۔ اشہر حرم کے مامون زمانہ میں عرب کے سارے گوشوں سے تاجر اور سوداگر آتے اور مکہ کے میدان میں قیام کر کے سال بھر کی روزی پیدا کرتے۔

اسی نکتہ کو سامنے رکھ کر حضرت ابراہیم کی اس دعا کے معنی سمجھیے:۔

| | |
|---|---|
| وإذ قال ابراهيم رب اجعل هذا البلد امنا وارزق اهله من الثمرات (بقرہ - ۱۵) | اور جب ابراہیم نے کہا اے میرے پروردگار اسکو امن والا شہر بنا۔ اور یہاں کے رہنے والونکو کچھ پھلوں میں سے روزی کر |
| ربنا انی اسکنت من ذریتی بواد غیر ذی زرع عند بیتک المحرم ربنا لیقیموا الصلوٰة فاجعل افئدة من الناس تهوی الیهم وارزقهم من الثمرات لعلهم یشکرون (ابراہیم - ۶) | اے ہمارے پروردگار! میں نے اپنی کچھ اولاد بن کھیتی کے میدان میں تیرے عزت والے گھر کے پاس اسلیئے بسائی ہے کہ نماز کو قائم کریں۔ تو انسانوں کے کچھ دلوں کو انکی طرف مائل کر اور ان کو کچھ پھلونکی روزی دے تاکہ وہ شکر گذار ہوں۔ |

حج کی تجارتی گرم بازاری اور حاجیونکی آمد و رفت سب اسی لیئے ہے تاکہ اسکے ذریعہ اس ویرانہ کی روحانی وجسمانی و مالی آبادی ہو۔ اسلام آیا تو لوگوں نے سمجھا کہ روحانی مقصد سے حج کے مالی مقاصد رد کر دیئے گئے۔ مگر خدا نے تصریح کی کہ ایسا نہیں ہے۔ فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| لیس علیکم جناح ان تبتغوا فضلا من ربکم (بقرہ-۲۵) | تمہارے لئے یہ گناہ نہیں کہ (حج میں) خدا کی روزی کو تلاش کرو۔ |

اسی لئے خدا کی روزی تلاش کرنے والے حاجیوں کیلئے راستوں کے امن کا حکم دیا گیا۔ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| یا ایہا الذین امنوا لا تحلوا شعائر اللہ ولا الشہر الحرام ولا الہدی ولا القلائد و لا آمین البیت الحرام یبتغون فضلا من ربہم و رضوانا (مائدہ-۱) | اے ایمان والو! اللہ کے شعائر کی بے توقیری نہ کرو۔ اور نہ حرمت والے (حج کے) مہینے کی۔ اور نہ حج کی قربانی کی اور نہ قربانی کے جانوروں کے پٹوں کی اور نہ انکی جو عزت والے گھر (کعبہ) کے قصد سے نکلے ہوں۔ اپنے پروردگار کے فضل (تجارت) اور اسکی رضامندی کی تلاش میں۔ |

اس سے معلوم ہوا کہ حج کے اغراض میں ایک اہم غرض اسکا تجارتی اور اقتصادی پہلو ہے۔ دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیم کو اس اعلان کا حکم ہوا تھا:۔

| | |
|---|---|
| و اذن فی الناس بالحج یاتوک رجالا وعلی کل ضامر یاتین من کل فج عمیق ۔ لیشہدوا منافع لہم و | اور لوگوں میں حج کو پکار دے۔ وہ پیادہ اور ہر دبلی پتلی سواریوں پر ہر دور دراز راستے سے تیرے پاس آئینگے تاکہ اپنے (دینی و دنیاوی) |

ویذکروا اسم اللہ فی ایام معلومات علی ما رزقھم من بھیمۃ الانعام فکلوا منھا واطعموا البائس الفقیر (حج - ۴)

منافع کے مقاموں پر حاضر ہوں اور چند مقررہ دنوں میں اللہ کا نام جانوروں پر لیں جو ہم نے ان کو روزی کئے تو ان جانوروں کے گوشت میں سے کچھ کھاؤ اور بدحال فقیروں کو کھلاؤ۔

ان آیتوں میں خاص تصریح ہے کہ حج کے مقاصد میں سے ایک خاص مقصد یہ ہے کہ لوگ تجارتی و مالی منافع کے مقاموں پر اکٹھے ہوں [illegible] مبادلہ اور خرید و فروخت سے اقتصادی فائدے اٹھائیں۔ اسی لیے بعض مفسروں نے آیت میں منافع سے مراد تجارت لی ہے اور کسی نے مغفرت مگر اکثروں نے ان دونوں کو شامل کیا ہے۔

آیت میں اس بات کی بھی تصریح ہے کہ قربانی سے مقصود یہ ہے کہ جانوروں کی جو نعمت انسانوں کو ملی ہے اسکا وہ شکریہ ادا کریں اور اس مسرت اور جشن کے موقع پر خود اسکا گوشت کھائیں اور فقیروں اور مسکینوں کو کھلائیں کہ وہ بھی اس خوشی میں شریک ہوسکیں۔ قربانی کا یہ مقصد نہیں کہ نفس جانور کی خونریزی خدا کو محبوب ہے یا اسکا گوشت اسکو [illegible] ہے فرمایا ہے۔

لن ینال اللہ لحومھا ولا دماؤھا ولکن ینالہ التقوی

اللہ کے پاس قربانی کے جانوروں کا گوشت اور خون نہیں پہنچتا بلکہ تمھارے

دل کی پرہیزگاری پہنچتی ہے۔ (منکر د حج - ۵)

اب معلوم ہوا کہ حج میں قربانی کی غرض ایک تو یہ ہے کہ اس جشن میں دعوت کا سامان ہو۔ دوسری غرض یہ ہے کہ بدحال فقیروں کو کھلایا جائے۔ اسلئے قربانی کے اتنے حصے کے علاوہ جو ذاتی صرف میں آئے بقیہ کل گوشت پوست سب فقیروں کو ہدیہ ہے۔

دولت کا سرچشمہ تین چیزیں ہیں۔ زراعت، صنعت اور مویشی کی پرورش۔ عربوں کے پاس زراعت نہیں اور نہ صنعت ہی ہے۔ اسلئے دوسری قوموں کے تجارتی سامانوں کی دلالی کے بعد جو چیز انکی دولت کا سرمایہ ہے وہ جانوروں کی پرورش ہے اور یہی انکی سب سے بڑی دولت ہے۔

بے مایہ عربوں کو بیت حرام کی پاسبانی کی اجرت اور انکی اقتصادی امداد کا ذریعہ یا تو خیرات ہو سکتی تھی جو حاردرجہ انکی دنائت اور پست حالی کو ہر حال میں بڑھاتی جس طرح وہ آج کل خلاف شریعت خیرات لیکر تمام دنیا کی نگاہوں میں عربوں کی عزت کو بٹہ لگا رہے ہیں یا کوئی دوسری صورت ہوتی۔ اسلام نے دوسری صورت نکالی اور وہ انکی پرورش کیلئے تجارت حاجیوں کا کرایہ مکان، حاجیوں کی خدمت کی مزدوری۔ حاجیوں کی سواری کی اجرت اور دوسرے ذریعے مقرر کئے ہیں انہی میں سے ایک قربانی بھی ہے۔

پہلے زمانہ میں پانچ لاکھ حاجیوں کا تخمینہ ہوتا تھا اور اب ایک لاکھ ہر حاجی کم از کم ایک دنبہ یا بکرا قربانی کرتا ہے، بعض اونٹ کرتے ہیں جس کی گو قیمت زیادہ ہوتی ہے مگر اس میں شرکت بھی ہوتی ہے۔

بہرحال اوسط ایک لاکھ دنبہ رکھ لیجئے۔ ایک دنبہ کی قیمت اوسطاً چار روپیہ ہوتی ہے تو اس طرح اہل بادیہ عرب کو ہر سال حج میں کم از کم چار لاکھ روپیہ تقسیم ہوتے ہیں۔ اور پہلے کے حساب سے بیس لاکھ روپیہ تقسیم ہوتے تھے۔

غیر حاجی مسلمان ہندوستان کے علاوہ دوسرے ملکوں میں بھی جو قربانی کرتے ہیں اُسکا روپیہ بھی ہر ملک کے دیہاتی مسلمانوں کو پہنچتا ہے۔ ہندوستان میں گو اکثر قربانی کے جانور قصائیوں کے ذریعہ خریدے جاتے ہیں۔ مگر شاید مسلمانوں سے زیادہ نامسلمان مویشی کی پرورش کرتے ہیں اور وہ فائدہ اٹھاتے ہیں مگر یہ قصور کس کا ہے؟

جانور کا گوشت، پوست، ہڈی، سب کی قیمت بازار میں ہے اور ان سب کا نفع زکوٰۃ کی طرح مستحقین کے لیے مخصوص ہے۔ اگر عرب یا حجاز کی حکومت اسکا مناسب انتظام نہیں کرتی اور اُسکا نفع حاصل کر کے غریبوں کو نہیں دیتی تو یہ قصور اسلام کا نہیں مسلمانوں کا ہے۔ اسکے لیے اسلام میں اصلاح کی ضرورت نہیں۔ مسلمانوں میں اصلاح کی ضرورت ہے۔

عرب سے باہر دوسرے اسلامی ملکوں کا حال گو نہیں معلوم مگر اسکو ہندوستان پر قیاس کیا جا سکتا ہے۔ ہندوستان میں ۸ کروڑ مسلمانوں میں ۸ لاکھ قربانیاں ہوتی ہونگی۔ اور آٹھ لاکھ قربانیوں کی کھالوں کی قیمت اگر آٹھ ہی لاکھ کم و بیش رکھی جائے تو یہ آٹھ لاکھ روپیہ سالانہ عربی مدرسوں، مکتبوں، قومی اداروں اور شہر و دیہات کے غریبوں میں بانٹے جاتے ہیں

اگر ہر سال ان آٹھ لاکھ روپیوں کے جمع وخرچ کا ٹھیک انتظام نہیں کیا جاتا ہے تو یہ مسلمانوں کا قصور ہے۔ پھر بھی یہ معلوم ہو کہ ہندوستان کے تعلیمی اداروں کے کئی مہینوں کے اخراجات اس قربانی کی مد سے پورے ہوتے ہیں۔

جشن قربانی کے اظہار کیلئے کوئی ایسا طریقہ جس میں جشن کا اظہار ہو باہم دوستوں کی سادہ دعوت اور پیسہ کا انتظام ہو اور پھر غریبوں اور مسکینوں اور قومی ضرورتوں کا فنڈ بھی اس سے قائم ہو فدینا ہ بذبح عظیم کا مصداق بھی ہو قربانی کے سوا کوئی دوسرا نہیں۔

آج کل کی مہذب سلطنتوں میں ٹیکس کے دو طریقے ہیں ایک براہ راست ٹیکس جیسے انکم ٹیکس۔ دوسرا بواسطہ ٹیکس جس طرح ہم اس سلطنت میں ہر چیز پر ہر وقت ٹیکس ادا کر رہے ہیں۔ مگر یہ دیکھا گیا ہے کہ براہ راست ٹیکس ہمیشہ گراں گذرتا ہے۔ اور بواسطہ ٹیکس کبھی معلوم بھی نہیں ہوتا یہی سبب ہے کہ جتنے لوگ زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اس سے زیادہ لوگ قربانی دیتے ہیں۔ اسلام نے ان دونوں ٹیکسوں سے کام لیا ہے۔ زکوٰۃ براہ راست انکم ٹیکس ہے اور قربانی بواسطہ ٹیکس ہے۔ اور اس کی ادائی کا راز اسی قربانی کے پرپیچ رمز میں ہے۔ اگر کوئی اس دینی راز کے نفسیاتی فلسفہ کو کھول کر اسکو نقد روپئے سے بدلنا چاہے تو وہ دیکھے گا کہ چند ہی سال میں پیشتر لے اثر اور عید اضحیٰ کا فلسفہ باطل ہو جائے گا۔ اور عید جشن نہیں بلکہ تحصیل وصول کا تاکہ واہ

دلن بن جائے گا۔

الغرض قربانی بہت سے نفسیاتی، روحانی اور مادی اقتصادی فوائد پر مبنی ہے۔ اور اس میں جو کمی نظر آتی ہے وہ مسلمانوں کے ہر شعبہ میں نمایاں ہے۔ ضرورت ہے کہ مسلمان اپنی اصلاح کریں اسلام کی اصلاح نہیں کہ وہ ہر اصلاح سے پاک و بلند ہے۔

# اسلام میں حیوانات کے ساتھ سلوک

اسلام دنیا میں لطف محبت کا جو عام پیغام لیکر آیا تھا اسکا سلسلہ حیوانات تک وسیع ہے اس لیے حیوانات کے ساتھ متعدد طریقوں سے سلوک کرنے کی ہدایت کی۔ اہل عرب وحشت اور قساوت کی وجہ سے حیوانات پر طرح طرح کے مظالم کرتے تھے۔ وہ جانوروں کو اندھا دھند مار کر گرا دیتے تھے اور لوگوں سے کہتے تھے کہ تم ان کو کھا جاؤ اور اسکو فیاضی سمجھتے تھے۔ دو آدمی شرط باندھ کر کھڑے ہو جاتے تھے اور باری باری سے اپنا اپنا ایک اونٹ ذبح کرتا چلا جاتا تھا۔ جو رک جاتا وہ ہار جاتا۔ یہ سب جانور دوست احباب کی دعوت میں نذر ہو جاتے تھے۔ یہ بھی فیاضی سمجھی جاتی تھی۔ ان واقعات کا ذکر اشعار عرب میں موجود ہے۔ ایک دستور یہ بھی تھا کہ جب کوئی مرجاتا تو اسکی سواری کے جانور کو اسکی قبر پر باندھتے تھے اور اسکو دانہ گھاس اور پانی نہیں دیتے تھے اور وہ اسی حالت میں سوکھ کر مرجاتا ایسے جانور کو بلیہ کہتے تھے۔ اسلام آیا تو اس نے اس سنگدلی کو مٹا دیا۔

عرب میں ایک طریقہ یہ بھی تھا کہ جانور کو کسی چیز سے باندھ کر اس پر

نشانہ لگاتے تھے۔ آنحضرت صلعم نے اس قسم کے جانوروں کے گوشت کو ناجائز قرار دیا اور عام حکم دیا کہ کسی ذی روح چیز کو اس طرح نشانہ نہ بنایا جائے[1]۔ ایک بار ایک لڑکا اسی طرح ایک مرغی کو باندھ کر تیر کا نشانہ بنا رہا تھا حضرت عبداللہ بن عمر رض نے مرغی کو کھول دیا۔ اور مرغی کے ساتھ اس لڑکے کو لیکر اسکے خاندان میں آئے اور کہا کہ اپنے لڑکے کو اس سے منع کرو کیونکہ رسول اللہ صلعم نے اس طریقہ سے جانور یا اور کسی جاندار کے نشانہ بنانے کی ممانعت فرمائی ہے۔ اسی طرح کچھ لوگ مرغی کو باندھ کر نشانہ بنا رہے تھے حضرت عبداللہ بن عمر رض کا گذر ہوا تو وہ لوگ بھاگ گئے حضرت عبداللہ بن عمر رض نے کہا کہ ایسا کس نے کیا ہے۔ جو لوگ ایسا کرتے ہیں رسول اللہ صلعم نے ان کو ملعون قرار دیا ہے[2]۔ اس سے بھی زیادہ بے رحمانہ طریقہ یہ تھا کہ زندہ اونٹ کے کوہان اور دنبہ کے دم کی چکتی کاٹ کر کھاتے تھے۔ رسول اللہ صلعم نے مدینہ میں آکر یہ حالت دیکھی تو فرمایا کہ اس طریقہ سے زندہ جانور کا جو گوشت کاٹ کر کھایا جاتا ہے وہ مردار ہے[3]۔ یہ ایک خاص صورت تھی لیکن عموماً زندہ جانوروں کے مثلہ کرنے یعنی انکے کسی عضو کے کاٹنے کی ممانعت فرمائی اور ایسا کرنے والے پر لعنت بھیجی[4]

---

[1] ترمذی ابواب الصید باب ماجاء فی کراھیۃ اکل المصبورۃ ص ۲۵۵ [2] بخاری کتاب الذبائح والصید باب ما یکرہ من المثلۃ والمصبورۃ والمجثمۃ [3] ترمذی ابواب الصید باب ماجاء ما قطع من الحی فھو میت [4] بخاری کتاب الذبائح والصید باب ما یکرہ من المثلۃ والمصبورۃ والمجثمۃ

بلا ضرورت کسی جانور کے قتل کرنے کو بہت بڑا گناہ قرار دیا[1]۔ ایک حدیث میں ہے کہ کسی نے اگر گنجشک یا اس سے بھی کسی چھوٹے جانور کو اسکے حق کے بغیر ذبح کیا تو خدا اسکے متعلق اس سے بازپرس کریگا۔ صحابہ نے پوچھا کہ یا رسول اللہ! اس کا حق کیا ہے؟ فرمایا کہ اسکو ذبح کرے اور کھائے یہ نہیں۔ کہ اس کا سر کاٹ کے پھینک دے[2]۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جن جانوروں کا گوشت کھایا نہیں جاتا اور وہ درندہ بھی نہیں اُن کا مارنا جائز نہیں۔ سنن نسائی میں ہے کہ جو شخص گنجشک کو بلا ضرورت ماریگا۔ وہ قیامت کے دن خدا کے یہاں فریاد کریگی کہ فلاں نے مجھ کو بلا ضرورت مارا ہے۔ اس سے اسکا کوئی فائدہ نہ تھا[3]۔ جو جانور کوئی نقصان نہیں پہنچاتے یا اُن سے انسانوں کو کوئی فائدہ پہنچتا ہے ان کا مارنا بھی جائز نہیں چنانچہ آپ نے خاص طور پر چیونٹی، شہد کی مکھی، ہُدہُد اور صرو کے مارنے کی ممانعت فرمائی ہے[4]۔

جو جانور ضرورۃً مارے یا ذبح کیے جاتے ہیں انکے مارنے یا ذبح کرنے میں بھی ہر طرح کی نرمی کرنے کا حکم دیا۔ ایک حدیث میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ خدا نے ہر چیز پر احسان کرنا فرض کیا ہے اسلئے جب تم لوگ کسی جانور کو مارو تو اچھے طریقے سے مارو۔ اور جب ذبح کرو۔ تو

---

[1] مستدرک حاکم جلد ۲ صفحہ ۱۸۲ [2] مشکوٰۃ کتاب الصید والذبائح صفحہ ۳۵۵ [3] نسائی کتاب الضحایا صفحہ ۶۴۹ [4] مشکوٰۃ کتاب الصید والذبائح صفحہ ۳۶۲

تو اچھے طریقے سے ذبح کرو۔ تم میں ہر شخص چھری کو تیز کر لے اور اپنے
ذبیحہ کو آرام پہنچائے[1]

ایک حدیث میں ہے کہ ایک صحابی نے کہا کہ یا رسول اللہ میں بکری کو
ذبح کرتا ہوں تو مجھے اس پر رحم آتا ہے۔ یا یہ کہ مجھے اس پر رحم آتا ہے کہ بکری
کو ذبح کروں۔ فرمایا کہ اگر تم بکری پر رحم کرتے ہو تو خدا تم پر رحم کریگا[2]

یہی وجہ ہے کہ دانت سے کاٹ کر یا ناخن سے خراش دیکر جانوروں کے
ذبح کرنے کی ممانعت فرمائی[3]۔ کیونکہ اس سے جانوروں کو تکلیف ہوتی ہے۔
کنکر، پتھر یا غلیل چلانے کی بھی ممانعت فرمائی۔ اور فرمایا کہ اس سے نہ شکار ہو سکتا
نہ دشمن شکست کھا سکتا۔ البتہ اس سے دانت ٹوٹ سکتا ہے اور آنکھ پھوٹ
سکتی ہے[4]۔ مطلب یہ کہ بلا ضرورت جانوروں اور پرندوں کو جسمانی صدمہ
پہنچانا جائز نہیں۔

جانوروں کے ساتھ جو بے رحمیاں کی جاتی تھیں ان کا اصل سبب
یہ تھا کہ اہل عرب کو یہ معلوم نہ تھا کہ جانوروں کو دکھ پہنچانا گناہ کا کام ہے۔
اس لیے رسول اللہ صلعم نے اہل عرب کو بتایا کہ جس طرح انسانوں کی
ایذا رسانی ایک شرعی جرم ہے اسی طرح جانوروں کی ایذا رسانی بھی ایک

---

[1] مسلم کتاب الصید والذبائح باب الامر باحسان الذبح والقتل وتحدید الشفرة [2] مسند احمد بن حنبل جلد ۳ صفحہ ۴۳۶ [3] نسائی صفحہ ۱۷۲ [4] بخاری کتاب الذبائح والصید وباب الخذف والبندقہ۔

مذہبی گناہ ہے چنانچہ ایک عورت کی نسبت آپ نے فرمایا کہ اس پر صرف اسلیئے عذاب ہوا کہ اس نے ایک بلی کو باندھ دیا اور اسکو کھانا پانی کچھ نہ دیا۔ اور آخر وہ اسی طرح بندھی بندھی مر گئی[1] بلکہ لوگ چونکہ انسانوں کی بہ نسبت جانوروں کو زیادہ ستاتے ہیں اس لئے وہ اس معاملہ میں بہت زیادہ گنہگار ہیں چنانچہ آپ نے فرمایا کہ تم لوگ جانوروں کے ساتھ جو بدسلوکیاں کرتے ہو اگر خدا انکو معاف کر دے تو سمجھو کہ اس نے تمھارے بکثرت گناہ معاف کر دیئے[2]

ایک حدیث میں ہے کہ ایک پیغمبر کسی درخت کے نیچے اترے تو انکو ایک چیونٹی نے کاٹ لیا۔ انھوں نے پہلے اپنا سامان اس جگہ سے ہٹایا پھر تمام چیونٹیوں کو آگ سے جلا دیا۔ اس پر خدا نے انکو وحی کے ذریعے سے متنبہ کیا کہ صرف ایک ہی چیونٹی کو کیوں نہیں جلایا[3] یعنی قصاص کی مستوجب صرف یہی چیونٹی تھی جس نے کاٹا تھا۔ تمام چیونٹیوں کا قصور نہ تھا۔ ایک حدیث میں ہے کہ ایک سفر جہاد میں صحابہ کرام ایک چڑیا کے دو بچے پکڑ لائے۔ چڑیا فرط محبت سے انکے گرد منڈلانے لگی۔ رسول اللہ صلعم قضائے حاجت کے لئے گئے ہوئے تھے۔ واپس آکر یہ حالت دیکھی تو فرمایا کہ اسکے بچوں کو پکڑ کر کس نے اسکو بیقرار کیا ہے۔ اسکے بچوں کو چھوڑ دو۔ صحابہ کرام نے چیونٹیوں کے ایک گھر کو بھی جلا دیا تھا۔ دریافت کرنے پر جب معلوم ہوا کہ

---

[1] بخاری کتاب الانبیاء صفحہ ۴۹۵ [2] مسند احمد بن حنبل جلد ۶ صفحہ ۴۴۱ [3] بخاری جلد اول کتاب بدء الخلق صفحہ ۴۶۷

یہ خود صحابہ کا فعل تھا۔ تو فرمایا کہ آگ کی سزا دینا صرف خدا ہی کے لیئے سزاوار ہے[1]

اسی طرح اہل عرب کو یہ معلوم نہ تھا کہ جس طرح انسانوں کے ساتھ سلوک کرنا ثواب کا کام ہے بعینہ اسی طرح جانوروں اور پرندوں کیساتھ سلوک کرنا بھی موجب ثواب ہے۔ اسی عدم واقفیت کی بنا پر ایک صحابی نے آپ سے دریافت کیا کہ میں نے خاص اپنے اونٹوں کے لیئے پانی کے جو حوض بنائے ہیں ان پر بھولے بھٹکے اونٹ بھی آجاتے ہیں۔ اگر میں انکو پانی پلا دوں تو کیا مجھکو اس پر ثواب ملے گا؟ فرمایا کہ ہر پیاسے یا ہر ذی حیات کے ساتھ سلوک کرنے پر ثواب ملتا ہے[2]

ایک حدیث میں ہے کہ ایک شخص راستے میں جا رہا تھا کہ اسکو سخت پیاس لگ گئی۔ اتفاق سے اسکو ایک کنواں مل گیا اور اس نے کنوئیں میں اتر کر پانی پی لیا۔ کنوئیں سے نکلا تو دیکھا کہ کتا پیاس سے زبان نکال رہا ہے۔ اور کیچڑ چاٹ رہا ہے۔ اس نے اپنی پیاس کی شدت کو یاد کرکے اس پر ترس کھایا اور کنوئیں میں اتر کر پانی لایا اور اسکو پلایا۔ خدا کے نزدیک اسکا یہ عمل مقبول ہوا اور خدا نے اسکو بخش دیا۔ صحابہ کرام نے اس واقعہ کو سنا تو بولے کہ یا رسول اللہ کیا جانوروں کے ساتھ سلوک کرنے میں بھی

---

[1] ابوداؤد کتاب الجہاد باب فی کراہیۃ حرق العدو [2] ابن ماجہ باب الادب۔ باب فضل صدقۃ الماء۔

ثواب ملتا ہے؟ فرمایا کہ ہر ذی حیات کے ساتھ سلوک کرنا موجب ثواب ہے[1]
اس اصول کی بنا پر رسول اللہ صلعم نے مسلمانوں کے تمام احسانات کو عام
کردیا اور فرمایا کہ جو مسلمان درخت نصب کرتا ہے یا کھیتی باڑی کرتا ہے اور
اسکو چڑیا یا انسان یا جانور کھاتا ہے تو یہ ایک صدقہ یعنی ثواب کا کام ہے[2]
اس اصول کے بتانے کے بعد عملی طور پر جانوروں کے ساتھ سلوک
کرنے کے متعدد اصول بتائے یعنی :-

۱- جو جانور جس کام کے لیے پیدا کیا گیا ہے اس سے وہی کام لینا
چاہیے۔ چنانچہ فرمایا کہ ایک شخص ایک بیل پر سوار ہو کر جا رہا تھا بیل نے
مڑ کر کہا کہ میں اس کے لیے نہیں پیدا کیا گیا ہوں۔ صرف کھیتی باڑی
کے لیے پیدا کیا گیا ہوں[3] نیز فرمایا کہ اپنے جانوروں کی پیٹھ کو منبر نہ بناؤ۔
خدا نے انکو تمہارا فرمانبردار صرف اسلیے بنایا ہے کہ وہ تم کو ایسے مقامات میں
پہنچادیں جہاں تم بڑی مشقت سے پہنچ سکتے تھے۔ تمہارے لیے خدا نے زمین
کو پیدا کیا ہے اپنی ضرورتیں اسی پر پوری کرو[4]۔ اگرچہ رسول اللہ صلعم نے
بعض موقعوں پر اونٹ کی پشت پر بیٹھ کر خطبہ دیا ہے۔ اسلیے اس حدیث
کا مطلب یہ ہے کہ بلا ضرورت سواری کے جانوروں کی پشت پر بے سبب

---

[1] بخاری کتاب الادب باب رحمۃ الناس و البہائم [2] بخاری ابواب الحرث والمزارعۃ باب فضل الزرع والغرس اذا اکل منہ [3] بخاری ابواب الحرث والمزارعۃ باب استعمال البقر للحراثۃ [4] ابوداؤد کتاب الجہاد فی الوقوف علی الدابۃ۔

بیٹھے رہنا مناسب نہیں کہ اس سے جانور کو غیر ضروری تکلیف ہوتی ہے صرف سفر کی حالت میں اس پر سوار ہونا چاہیئے۔

۲۔ جانوروں کے آرام و آسائش کا خیال رکھنا چاہیئے چنانچہ فرمایا کہ جب تم لوگ سرسبزی اور شادابی کے زمانہ میں سفر کرو تو اونٹوں کو زمین کی سرسبزی سے فائدہ پہنچاؤ اور جب قحط کے زمانہ میں سفر کرو تو اسکو تیزی کے ساتھ چلاؤ[1] تاکہ نقصان کی وجہ سے اسکو گھاس یا چارے کی جو تکلیف راستہ میں ہوتی ہے اس سے وہ جلد نجات پائے۔ ایک بار آپ نے ایک اونٹ دیکھا جس کا پیٹ بھوک کی وجہ سے پیٹھ سے لگ گیا تھا۔ فرمایا ان بے زبان جانوروں کے معاملہ میں خدا سے ڈرو۔ ان پر سوار ہو تو انکو اچھی حالت میں رکھ کر سوار ہو اور اُن کو کھاؤ تو اُن کو اچھی حالت میں رکھکر کھاؤ۔

ایک بار آپ ایک انصاری کے باغ میں رفع حاجت کے لیئے گئے۔ اس میں ایک اونٹ تھا جو رسول اللہ صلعم کو دیکھکر بلبلایا اور آب دیدہ ہو گیا۔ آپ اس کے پاس گئے اور اسکی کنپٹی پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ یہ کس کا اونٹ ہے؟ ایک انصاری نوجوان نے آکر کہا کہ "میرا یا رسول اللہ" فرمایا اس جانور کے بارے میں جس کا خدا نے تم کو مالک بنایا ہے خدا سے نہیں ڈرتے۔ اس نے مجھ سے شکایت کی کہ تم اسکو بھوکا

---

[1] مسلم کتاب الامارۃ باب مراعاۃ مصلحۃ الدواب فی السیر والنھی عن التعریس فی الطریق۔

رکھتے ہو اور اس پر جبر کرتے ہو[1]

۳۔ جانوروں کے منہ پر مارنے یا اس پر داغ دینے کی ممانعت فرمائی اور ایسا کرنے والے کو ملعون قرار دیا[2]۔

۴۔ جانوروں کے باہم لڑانے سے بھی منع فرمایا[3] کہ اس سے وہ بے فائدہ گھائل اور زخمی ہو کر تکلیف پاتے ہیں۔

---

[1] ابو داؤد کتاب الجہاد باب ما یومر بہ من القیام علی الدواب والبہائم [2] ابو داؤد کتاب الجہاد باب وسم الدواب۔ [3] ابو داؤد کتاب الجہاد باب فی التحریش بین البہائم

# اسلام اور سوشلزم

## (۱)

آج کل کی جدید عربی مصطلحات میں "سوشلزم" کو "اشتراکیت" سے تعبیر کرتے ہیں اور سوشلزم کے معتقد اور پیرو یعنی سوشیالسٹ کو "اشتراکی" کہتے ہیں۔

سوشلزم اس خیال پر مبنی ہے کہ دنیا میں ایک طرف تو ایسے اشخاص پائے جاتے ہیں جو لاکھوں اور کروڑوں روپے کی جائداد رکھتے ہیں اور جن کے قبضے میں اُن کی حاجت سے بہت زیادہ روپیہ ہے۔ دوسری طرف ایسے افراد پائے جاتے ہیں جن کے پاس اتنا بھی نہیں جس سے اپنی ستر پوشی کر سکیں یا شکم سیر ہو سکیں۔ اسلئے وہ کروڑوں روپیے جو ارباب ثروت کے پاس بیکار پڑے ہیں ان فقرا اور مساکین پر تقسیم کر دیئے جائیں تاکہ دونوں گروہ بہ آسانی زندگی بسر کر سکیں۔

اس مسئلہ کو زیادہ صاف کرنے کے لیے ہم کو علم اقتصاد سیاسی یعنی پولیٹیکل اکانمی کی طرف رخ کرنا چاہیئے۔ اکانمی نے یہ طے کر دیا ہے کہ انسان کی

ہر قسم کی دولت اور پیداوار کے اصول اولی دو چیزیں ہیں "محنت" اور "راس المال"
کیونکہ انسان کے تمام ذرائع آمدنی کا اصلی منبع صرف دو چیزیں ہیں "زراعت"
اور "صنعت" انکے علاوہ اور دوسری ہر قسم کی آمدنیاں انہیں دونوں ذرائع
مذکورہ کے ماتحت ہیں، مثلاً "زمینداری" کہ اسکی اصلی آمدنی زراعت پر
موقوف ہے۔ "تجارت" صنعت اور زراعت کی پیداوار کے باہمی تبادلہ کا
نام ہے۔ نوکری کے ذریعے جو روپیہ مالک سے وصول کیا جاتا ہے وہ درحقیقت
اسی زراعت اور صنعت کی بواسطہ یا بلاواسطہ آمدنی ہے۔

پہلے ہمکو صنعت اور زراعت کی حقیقت پر غور کرنا چاہیئے۔ صنعت
ان مادی چیزوں کو جنکو ہر مقام پر یا بعض بعض مقام پر خدا نے فطرتی طور سے
پیدا کردیا ہے اور جو بیکار پڑی ہیں، حاجت انسانی کے مناسب بنانے کا
نام ہے۔ ان مادی چیزوں کو حاجت انسانی کے مناسب بنانے کے لیئے
دو چیزوں کی ضرورت ہے" کام کرنے والوں کی محنت کی" اور "اُن آلات اور
اوزار کی جن سے کام کرنے والا اپنے اثر فاعلی کو ان مادی چیزوں پر صرف
کرتا ہے" آلات اور اوزار کے لیئے "راس المال" اور "سرمایہ" کی ضرورت ہے۔
اسلیئے صنعت و دستکاری کی اصلی آمدنی کا منبع "مزدوروں کی محنت اور
کارخانہ دار کا سرمایہ ہے" یہی حال زراعت کا ہے۔ زمین کی درستگی کیلیئے
مزدور کی اور آلات زراعت کیلیئے سرمایہ کی ضرورت ہے۔

خلاصہ تفصیل ماسبق یہ ہے کہ دنیا کی ہر نوع اور قسم کی آمدنی کی اصل
مزدور اور اہل سرمایہ ہیں۔ دونوں آمدنی کے پیدا کرنے میں برابر کے شریک

ہیں اسلیے تقاضائے انصاف یہ ہے کہ زراعت اور صنعت کی تمام آمدنی دو مساوی حصوں میں تقسیم ہونی چاہیئے۔ ایک حصہ مزدوروں کو دیا جائے اور دوسرا حصہ اہل سرمایہ لیں۔ لیکن تمام دنیا میں اہل سرمایہ اور کارخانہ دار تمام منافع کے اصلی مالک بن جاتے ہیں اور مزدوروں کو انکے حق سے اسقدر کم دیا جاتا ہے کہ وہ مشکل سے اوقات بسری کر سکتے ہیں اسلیے ضرورت ہے کہ مزدوروں کی اعانت کی جائے۔

ان تمام مقدمات بالا کا نتیجہ یہ ہے کہ فقرا اور مزدوروں کی امداد کی جائے یہی خیال سوشلزم اور اشتراکیت کا سنگ بنیاد ہے۔ اس خیال کی کامیابی کے لیے اُن کو بہت سے مراتب طے کرنے پڑتے ہیں جنکا ماحصل یہ ہے کہ موجودہ نظام زندگی بالکل بدل دیا جائے۔ ہر قسم کی جائدادیں اور ملکیتیں اہل سرمایہ اور ارباب ثروت کی شخصی ملکیت و تصرف سے نکال کر وقف عام کردی جائیں تمام کاشتکاریاں، جائدادیں اور کارخانے جمہور ملک کی ملکیت ہوں۔ گورنمنٹ کو مخصوص افراد کے قبضے سے نکال کر عام پبلک کے زیر انتظام کیا جائے۔ ہر قسم کے آلات و سرمایہ مشترک طور سے تمام اہل ملک یا گورنمنٹ کی ملک ہوں، ملک کے تمام افراد محنت صرف کریں۔ ہر قسم کا منافع ایک جگہ جمع ہو اور وہ تمام اہل ملک پر مساوی طور سے گورنمنٹ کی زیر نگرانی تقسیم ہو۔ ہر شخص کے امتیازات شخصی مٹا دیئے جائیں ذاتی اعزاز و تفوق کی کوئی مثال باقی نہ رہے۔ بادشاہ اور رعایا۔ غلام اور حاکم۔ امیر اور فقیر۔ معزز اور ذلیل غرضکہ ہر قسم کے تفاوت مراتب کو

صفحۂ عالم سے محو کردیا جائے۔ اور تمام عالم میں ہر چیز کے اندر مساوات عامہ ہو جائے۔ انتہا یہ ہے کہ انکا خیال مساوات خدا کی غیر معمولی عظمت کو بھی تسلیم نہیں کرتا ا۔

"اکانمی" جس سے "اشتراکیت" کو تعلق ہے اسکا بانی اول کو ایک فرانسیسی عالم انٹوان ڈی منٹکرٹیان المتوفی ۱۶۱۵ھ ہے اور اسکا مدون ڈاکٹر کینسی ۱۷۵۸ء ہے۔ لیکن اکانمی کو فن کی حیثیت سے جس نے دنیا کے سامنے روشناس کیا وہ ایڈم آسمتھ ہے۔ جسکی اس فن میں پہلی تصنیف ۱۷۷۶ء میں شایع ہوئی۔ سمتھ کے بعد دو انگریز عالم ملتس، ریکارڈو اور فرانسیسی عالم جان بیپٹسٹ پیدا ہوئے۔ انھوں نے اس فن کو تکمیل تک پہنچا دیا۔ یہ علمائے فن اقتصاد انیسویں صدی کے ابتدائی حصے میں تھے۔ اس بیان سے ثابت ہوا کہ اشتراکیت انیسویں صدی کی پیداوار ہے۔

جن اکانمسٹ اور علمائے اقتصادیات کا ہم نے تذکرہ کیا وہ نفس فن کے اصول اور ان کو عملی صورت میں لانے کی نسبت کسی قدر مختلف الرائے ہیں اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ اشتراکیین اور سوشیالسٹس کے چند فرقے ہوگئے ہیں۔

(۱) فوضوی یا کمونسٹ یا نہلسٹ۔ اس فرقہ کا خیال یہ ہے کہ تمام دنیا سے ہر قسم کی شخصی ملکیتیں اور امتیازات مٹا دیے جائیں۔ دنیا کا ذرہ ذرہ ذاتی ملک سے نکل کر جمہوری ملک ہو جائے۔ تاکہ تمام انسان مساویانہ حیثیت سے زندگی بسر کریں۔ یہ فرقہ بجبر ملکیت کو مٹانا چاہتا ہے

عہدہ داران و ارباب ثروت کو مار ڈالنا انکے نزدیک ثواب ہے۔

(۲) اجتماعی یا سوشیالسٹ۔ یہ فرقہ یہ چاہتا ہے کہ صرف آلات شخصی تصرف سے نکال کر عام پبلک کی ملک کر دیئے جائیں تاکہ فقرا اور مزدور ارباب ثروت و اہل سرمایہ کی احتیاج کے بغیر کام کر سکیں۔

(۳) قومی یا نیشنلسٹ۔ اس فرقہ کی تھیوری یہ ہے کہ صرف کاشت اور سکونت کی زمینیں شخصی ملکیت سے نکال لی جائیں کیونکہ ثروت کا اصلی منبع زمین ہے اور جب تمام زمین جمہور یا گورنمنٹ کی ملک ہو جائینگی تو اہل حاجت اور مزدوروں کی حالت بہت کچھ سنبھل جائیگی۔

اشتراکیین کے یہ مختلف فرقے تمام ممالک متمدنہ میں روز بروز پھیلتے جاتے ہیں اور ہر جگہ انکی تعداد روز بروز بڑھتی جاتی ہے۔ یورپ کے بعض بعض ملک کے اکثر باشندے سوشیلزم کے معتقد ہوتے جاتے ہیں اس فرقہ کی تمام اطراف عالم میں خفیہ سوسائٹیاں، انجمنیں اور اخبارات ہیں۔ جو انکے خیالات کی اشاعت کرتے ہیں۔ پبلک میں موجودہ نظام سلطنت کے برخلاف جوش پیدا کرتے ہیں۔ سلاطین، حکام ملک اور ارباب ثروت کے قتل کی تدبیریں کرتے ہیں۔ ناچار گورنمنٹوں کو انکی مزاحمت پر آمادہ ہونا پڑتا ہے۔ اور بہ زور قوت انکی بیخ کنی کی کوششیں کرنی پڑتی ہیں۔ لیکن یہ تمام کوششیں بے سود ہوتی ہیں اور سوشیلزم کا سیلاب نہیں تھمتا۔

سنہ ۱۸۸۴ء سے اس مذہب کے پیرو جرمنی میں بہت بڑھ رہے ہیں۔ سنہ ۱۹۰۸ء میں جرمنی میں اشتراکیین کی تعداد دس لاکھ تھی۔ سنہ ۱۹۱۰ء میں بیس

لاکھ ہوگئی۔ جرمنی کے علاوہ فرانس، بلجیم، ہولینڈ، پولینڈ، روس، امریکا رومانیہ، اٹلی، پروشیا، سوئٹزرلینڈ، اور انگلینڈ کا بھی یہی حال ہے۔

اشتراکیین کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہوتا کوئی تعجب انگیز امر نہیں کیونکہ سوشلزم کا اصلی مقصود فقرائے قوم اور مزدور پیشہ اشخاص کی حمایت ہے۔ اور یہ معلوم ہے کہ ملک میں مزدوروں اور فقیر و تہی کی تعداد تمام فرقوں سے زیادہ ہے۔ اس حالت میں فرض کر لینا چاہیئے کہ یورپ کے تمام فقرا اور مزدور پیشہ درحقیقت سوشیالسٹ ہیں لیکن عجیب تر یہ ہے کہ سوشیلزم کی آواز سے تمام یورپ اسقدر گونج اٹھا ہے کہ اسکی تاثیر سے یورپ کا کوئی فرقہ نہیں بچ سکتا۔ کنسرویٹو پارٹی جسکا منتہائے مقصد قدیم آداب و رسوم کی حمایت اور ذاتی اعزاز و مناصب کی محافظت ہے اسکو بھی کسی قدر تغیر کے بعد سوشیلزم کا ہم آہنگ ہونا پڑا۔ انتہا یہ ہے کہ کالج اور اسکول کے پروفیسر اور ٹیچر اور دیر و کنیسہ کے راہب اور پادری بھی اصول اشتراکیت میں کسی قدر ترمیم کے بعد اشتراکیین کے ہم آواز ہو گئے ہیں۔

اس چیخ پکار، شور و فریاد، واویلا و ہنگامہ کا اثر یہ ہے کہ تمام یورپ کے خیالات میں موجودہ نظام تمدن کے انقلاب کے متعلق عجیب قسم کا تلاطم برپا ہو گیا اور ہر شخص جدید تمدن کے مصائب کو محسوس کر رہا ہے۔

اس مقدمہ کے ساتھ چند مقدمات کا اور اضافہ کرو۔

(۱) یورپ میں تمدن کی بنا شخصی فوائد، خود غرضی اور ذاتی منافع پر ہے۔ باپ بیٹے کو نہیں پوچھتا۔ بیٹا باپ کی خبر نہیں لیتا۔ پھر ملک کے عام افراد کے

کے ساتھ اسکو کیا ہمدردی ہوسکتی ہے؟

(۳) یورپ کی ثروت اور دولت کا اصلی سرچشمہ صنعت اور تجارت ہے ہر شہر میں کمپنیاں اور کارخانے ہیں جن کے مالک اشخاص یا جماعت کے چند افراد ہیں ہر کارخانہ میں ہزاروں مزدور کام کرتے ہیں جنکی روزانہ آمدنی ان کے روزانہ اخراجات کے لیئے مشکل سے کافی ہوسکتی ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ ایک طرف تو کارخانہ داروں کی مختصر جماعت کارخانہ کے منافع کثیرہ سے مالا مال ہوجاتی ہے۔ دوسری طرف ادنی طبقے میں فقرا اور مساکین کی تعداد بھی بڑھ رہی ہے۔ بینکوں کے وجود نے یہ قیامت برپا کر رکھی ہے کہ ایک پیسہ کا قرض بھی بغیر سود کے نہیں مل سکتا۔ جائدادیں عام پبلک کے ہاتھ سے نکل کر مالکان بنک کے تصرف میں آتی جاتی ہیں۔ اس سے فقرا اور نادار وں کی کثرت ہورہی ہے۔

(۴) تمدن جدید نے ضروریات زندگی کی قیمت اسقدر بڑھادی ہو کہ کم ثروت والوں کو وہاں زندگی بسر کرنا مشکل ہے۔ کھانے کی چیزیں اسقدر گراں ہیں کہ فقرا انکو خرید نہیں سکتے۔ ملک کی شدت حاجت کی وجہ سے نرخ اشیاء میں گرانی حد سے زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ اور آزادی تجارت کی بنا پر گورنمنٹیں اس میں زیادہ روک ٹوک نہیں کرسکتیں۔

(۵) گورنمنٹوں نے فقیروں اور بے ساز و سامان شخصوں کے ذاتی مصارف کے لیئے کوئی سامان نہیں کیا۔ یہ تو ہے کہ اندھوں، کوڑھیوں لولوں اور مجبوروں کے لیئے امدادی محکمے قائم ہیں۔ لیکن ایک مجبور قرضدار کے ادائے قرض کی

کوئی صورت نہیں۔ ایک مزدور اگر آج کوئی مزدوری نہ مل سکی تو وہ کل کیا کھائیگا؟ ایک فقیر کے پاس کپڑا نہیں، وہ کپڑا کہاں سے لائیگا؟ یورپ عام مصالح کی نگرانی تو کر رہا ہے لیکن شخصی ضرورتیں اور اتفاقی حاجات کا اسکے یہاں کوئی بندوبست نہیں۔

(۱۹) اتفاق سے اول تو یورپ مذہب سے آزاد ہے اور اس لیئے وہ شخصی ہمدردی کی قدر نہیں کر سکتا۔ علم و تمدن نے اسکے بجائے ملکی اور جمہوری ہمدردی قائم کردی ہے۔ جو شخصی ضروریات کیلئے کافی نہیں۔ دوسرے وہاں جس مذہب کا رواج ہے وہ عیسائیت ہے۔ جس نے مال و دولت، کی سخت تحقیر کی ہے۔ عام نصائح کے سوا اس نے ارباب ثروت کو اہل حاجت کی مالی امداد کے لیئے بھی کوئی حکم نہیں دیا۔ اسلیئے عیسائی ممالک میں فقرا کے ساتھ یہ بے اعتنائی کچھ بعید نہیں ہے۔

یورپ کے تمام ممالک میں انگلستان باعتبار ثروت کے سب سے زیادہ ممتاز ہے لیکن یہاں بھی یہ حالت ہے کہ جنگ سے پہلے ۱۷۰۰۰۰۰ تعداد صرف ان فقرا کی تھی جنکی گورنمنٹ امداد کرتی تھی۔ جرمنی کی ۱۸۷۰ء میں مجموعی آبادی ۴۰۰۰۰۰۰۰ کروڑ تھی۔ آج کل ۶۰۴۰۰۰۰۰۰ کروڑ ہے۔ سالانہ اموات کی تعداد سے پیدائش کی تعداد ۹ لاکھ زیادہ ہو رہی ہے۔ اسی کے ساتھ ساتھ فقرا اور مساکین کی تعداد بھی بڑھ رہی ہے۔ جرمنی کے کارخانے اکاشتکاریاں اور ہر قسم کے ذرائع صرف چار کروڑ آدمیوں کی کفالت کرتے ہیں۔ اسکا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ اشتراکیین کی تعداد نہایت سرعت کے ساتھ بڑھ رہی ہے۔

ان تمام بیانات مذکورہ بالا سے بالکل واضح ہو گیا کہ یورپ آج کل عجیب قسم کے اقتصادی مصائب میں مبتلا ہے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس نے ان مشکلات کے حل کرنے کیلئے کیا تدابیر اختیار کی ہیں؟

جرمنی نے جنگ سے پہلے یہ طے کیا تھا کہ اشیا کے نرخ میں کمی کی جائے۔ اس نے فقرا اور مساکین کے لیئے الگ بازار قائم کیئے۔ جہاں خوراک کی معمولی چیزیں ارزاں قیمت پر فروخت ہوتی ہیں۔ پولیس کو حکم دیا ہے کہ ان بازاروں میں اہل ثروت نہ جانے پائیں۔ اس قسم کے چار بازار صرف برلن میں قائم کیئے گئے ہیں۔

انگلستان کی گورنمنٹ بھی فقرا کی اعانت کے لیئے آمادہ ہوئی ہے۔ ۱۹۰۶ء میں انگلستان نے فقرا اور اہل حاجت پر ۱۴۷۸۶۰۰۰ گنی صرف کیا۔ ان اخراجات سے ۱۷۰۰۰۰۰ لاکھ افراد کی اس نے اعانت کی۔ ان میں سے ۵۳۸۰۰۰ کی تازندگی، ۵۳۰۰۰۰ کی ایک مدت دراز تک، ۶۴۰۰۰۰ کی صرف ایک سال تک۔ انگریز مزدوروں نے باہمی مشورہ و امداد کیلئے ٹراڈیسی نین ایک عام انجمن بھی قائم کی ہے جو بہت کامیاب ہو رہی ہے۔

پروشیا (جرمنی) کی گورنمنٹ نے اصول اشتراکیت کے مطابق حسب ذیل قوانین جاری کیئے جو پروشیا کے شہری قانون کے اونیسویں باب کی مختلف دفعات میں مذکور ہیں:-

دفعہ اول:- گورنمنٹ پر فرض ہے کہ اُن لوگوں کی معاش کی متکفل ہو جو خود اپنی معاش پیدا نہیں کر سکتے۔

دفعہ دوم:۔ بیکاروں کے لیۓ اُن کی حالت کے مناسب کوئی خدمت یا کام مقرر کیا جائیگا۔

دفعہ سوم:۔ جو لوگ سستی، کاہلی، یا کبھی اور عادت مذموم کے سبب سے کام سے متنفر ہوں اُن کو گورنمنٹ کی نگرانی میں مفید اشغال کے اندر مصروف کیا جائے گا۔

دفعہ ششم:۔ گورنمنٹ پر فرض ہے کہ وہ ایسے کارخانے اور ملز قائم کرے جن سے محتاجوں کی زندگی کا سامان ہو سکے اور فضول خرچ لوگوں کی بھی تہذیب اخلاق ہو۔

دفعہ دہم: دیہاتوں میں میونسپلٹی کا فرض ہے کہ دیہات کے مفلسوں اور محتاجوں کی حاجت پوری کیا کرے۔

دفعہ یازدہم:۔ میونسپلٹی پر فرض ہے کہ وہ ناداری اور افلاس کے اسباب کی تحقیق کرے اور اسکے انسداد کی تدابیر اختیار کرے۔

یہانتک گورنمنٹوں اور حکومتوں کی کوششوں کا بیان تھا۔ مذہب کی حیثیت سے یورپ کے مذہبی علما اور پادری بھی ان اقتصادی مشکلات اور معاشرتی مصائب کو دور کرنے کے لیۓ اٹھے ہیں لیکن کیا تم خیال کرتے ہو کہ ان علمائے مسیحیت نے انجیل مقدس یا مسیحی تعلیمات کی ہدایت سے ان عقدوں کے حل کرنے کی کوشش کی ہوگی؟ نہیں، انکو انکی مذہبی کتاب میں اسکی کوئی ہدایت نہیں ملتی جس نے اہل دولت کو سخت تحقیر کے ساتھ اپنی آسمانی بادشاہت سے نکال دیا ہے۔ اسلیۓ ان کو مجبوراً کار اسکے سوا

اور کچھ نظر نہ آیا کہ وہ بھی تھوڑی ترمیم کے ساتھ اشتراکیین کی صف میں کھڑے ہو جائیں۔ ان مذہبی علما کے اشتراکی اصول کے لحاظ سے دو فرقے ہیں۔" فرقۂ انجیلی اشتراکی" اور "کیتھولک اشتراکی" ان مذہبی فرقوں کو اشتراکی یا سوشیالسٹ کہنا صرف اسلیئے جائز ہے کہ سوشیالسٹ کا لقب خود انھوں نے اپنے لئے خوشی سے اختیار کیا ہے۔ ورنہ درحقیقت وہ سوشیالسٹ نہیں ہیں انھوں نے فقرا، اہل حاجت و افلاس اور غریب مزدوروں کی حمایت صرف اسلیئے جائز رکھی ہے کہ مذہبی وقار آزادخیال یورپ کے ادنی طبقہ میں قائم ہو جائے۔ بہرحال انجیلی اشتراکیین نے جسکے ممبر زیادہ تر گرجوں کے پادری ہیں حسب ذیل تجویزیں اختیار کی ہیں:۔

"مسیحی اشتراکی مزدوروں کی انجمن مذہبی عقاید کے احترام اور ملک و حکومت کے محبت پر مبنی ہے۔ وہ گورنمنٹ سے درخواست کرتی ہے کہ اہل پیشہ اور مزدوروں کے لیئے خاص مفید قوانین وضع کیئے جائیں یتیم بچوں، بیوہ عورتوں اور مجبور لوگوں کے لیئے امدادی فنڈ قائم کیئے جائیں کام کی مناسبت سے مزدوروں کے لیئے کام کرنے کے گھنٹے محدود کر دیئے جائیں۔ سرکاری املاک اور دیہاتی جائدادیں مزدوروں کو معمولی نرخ سے زیادہ ارزاں نرخ پر دیں۔ اعانت فقرا کے لیئے آمدنی پر ٹیکس اور وراثت کے قرب و بعد اور کمی و بیشی کے لحاظ سے ترکہ پر محصول لگایا جائے۔

کیتھولک اشتراکیین کی حسب ذیل تجاویز ہیں:۔

باہمی امداد کے لیئے انجمنیں قائم کی جائیں۔ سرمایہ مزدوروں کے سپرد

کیا جائے۔ گورنمنٹ اُجرت کار اور اوقات کار کی تعیین کرے سرمایہ اور محنت کا اور اہل سرمایہ اور مزدوروں کا باہمی تعلق صاف کرے۔ قرض دہی کی انجمنیں قائم ہوں جو اہل حاجت کو بغیر سود کے قرض دیں۔

اس تفصیل سے ہم اس نتیجہ پر پہنچ گئے ہیں کہ یورپ میں جنگ نہ ہوتی تب بھی وہ سخت مصیبت میں مبتلا تھا۔ اقتصادی مشکلات روز بہ روز بڑھتے جاتے ہیں۔ اہل افلاس اور ارباب احتیاج کی امداد و اعانت کی کوئی صحیح راہ اب تک نہ نکل سکی۔ مختلف ممالک اور انجمنیں مختلف تدابیر سے ان مشکلات کی عقدہ کشائی کر رہی ہیں لیکن اب تک کوئی باقاعدہ اصول لسکے لئے مدون نہ ہوا۔

اب ہم کو یہ ثابت کرنا ہے کہ گذشتہ اقوام کے تمدن میں بھی اس قسم کی مشکلات پیدا ہوئیں اور وہ بھی انکو حل نہ کرسکیں۔ گذشتہ زمانے میں یہود اور سلانی اقوام میں دستور تھا کہ تمام زمین ایک وقت پر تمام افراد میں تقسیم کردی جاتی تھی۔ بعض قوموں میں زمین کا تمام اختیار ایک شخص کو دے دیا جاتا تھا۔ وہ زمین اور اسکے منافع کو تمام قوم میں تقسیم کردیتا تھا۔ فراعنۂ مصر کے زمانے میں بھی اسی اصول اشتراکیت پر عمل ہوتا تھا۔

گذشتہ اقوام میں یونان بھی ایک خاص پایہ رکھتا ہے لیکن اپنے زمانہ تمدن میں وہ بھی اشتراکیت اور سوشلزم سے نہ بچ سکا۔ مشہور مقنن سولن کے عہد میں ایتھنز کے اندر ارباب ثروت اور نادار فرقہ میں ایک عجیب فتنہ برپا ہوا۔

نادار اور مفلس فرقہ کو ضد تھی کہ شہر کی تمام دولت ایک جگہ اکٹھی کرکے تمام افراد پر مساوی طور سے تقسیم کر دی جائے۔ اہل ثروت کی جماعت کو اصرار تھا کہ دولت و ثروت کی مقدار حسب مدارج اعزاز ہونی چاہیئے۔ سولن نے اس فتنہ پر کوئی توجہ نہ کی لیکن اسپارٹا میں لیکارگا نے اصول اشتراکیت تسلیم کر لیا۔ اور اسپارٹا کی تمام دولت اس نے افراد پر برابر برابر تقسیم کر دی۔ ایران میں مزدکی فرقہ کا وجود بھی انہی بواعث کا نتیجہ تھا۔ مزدک کی رائے تھی کہ تمام فتنوں کا سبب واحد دولت اور عورتیں ہیں اسلیئے دولت کو بندش ملکیت سے اور عورتوں کو قیود زوجیت سے آزاد کرکے تمام ملک کے استعمال کے لیئے عام کر دینا چاہیئے۔ ایران کے طبقۂ زیریں نے حصول دولت کے لیئے اور طبقۂ اعلیٰ نے حصول سامان عیش و مسرت کیلیئے ان خیالات کو قبول کر لیا لیکن اسکا جو نتیجہ ہوا وہ مدائن کے کھنڈروں سے پوچھو۔

ان واقعات سے ثابت ہوتا ہے کہ ان اقتصادی اور اشتراکی مصائب کا کامل اندفاع نہ گذشتہ اقوام سے ہو سکا اور نہ موجودہ زمانہ میں یورپ ان عقدوں کو حل کر سکا۔ نیز ان سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اشتراکیت ہر اس تمدن کیلیئے لازمی ہے جسکی بنیاد روحانیت اور مذہب پر نہ ہو۔ بہر حال موجودہ یورپ اور اقوام گذشتہ کے عقلا اور اشتراکیین نے ایک مدت کے تجربوں کے بعد ان دقتوں کو ہموار کرنے کے لیئے جو تجویزیں پیش کی ہیں گو انکا مفصل ذکر پہلے گذر چکا ہے لیکن یہاں بطور نتیجہ باختصار پھر اعادہ

کرتے ہیں:۔

(۱) ذاتی اعزاز و امتیاز مٹا دیا جائے اور تمام افراد مساوی الرتبہ ہو جائیں

(۲) حکومت جمہور ملک کی مجموعی طاقت کا نام ہو۔

(۳) اہل حاجت کی امداد کیلئے لوگوں کی آمدنی پر ٹیکس لگایا جائے۔ اور اسکے لیے فنڈ مقرر کیا جائے۔ سود سے بچنے کے لیے قرض دینے والی انجمنیں قائم کی جائیں۔ گورنمنٹ کا فرض ہے کہ وہ فقرا اور محتاجوں کی خبر لے۔ اور وہ بازار کا نرخ مقرر کرے۔

یہ وہ اصول ہیں جن کی بنا پر اقوام عالم نے کشاکش و مشکلات مذکورہ سے رہائی حاصل کرنی چاہی ہے۔ ان اصول کی یہ تین دفعات بالا درحقیقت تین قسم کی اصلاحات سے مرکب ہیں:۔

(۱) اصلاح معاشرت (۲) اصلاح حکومت (۳) اصلاح اقتصاد۔

لیکن اب تک یہ اصول خیالی ہیں۔ عالم وجود میں کوئی منتظم سلسلہ انکا اب تک قائم نہ ہوا۔ اب آؤ ہم تمھیں بتلائیں کہ اسلام نے ان اصولوں کو کہاں تک ملحوظ رکھا۔ جسکی وجہ سے اسکا تمدن اشتراکیت کے جراثیم سے ہمیشہ محفوظ رہا ہے۔

(۳)

اب ہم دکھلانا چاہتے ہیں کہ اس بارے میں اسلام کی تعلیمات کیا ہیں؟ سوشیلزم کے اعتبار سے سب سے پہلے اصلاح معاشرت کا مسئلہ سامنے آتا ہے یعنی ذاتی اعزاز و امتیاز مٹا دیا جائے۔ اور تمام افراد باعتبار معاش و مال کے مساوی الرتبہ

ہو جائیں۔

مساوات کی چار صورتیں ہیں۔ مساوات نسبی و قومی۔ مساوات حقوق و قانون۔ مساوات رتبہ۔ مساوات مالی۔

## مساوات نسبی و قومی

اسلام نے نسبی و قومی امتیاز بالکل مٹا دیا ہے۔ اور تمام مسلمانوں میں ایک عام اسلامی برادری قائم کردی ہے۔ ایک مسلمان کو کسی دوسرے مسلمان پر کوئی قومی یا نسبی امتیاز نہیں ہے۔ قرآن مجید میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| یا ایہا الناس انا خلقنا کم من ذکر و انثیٰ وجعلناکم شعوبا و قبائل لتعارفوا ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم (حجرات) | لوگو! ہم نے تم کو ایک مرد اور عورت سے پیدا کیا۔ اور تم کو مختلف قوم اور قبائل بنایا۔ تاکہ آپس میں ایک دوسرے کو پہچانو۔ خدا کے نزدیک تم میں سے بزرگ اور مکرم وہی ہے جو زیادہ پرہیزگار ہو۔ |

دوسری آیت یہ ہے:۔

انما المومنون اخوۃ (حجرات) مسلمان سب آپس میں بھائی ہیں۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:۔

| | |
|---|---|
| ن اللہ قد اذہب عنکم بیۃ الجاہلیۃ وفخرہا بالآباء | خدا نے جاہلیت کی نخوت اور باپ دادوں پر فخر کرنا تم سے |

انما هو مومن تقی او فاجر شقی۔ الناس کلهم بنو آدم وادم من تراب
(ترمذی باب المفاخرة)

دور کر دیا ہے۔ آدمی یا مومن اور پرہیزگار ہے۔ یا بدکردار اور شقی ہے۔ تم سب آدم کے بیٹے ہو۔ اور آدم مٹی سے بنا تھا۔

انسابکم هذه لیست بسبة علی احد۔ کلکم بنو آدم ...... لیس لاحد علی احد فضل الا بالدین وتقوی
(مشکوۃ باب مفاخرة)

نسب کسی کا کسی کے لیئے باعث عار نہیں ہے۔ تم سب آدم کے بیٹے ہو ...... ایک کو دوسرے پر دین و تقویٰ کے سوا اور کوئی سبب فضیلت نہیں ہے۔

لا فضل لعربی علی عجمی ولا لعجمی علی عربی

عرب کو عجم پر اور عجم کو عرب پر کوئی فضیلت نہیں ہے۔

یہ احکام صرف عام نصائح ہی نہیں ہیں۔ بلکہ عملاً بھی اسلام نے اسکا نمونہ دنیا کے سامنے پیش کر دیا۔ حضرت زینبؓ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی زاد بہن تھیں اُن کو رسول اللہ نے ایک غلام سے بیاہ دیا۔ بلالؓ۔ سلمانؓ۔ حذیفہؓ۔ صہیبؓ۔ جو حبش۔ ایران اور یمن وغیرہ کے زرخرید غلام تھے اسلام نے معزز ترین عرب کی صف بصف اُن کو کھڑا کر دیا۔

حضرت بلال رضی اللہ عنہ حبش کے ایک ادنی غلام تھے جنکو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خرید کر آزاد کر دیا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ

انکو اپنا آقا کہا کرتے تھے۔ حضرت سلمان جو فارس سے عرب میں غلام بنکر آئے تھے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اُن کو اپنا نقیب فرمایا ہے اور انکا نام حضرت ابوبکر (رضی اللہ عنہ) حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) حضرت علی (رضی اللہ عنہ) حضرت ابن مسعود (رضی اللہ عنہ) کے پہلو بہ پہلو لیا ہے۔ حضرت بلال نے مدینہ میں آکر شادی کرنی چاہی تو مدینہ کی گلیوں میں لوگوں سے پکار کر کہا" لوگو! تم جانتے ہو کہ میں ایک معمولی زرخرید غلام ہوں۔ تم میں کوئی شریف ہے جو اپنی بیٹی میری زوجیت میں دے" انصار نے کہا" اے بلال! مدینہ کا ہر شریف اپنی بیٹی تمھاری زوجیت میں دینا اپنی عزت سمجھتا ہے"

## مساوات حقوق قانونی

مساوات حقوق پر اسلام نے جس شدت سے عمل کیا ہے اسکی نظیر تمام دنیا میں نہیں مل سکتی۔ اسلام کی نظر میں جس طرح ایک حبشی اور ایک قریشی نسب کی حیثیت سے برابر ہیں اسی طرح حقوق میں بھی بالکل مساوی ہیں اسکا ثبوت گو اوپر کی آیات اور احادیث سے نہایت وضاحت سے ہو رہا ہے تاہم مزید توضیح کے لیئے ہم چند آیات، احادیث اور واقعات پیش کرتے ہیں جن سے ثابت ہوگا کہ اسلام نے کیونکر اعلیٰ و ادنیٰ امیر غریب، قریب و بعید دوست و دشمن سب کے ساتھ عدل و انصاف اور قانون و حقوق میں مساوات کا حکم دیا ہے۔

| | |
|---|---|
| یا ایہا الذین امنوا کونوا قوامین بالقسط شہداء للہ ولا یجرمنکم شنان قوم علی ان لا تعدلوا اعدلوا ھو اقرب للتقوی (ال عمران) | مسلمانو! انصاف پر مضبوطی سے قائم رہو۔ اور خدا ہی کیلئے گواہی دو۔ کسی گروہ کی دشمنی اس بات کا باعث نہ ہو کہ تم انصاف نہ کرو۔ انصاف کرو کہ یہ تقوی سے قریب تر ہے۔ |

اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ ہم کو دوست و دشمن سب کے ساتھ عدل و مساوات کا حکم دیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| واذا قلتم فاعدلوا ولو کان ذا قربی (انعام) | جب بولو انصاف کی بات بولو اگرچہ کسی تمھارے قرابت دار ہی کے خلاف ہو۔ |

اس آیت کریمہ نے قریب بعید میں مساوات کا فیصلہ کر دیا۔

| | |
|---|---|
| کتب علیکم القصاص فی القتلی (بقرہ) | تم پر مقتولین کا قصاص فرض کیا گیا۔ |
| النفس بالنفس (مائدہ) | جان کے بدلے جان |

ان دونوں آیتوں کا اطلاق تمام افراد انسان میں جان و زندگی کی مساوات ثابت کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| عن عبادہ بن الصامت قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | عبادہ بن صامت سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے |

اقیموا حدود اللہ علی القریب والبعید کم ولا تاخذ فی اللہ لومۃ لائم۔
(ابن ماجہ کتاب الحدود)

نے فرمایا کہ خدا کے حدود (یعنی خدا کے مقرر کردہ قواعد وآئین) دور و قریب سب پر یکساں جاری کرو۔ اور خدا کے معاملہ میں تم ملامت کرنے والوں کی ملامت کی پروا نہ کرو۔

یہ حدیث تعزیر وسزا میں قانون مساوات کو ثابت کرتی ہے اور یہ اسلام کا صرف قولی حکم نہیں ہے بلکہ اسکا اس پر عمل بھی رہا۔ قبیلہ بنی مخزوم کی ایک عورت چوری میں ماخوذ ہوئی۔ قریش نے رسول اللہ صلعم سے سفارش کرنے کے لیے حضرت اسامہ کو آمادہ کیا جن کو رسول اللہ صلعم بہت عزیز رکھتے تھے لیکن جب اس واقعہ کے متعلق آپ سے سفارش کی گئی تو آپ نے لوگوں کو جمع کرکے فرمایا:۔

انما اھلک الذین قبلکم انھم کانوا اذا سرق فیھم الشریف ترکوہ واذا سرق فیھم الوضیع اقاموا علیہ الحد وایم اللہ لو ان فاطمۃ بنت محمد سرقت لقطعت یدھا۔
(بخاری السرقۃ فی الحدود)

تم سے پہلی قومیں اسلیئے ہلاک کی گئیں کہ جب کبھی ان میں کوئی بڑا آدمی چوری (یا کوئی جرم) کرتا تو اسکو چھوڑ دیتے اور جب کوئی معمولی آدمی چوری کرتا تو اسکو سزا دیتے۔ خدا کی قسم اگر محمد کی بیٹی فاطمہ بھی چوری کرتی تو میں اسکا ہاتھ کاٹتا۔

حضرت عمر رضہ نے ایک جرم پر اپنے بیٹے عبید اللہ پر خود اپنے

ہاتھ سے حد جاری کی۔ اور گو وہ اسی سزا میں مر گئے لیکن حضرت عمرؓ نے حد سے ہاتھ نہیں روکا۔ ان احکام اور واقعات سے بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ اسلام نے مساوات قانونی کا کسقدر لحاظ کیا ہے؟۔

اب آؤ عام مساوات حقوق کی نسبت اسلام کا طرز عمل بتائیں۔

یہ ظاہر ہے کہ رسول اللہ صلعم تمام مسلمانوں کے آقا اور سردار تھے لیکن کبھی آپ نے اپنے لیئے عام مسلمانوں سے زیادہ امتیاز نہیں چاہا۔ ایک سفر میں کھانا پکانے کے لیئے لوگوں نے کام تقسیم کر لیئے۔ رسول اللہ صلعم نے جنگل سے لکڑیاں لانے کا کام اپنے ذمہ لیا۔ حضرت انس ایک نوجوان صحابی دس برس رسول اللہ کی خدمت میں رہے۔ لیکن انکا بیان ہے کہ اس طویل عرصہ میں جتنی خدمت میں نے رسول اللہ کی اس سے زیادہ آپ نے میری خدمت کی۔

خلفائے راشدین جو اسلام کے زندہ نمونے تھے انکا بھی ہمیشہ یہی طرز عمل رہا۔ حضرت عمر جب بیت المقدس جارہے تھے تو ایک اونٹ تھا۔ جس پر باری باری سے حضرت عمر کا غلام اور خود حضرت عمر سوار ہوتے تھے۔ جب بیت المقدس کے قریب پہونچے تو غلام کی باری تھی۔ غلام نے کہا "امیر المومنین شہر قریب ہے آپ سوار ہوں۔" حضرت عمر نے فرمایا "نہیں حق تمھارا ہے تم سوار ہو" آخر غلام سوار ہوا اور حضرت عمرؓ پیادہ اونٹ کی ڈوری پکڑے ہوئے شہر میں داخل ہوئے۔ حالانکہ یہ وہ وقت تھا کہ تمام مخلوق خلیفۂ اسلام کی شان و عظمت دیکھنے کیلیئے گھروں سے نکل آئی تھی۔

واقعہ اجنادین میں رومی سپہ سالار نے ایک جاسوس مسلمانوں کے

حالات دریافت کرنے کیلئے بھیجا۔ وہ جاسوس اسلام کے سچے نمونوں کو یعنی جب صحابہ کو دیکھکر واپس ہوتا ہے تو رومی سپہ سالار سے ایک تحیر کے عالم میں کہتا ہے:-

ھم باللیل رھبان وبالنھار فرسان لو سرق ابن ملکھم قطعوہ واذا زنی رجموہ

یہ لوگ رات کو راہب عبادت گذار اور دن کو فوجی سوار ہیں۔ اگر ان کے بادشاہ کا لڑکا بھی چوری کرے تو ہاتھ کاٹیں اور اگر زنا کرے تو پتھراؤ کریں۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خلافت کی پہلی تقریر جو کی تھی اسکے حسب ذیل فقرے پڑھو:-

وان اقواکم عندی الضعیف حتی اخذ لہ بحقہ۔ وان اضعفکم عندی القوی۔ حتی اخذ منہ الحق۔
(ابن سعد جزو ۳ ص ۱۲۹)

تم میں جو سب سے قوی ہے وہ میرے نزدیک ضعیف ہے۔ یہانتک کہ میں اس سے حق وصول کروں۔ اور تم میں جو سب سے کمزور ہے وہ میرے نزدیک قوی ہے یہانتک کہ اسکا حق دلواؤں۔

شاہزادہ یمن مسلمان ہوگیا تھا۔ صرف اسلئے مرتد ہوکر عیسائی ہوگیا کہ ایک عام اور غریب مسلمان کے مقابلہ میں حضرت عمرؓ نے اس کو کوئی ترجیح نہ دی۔ حضرت علیؓ جب ایک مقدمہ میں مدعا علیہ بنکر آئے تو انکو مدعی کے برابر کھڑا ہونا پڑا۔ فارس کی لڑائی میں جب مغیرہ بن شعبہ

رستم کے پاس سفیر بن کر گئے اور اسلامی مساوات کے جوش میں وہ رستم کے برابر تخت پر بیٹھ گئے تو درباریوں نے یہ گستاخی دیکھکر انکو تخت سے اُتار دیا اُس وقت اُنکے مُنھ سے کس بے ساختگی کے ساتھ یہ الفاظ نکلے ہیں۔

| | |
|---|---|
| لا یستعبد بعضنا بعضًا | ہمارے یہاں تو ایک دوسرے کو غلام |
| (طبری جلد ۴ صفحہ ۱۰ مطبوعۂ مصر) | بنانے کا دستور نہیں ہے۔ |

ایک مرتبہ ایک شخص نے صرف اسلیے حضرت عمر کی اطاعت سے انکار کیا کہ اسکو خیال ہوا کہ حضرت عمر نے تقسیم غنیمت میں اپنا حصہ عام مسلمانوں سے زیادہ لیا ہے۔ منصور عباسی بڑے جاہ و جلال کا خلیفہ تھا۔ ایک شخص نے جب اُس پر قاضی کے یہاں دعوی کیا تو معمولی آدمیوں کی طرح اسکو مدعی کے برابر قاضی کے سامنے کھڑا ہونا پڑا۔ اسلام کے زیر سایہ جو قومیں رہیں اُنکو بھی ہر قسم کے مذہبی اور ملکی حقوق حاصل رہے۔ اس تفصیل کے بعد کون کہہ سکتا ہے کہ اسلام نے مساوات حقوق پر عمل نہیں کیا۔

## مساواتِ مراتب

اسلام باہمی افراد میں ترجیح رتبہ اور فضیلت مدارج کا قائل ہے۔ قرآن مجید میں ہے۔

| | |
|---|---|
| انظر کیف فضلنا بعضھم | دیکھو! ہم نے کس طرح اُن میں سے |
| علی بعض | ایک کو دوسرے پر فضیلت دی۔ |

اور عقل بھی اُسکو تسلیم نہیں کرتی کہ مختلف اعمال۔ اخلاق۔ اطوار۔

افراد وضائع کے آدمی اعزاز و فضیلت میں مساوی الدرجہ ہو جائیں اسلئے اشتراکیت کا یہ اصول کسی قدر ترمیم طلب ہے۔ اسلام نے نہایت نکتہ سنجی کے ساتھ اسکی یوں ترمیم کی ہے کہ اس نے اعزاز و مرتبت کی دو قسمیں قرار دی ہیں۔ "صحیح اعزاز و منزلت" اور "ناجائز اعزاز و منزلت"۔ ناجائز اعزاز و منزلت وہ ہے جو غرور و نخوت، مناصب دنیوی۔ وجاہت موروثی۔ نسب اور دولت پر مبنی ہو۔ صحیح اعزاز و منزلت وہ ہے جسکی بنا اخلاق، حسن عمل، اور نیک کرداری پر ہو۔ خدا فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ان اکرمکم عند اللہ اتقٰکم (حجرات) | خدا کے نزدیک تم میں سب سے زیادہ معزز وہ ہے جو سب سے زیادہ نیک کردار ہے۔ |

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں

| | |
|---|---|
| الکرام التقوٰی (ترمذی باب مفاخرت) | بزرگی نیک کرداری ہے۔ |

مساوات رتبہ کی واقعیت دریافت کرنے کے لئے حضرت مغیرہ بن شعبہ کا وہ قول پھر پڑھو۔ جو انھوں نے دوبارہ فارس میں فخر و شرف کے لہجے میں کہا تھا۔

| | |
|---|---|
| انا معشر العرب سواء الا یستعبد بعضنا بعضًا | ہم عرب لوگ آپس میں برابر ہیں ایک دوسرے کو غلام نہیں بناتے۔ |

مساوات رتبہ کی ایک صورت اور رہ گئی کہ حاکم و محکوم اور آقا و نوکر کا باہمی اختلاف رتبہ بھی اٹھ جائے لیکن اگر اس سے مقصد یہ ہے کہ دنیا میں کوئی حاکم ہو نہ محکوم۔ آقا ہو نہ غلام، تو اس وقت تک یہ ایک نا قابل عمل اصول ہے جب تک دنیا میں مختلف الاستعداد اور مختلف الاخلاق انسان موجود ہیں اور ان میں باہمی امداد کی احتیاج باقی ہے۔ قرآن کہتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ورفعنا بعضھم فوق بعض درجٰت لیتخذ بعضھم بعضا سخریا۔ | ہم نے ایک کو دوسرے پر ترجیح دی تاکہ ایک دوسرے کو اپنے کام میں لے سکیں۔ |

اور اگر اس سے مقصود یہ ہے کہ باوجود امتیاز مراتب حقوق میں یکسانی ہو تو یہ عین حکم اسلام ہے حقوق کو چھوڑ دو اسلام کی شریعت میں تو رعایا اور غلام کا لفظ بھی بولنا مستحسن نہیں۔ سب انسان عباد اللہ یعنی صرف اللہ کے غلام ہیں۔

## مساوات مالی

فقرا اور اہل ثروت کے باہمی تصفیہ کیلئے اشتراکیت نے جو اصول قرار دیئے ہیں ان میں سب سے زیادہ نا قابل عمل اصول یہی ہے۔ تاریخی حیثیت سے اس اصول کی غلطی اسطرح ثابت ہوتی ہے کہ سولن کے عہد سے لیکر جو اس اصول کی تاریخ پیدائش ہے اب تک دنیا اس پر عمل نہ کر سکی۔ سوشیالسٹ کہتے ہیں کہ دولت کی اصل محنت ہے۔ اسلیئے تمام افراد کو محنت کرنی چاہیئے

اور اسکا منافع مساوی طور سے تقسیم کر دینا چاہیئے لیکن یہ ایک صریح غلطی ہے۔ یہ صحیح ہے کہ دولت کا زیادہ تر مدار محنت ہی پر ہے۔ لیکن تمام افراد کی محنت یکساں نہیں ہوتی۔ جب تک تمام افراد محنت، مقدار محنت، مہارت، علم، قوت، صحت تدبیر، اور عقل میں مساوی نہ ہوجائیں۔ انکی محنتوں کا معاوضہ بھی مساوی نہیں ہوسکتا۔ ایک شخص اپنی قوت دماغی سے ایک شئے ایجاد کرتا ہے، اسکی درستی اور تکمیل میں سالہا سال کے شدائد برداشت کرتاہے اور ایک مزدور صرف اسکی نقل اتار سکتا ہے۔ کیا دونوں کی محنتوں کا ایک ہی معاوضہ دیا جائیگا؟ ایک شخص ۲۴ گھنٹوں میں ۲۰ گھنٹے محنت کرسکتا ہے، دوسرا صرف ۱۰ گھنٹے تیسرا ۵ گھنٹے۔ چوتھا ۲ گھنٹے۔ کیا یہ انصاف ہوگا کہ ان تمام مختلف الدرجات اشخاص کی محنت کی ایک ہی قیمت ہو۔ ایک ماہر فن دستکاری ایک شئے نہایت عمدگی سے تیار کرتا ہے۔ اسکا رفیق وہی چیز نہایت بھاری اور بد وضع بناتا ہے۔ کیا دونوں کا ایک نرخ ہوگا؟ ایک ماہر علوم جو کسی کالج کا پروفیسر ہو کیا اسکی تنخواہ ایک نیم عالم کے برابر ہوگی جو کسی معمولی اسکول کا ٹیچر ہو؟ ایک لائق بیرسٹر اور ایک معمولی وکیل کا معاوضہ ایک ہوگا؟ ایک جنرل اور ایک سپاہی کی قیمت ایک ہوگی؟۔ ایک دانشمند وزیر اور ایک محرر کا معاوضہ مساوی ہوگا؟ کون کہہ سکتا ہو کہ ان سب کی محنتوں اور قابلیتوں کی ایک قیمت ہوگی۔ اور جب ایک قیمت نہ ہوگی تو دولت اور قیمت محنت کے اختلاف مراتب کا مٹانا فطرت اور قدرت کی مخالفت ہے۔

دوسری بات قابل غور یہ ہے کہ تمدن افراد میں باہمی احتیاج پیدا کرتا ہے اگر دولت ومتمول ہیں لوگ مختلف الدرجہ نہوں تو ایک بیمار کو نوکر، ایک کمزور کو باربردار، ایک تاجر کو محرر، ایک گورنمنٹ کو سپاہی۔ ایک ناواقف فن طعام کو باورچی (وقس علی ذالک) کیونکر ہاتھ آسکتا ہے؟ قرآن مجید نے انہی دو اصولوں کو مدنظر رکھکر اختلاف مدارج مالی کی طرف اشارہ کیا ہے:۔

| | |
|---|---|
| واللہ فضل بعضکم علی بعض فی الرزق۔ فما الذین فضلوا برادی رزقھم علی ما ملکت ایمانھم فھم فیہ سواء (نحل) | خدا نے رزق میں ایک کو دوسرے پر برتری دی ہے تو جن کو برتری دی گئی ہے وہ اپنا رزق لوٹا کر ان لوگوں کو کبھی نہیں دینگے جن کے وہ مالک ہیں تاکہ وہ سب برابر ہوجائیں۔ |

دوسری آیت میں بھی اسی طرف اشارہ کیا گیا ہے:۔

| | |
|---|---|
| نحن قسمنا بینھم معیشتھم فی الحیوۃ ورفعنا بعضھم فوق بعض درجات لیتخذ بعضھم بعضا سخریا (زخرف) | ہم نے دنیاوی زندگی میں ان کے درمیان انکی معیشت تقسیم کردی اور ایک کو کئی درجہ دوسرے پر بلند کیا تاکہ ایک دوسرے کو اپنے کام میں مدد کے لئے لے سکیں۔ |

اس بیان سے ظاہر ہے کہ سوشیلزم میں مساوات مالی کا اصول نہایت خطرناک غلطی پر مبنی ہے۔ لیکن جو نتیجہ اس اصول کے ذریعہ سے اشترا کیین

حاصل کرنا چاہتے ہیں، اسلام نے اُن کا دوسرا مفید ذریعہ بتا دیا ہے جسکا بیان آگے آئے گا۔ اس تمام تفصیل کا ماحصل یہ ہے کہ فقرا اور اہل احتیاج کی امداد کے لیے اصلاح معاشرت کی جو مفید و حقیقی تجاویز تھیں اسلام نے اُن سے دریغ نہیں کیا ہے اور جو کچھ افراط و تفریط تھا اُس سے صاف منع کر دیا ہے۔

# اصلاحِ اقتصادی یا مالی

اسلام نے اقتصادی امور میں جو اصلاحیں کی ہیں۔ امرا اور اہل ثروت کو جس معتدل حالت پر رکھا ہے فقرا اور اہل افلاس کی امداد و اعانت کی جو صورتیں پیدا کی ہیں اُن کو پڑھ کر یہ فیصلہ کرنا نہایت آسان ہو گا کہ دنیا میں اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے جس نے تمدن کی تمام مشکلوں کو اس نکتہ سنجی کے ساتھ حل کر دیا ہے کہ جدید تمدن بھی باوجود اپنی انتہائی وسعت کے نوع انسان کے لیے کوئی جدید اور مفید تجویز پیش نہ کر سکا۔

مضمون کے گذشتہ نمبر میں ہم اُن اقتصادی مشکلات کا بیان کر چکے ہیں جن میں آج کل یورپ مبتلا ہے۔ اور جن سے مسیحی مذہب انکو نجات دلانے سے بالکل عاجز ہے۔ لیکن مسلمانوں کے ہزار سالہ تمدن میں صرف اُن کا ایک مذہب تھا جو ہر راہ میں اُنکے لیے مشعل ہدایت تھا۔

عقلائے یورپ نے مصائب اقتصادی سے رہائی پانے کیلئے سب سے ضروری تجویزیں یہ پیش کی ہیں۔

(۱) اہل حاجت کی امداد کے لیے لوگوں کی آمدنی پر ٹیکس لگایا جائے اور ان کے لیے فنڈ مقرر کیا جائے۔

(۲) سود سے بچنے کے لیے قرض دینے والی انجمنیں قائم کی جائیں۔

(۳) گورنمنٹ کا فرض ہے کہ فقرا اور اہل حاجت کی خبر گیری کرے بازار کا نرخ مقرر کرے۔

یہ تمام تجویزیں جن کو یورپ ایک مدت کے تجربہ کے بعد سمجھا ہے لیکن جن پر اب تک عمل نہ کر سکا۔ اسلام انکو اپنے ابتدائے پیدائش ہی میں سمجھ چکا تھا اور ایک مدت دراز سے وہ ان پر عامل ہے۔

# اسلام میں مال کا رتبہ

سب سے پہلا مرحلہ یہ ہے کہ دولت و مال کا کیا رتبہ ہے؟ اسلام کے سوا اکثر مذاہب نے اس نکتہ کے سمجھنے میں غلطی کی ہے۔ عیسائیت کا حکم ہے کہ اہل دولت آسمان کی بادشاہت میں داخل نہیں ہو سکتے۔ یہودیت نے ایک حد تک دولت کی قدر کی ہے۔ مگر اُن کی دولت کے ثمرات وفوائد صرف فقرائے بنی اسرائیل تک محدود ہیں۔ بودھ مذہب پیشوایان مذہب تک کو گداگر اور سائل بننے کی اجازت دیتا ہے۔ لیکن اسلام نے دولت کو معیشت انسانی کا ستون قرار دیا ہے۔

| | |
|---|---|
| ولاتؤتوا السفهاء اموالكم التي جعل الله لكم قياما (نساء) | تم اپنا وہ مال بے وقوفوں کو نہ دے دو جس کو خدا نے تمھاری معیشت کا قوام بنایا ہے۔ |

قرآن مجید نے مال کو جو پایہ بخشا ہے اسکا اندازہ اس سے ہوگا کہ اس نے مال کو پچیس جگہ "فضل" کہا ہے۔ ۲۱ مقام پر لفظ "خیر" کے ساتھ تعبیر کیا ہے بارہ مرتبہ "حسنہ" اور "رحمت" کے لفظ سے یاد کیا ہے۔ اسلام[1] کے فرائض خمسہ میں سے دو فرض کے ادا کرنے کا شرف اہل ثروت کو عطا ہوا ہے۔

## مال عام قوم کا حق ہے

مساوات مالی کی بحث میں ہم یہ ثابت کر چکے ہیں کہ تمام قوم یا تمام ملک میں مال و دولت کی مساوات عقلاً اور عملاً محال ہے۔ لیکن اس سے چارہ نہیں ہو سکتا کہ ملک و قوم کی تمام دولت اگرچہ ملکیت کی حیثیت سے افراد کے تصرف میں ہو۔ لیکن اسکی بقا اور ترقی کے لیئے یہ ضروری ہے کہ وہ تمام دولت قوم اور ملک کی مجموعی دولت قرار دی جائے تاکہ ہر فرد کو لحاظ رہے کہ دوسرے فرد کی دولت برباد اور تلف نہ ہو جائے۔ اور قوم و ملک کی مجموعی دولت روبہ زوال نہ ہو۔ اگر کوئی شخص خود اپنی دولت آپ ہی ضائع کرتا ہو تو بھی قوم و ملک کو اسکی اصلاح و بقا کے لیئے دخل دینا جائز ہو۔ قرآن مجید نے اس نکتہ کو ملحوظ رکھا ہے۔

| ولا تؤتوا السفهاء اموالکم | بیوقوفوں کو اپنا مال نہ دے دو۔ (نساء) |
|---|---|

اس آیت میں بیوقوف سے مراد نابالغ یا ناسمجھ یتیم لڑکے ہیں اور ان کے سرپرستوں کی طرف خطاب کیا گیا ہے۔ یہ مال خود یتیموں کا ہے جو امانۃً

---

[1] حجج القرآن امام ابوالفضائل رازی صفحہ ۸۸

اُن کے سرپرستوں کے پاس جمع ہے۔ خود سرپرستونکا نہیں ہے۔ اس بنا پر چاہیئے تھا کہ آیت یوں ہوتی "بیوقوفوں کو اُن کی دولت نہ دو" لیکن یتیموں کی شخصی دولت عام سرپرستوں کی دولت اسلئے قرار دی گئی تاکہ شخصی دولت کو قوم وملک کا حق قرار دیا جائے۔ اس سے زیادہ صاف یہ آیت ہے:۔

| | |
|---|---|
| یا ایہا الذین اٰمنوا لا تاکلوا اموالکم بینکم بالباطل۔ (نساء) | ایمان والو! تم لوگ اپنی دولت آپس میں ناجائز طریقہ سے نہ حاصل کرو۔ |

یہ ظاہر ہے کہ لوگ ناجائز طریقہ سے دوسرے ہی کی دولت حاصل کرتے ہیں خود اپنی دولت کیسے حاصل کرینگے۔ پس اس سے اشارہ اسی بات کی طرف ہے کہ گو وہ مال شخص غیر کے تصرف میں ہے لیکن درحقیقت وہ کل قوم کا حق ہے اسلئے اُسکی حفاظت وبقا کی کوشش عام قوم وملک کا فرض ہے۔

## ذرائع معاش

مذہب اسلام نے اپنے تمام پیرووں کو کسب معاش کی تعلیم دی ہے۔ اُسکا عام حکم ہے۔

| | |
|---|---|
| لیس للانسان الا ما سعیٰ | انسان جو کچھ کوشش کرتا ہے وہی اُس کے لیئے ہے۔ |

بیہقی کی روایت ہے:۔

| | |
|---|---|
| طلب کسب الحلال فریضۃ | پاک کمائی کا حاصل کرنا فرض |

بعد الفریضۃ ہے بعد فرائض دینی کے۔

تمام ذرائع معاش میں سے اسلام نے زراعت، حرفت۔ اور تجارت کو پسند کیا ہے لیکن تجارت کو سب سے زیادہ رتبہ دیا ہے۔ مفسرین کی رائے ہے کہ قرآن مجید میں جہاں جہاں ابتغائے فضل (یعنی خدا کے فضل کی تلاش) کا لفظ آیا ہے وہاں تجارت ہی مقصود ہے۔ نماز جمعہ کے بعد حکم ہے۔

فاذا قضیت الصلوٰۃ فانتشروا فی الارض وابتغوا من فضل اللہ (جمعہ)

جب نماز ہو جائے تو زمین میں پھیل جاؤ۔ اور خدا کا فضل ڈھونڈو۔ (یعنی تجارت میں مشغول ہو)

صحابہ رضؓ کی تعریف میں ہے:۔

تراھم رکعا سجدا یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا (محمد)

تم ان کو رکوع اور سجدہ کرتے ہوئے خدا کا فضل اور رضا ڈھونڈتے ہوئے دیکھو گے (یعنی تجارت)

دوسری جگہ صحابہ کے تجارتی سفر کی مدح میں کہا گیا ہے:۔

وآخرون یضربون فی الارض یبتغون من فضل اللہ

اور دوسرے لوگ ہیں جو خدا کا فضل ڈھونڈتے ہوئے (تجارت کرتے ہوئے) ملک میں سفر کرتے ہیں۔

حج میں تجارت کرنا اسلام سے پہلے لوگ برا سمجھتے تھے اسلام نے ان الفاظ میں اسکی اجازت دی۔

لیشھدوا منافع لھم (حج)

(حج کو آئیں) تاکہ وہ اپنے منافع و فوائد

تجارت کو دیکھیں۔

تحصیل معاش کے لیۓ تجارت کرنے کا اس آیت میں حکم دیا گیا۔

| | |
|---|---|
| یا ایہا الذین امنوا لا تاکلوا اموالکم بینکم بالباطل الا ان تکون تجارۃ عن تراض منکم رضاء | ایمان والو! تم لوگ اپنا مال آپس میں ناجائز طریقہ سے نہ کھاؤ لیکن یہ کہ تجارت ہو۔ آپس کی رضامندی سے۔ |

حاکم نے کنیٰ میں روایت کی ہے کہ حضرت عمر نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| یا معشر قریش لا یغلبنکم ھذا واصحابہ علی التجارۃ فانہا نصف المال | اے قریش! تجارت میں یہ لوگ تم پر بڑھ نہ جائیں۔ کیونکہ تجارت نصف دولت ہے۔ |

(کنز العمال ج ۲ ص۲۱۵)

احادیث میں صنعت اور دستکاری کے بھی فضائل آئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| عن المقدام بن معدیکرب عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ما کسب الرجل کسبا اطیب من یدہ | مقدام بن معدیکرب نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ انسان کوئی کمائی اپنے ہاتھ ہاتھ کی کمائی سے بہتر نہیں پیدا کرسکتا ہے۔ |

(ابن ماجہ ابواب التجارۃ)

ایک شخص نے سوال کیا کہ یارسول اللہ! (صلی اللہ علیہ وسلم) بہتر کمائی کیا ہے؟ آپ نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| عمل الرجل بیدہ وکل بیع مبرور (طبرانی) | انسان کے ہاتھ کا کام اور ہر ایماندارانہ تجارت۔ |

حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بکری چراتے تھے۔ حضرت زکریا نجار تھے۔ حضرت ابوبکر صدیق بزاز تھے۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ نے زراعت کے متعلق قریش کو خطاب کر کے فرمایا:-

| | |
|---|---|
| یا معشر قریش انکم باقل الارض مطرا فاحرثوا فان الحرث مبارک۔ | اے گروہ قریش! تم ایسی زمین پر ہو جہاں بارش کم ہوتی ہے۔ تو زراعت کرو۔ زراعت میں برکت دی گئی ہے |

(کنز العمال بحوالہ ابن جریر ج ۲ ص ۲۱۹)

# رومن کیتھولک تاریخ کی چند من گھڑت کہانیاں

بنگال سنتے ہیں کہ مسلمانوں کا صوبہ ہے مگر وہاں کی تعلیم گاہوں سے وقتاً فوقتاً مسلمان اور اسلام اور تاریخ اسلام کے متعلق ایسی ہنگامہ خیز اطلاعیں آتی ہیں کہ ہم کو یہ سوچنا پڑتا ہے کہ کیا واقعی بنگال میں مسلمانوں کی کوئی قوت ہے بھی یا نہیں!

ابھی اکبر کی دین الٰہی والی کتاب کا ہنگامہ فرو نہیں ہوا تھا کہ معلوم ہوا کہ کلکتہ کے ایک مشنری کالج (سینٹ زویر کالج) کے ہائی اسکول سکشن میں ایک کتاب "کیتھولک چرچ ہسٹری" طالب علموں کو پڑھائی جاتی ہے۔ جس میں ایک باب اسلام کے سخت خلاف ہے۔ کتاب مذکور کے اس باب کا خلاصہ میں نے پڑھا۔ تعجب ہوا کہ یہ ایک ایسی کتاب ہے جو مذہبی رواداری ہی کے خلاف نہیں بلکہ علم اور واقفیت کے بھی خلاف ہے۔ عیسائیوں نے ہمیشہ مسلمانوں کو یہ طعن دیا ہے کہ انھوں نے تلوار کے زور سے اپنے مذہب کو پھیلایا ہے۔ یہ واقعہ صحیح ہو یا غلط، مگر بہرحال انھوں نے جھوٹ اور فریب سے اپنے مذہب کو کبھی نہ پھیلایا جیسا کہ اس زمانہ کی مشنری کی تبلیغی کوششوں میں نظر آتا ہے اس کتاب کے اس باب کا حاصل بھی یہی ہے کہ مسلمانوں نے اسلام کو

بزور شمشیر پھیلایا ہے۔ ممکن ہے بعض صورتوں میں یہ واقعہ صحیح ہو جس طرح جرمنی کے باب میں یہ واقعہ صحیح ہے کہ وہاں عیسائیت تلوار کی نوک سے پھیلائی گئی ہے۔

اس باب میں پیغمبر اسلام علیہ السلام اور خلفاؑ کے بھی مختصر واقعات ہیں۔ دنیا اس تحقیق کو سن کر حیران رہ جائے گی کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ یہودیہ تھیں۔ حضرت آمنہ بنت وہب جو قریش کی سیدہ تھیں انکو یہودی نسل یا مذہب سے بتانا ایک ایسا جھوٹ ہے جسکی مثال مشکل سے مل سکے گی۔

اس کتاب کا یہ بیان کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی عمر کے تیسویں سال میں نبوت کا دعویٰ کیا مشنری جہالت کا آئینہ ہے۔ دنیا جانتی ہے کہ حضور کی نبوت اسکے دس برس بعد کا واقعہ ہے۔ جب عمر شریف چالیس سال کی تھی اور شباب کا عہد اپنے اختتام کو پہنچ چکا تھا۔

ولادت کا سال ۵۸۰ء[۱] بتا کر ہجرت کا سال ۶۲۲ء بتانا بھی تاریخ کا خون کرنا ہے۔ اسکے معنی یہ ہیں کہ ہجرت کا واقعہ آپ کی عمر کے بیالیسویں برس پیش آیا حالانکہ آپ کی عمر اس واقعہ کے وقت باتفاق عام ترپن سال کی تھی کیونکہ چالیسویں سال آپ کو نبوت ملی اور اسکے بعد تیرہ سال مکہ میں رہ کر قریش کے ہر قسم کے ظلم وستم سہہ کر مدینہ کو ہجرت فرمائی۔ اور اس کتاب کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ

---

۱ ولادت کی صحیح تاریخ اپریل ۵۷۱ء اور ہجرت کی ستمبر ۶۲۲ء ہے۔ ۱۲

نبوت ملنے کے بعد جب بت پرستی کے خلاف آپ نے وعظ شروع کیا تو بت پرست قریشیوں کے غیظ و غضب کو دیکھ کر آپ فوراً اپنے ساتھیوں کے ساتھ مدینہ چل دیئے حالانکہ یہ بالکل غلط ہے۔

یہ بیان بھی تحقیق سے خالی ہے کہ قرآن پاک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد جمع کیا گیا۔ کوئی کتاب جس کی سطریں یکجا اور آیات مرتب نہ ہوں نہ پڑھنے میں آسکتی ہے اور نہ اسکی تلاوت کی جاسکتی ہے حالانکہ ہر ایک کو معلوم ہے کہ قرآن پاک کا ہر حصہ اس وقت بھی ہر مسلمان نماز میں پڑھتا تھا اور ہر روز اسکی تلاوت کرتا تھا۔ ہاں یہ صحیح ہے کہ کاغذ پر اسکی تمام آیتیں اور سورتیں یکجا ترتیب کے ساتھ بشکل کتاب حضرت ابوبکر رض کے عہد میں لکھی گئیں۔

اس کتاب کا بیان ہے کہ جب آپ سے درخواست کی جاتی تھی کہ آپ کوئی مافوق الفطرۃ نشانات اپنے دعوٰی کی تائید میں پیش کریں تو آپ جواب دیتے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے معجزات دکھلانے کے لیئے نہیں بھیجا ہے بلکہ دعوت دینے اور لڑنے کے لیئے بھیجا ہے۔ اس بیان کی صداقت کے لیئے مصنف نے قرآن کی سورۂ ۱۳۔ آیت ۱۷ کا حوالہ دیا ہے۔ میرا چیلنج ہے کہ اس معنی کی کوئی آیت قرآن پاک میں نہیں ہے۔ تیرہویں سورہ رعد ہے اور اسکی جس ستر ہویں آیتہ کا حوالہ دیا گیا ہے وہ شاید حسب ذیل ہے:۔

| | |
|---|---|
| و یقول الذین کفروا لولا انزل علیہ ایۃ من ربہ ط انما | اور کافر کہتے ہیں کہ اس پر اس کے پروردگار کی طرف سے کوئی نشانی |

| | |
|---|---|
| انت منذر ولکل قوم ھاد ۰ (رعد-۱) | کیوں نہیں اتری۔ (اے محمد) آپ تو خبردار کرنے والے ہیں اور ہر قوم کے لیئے ایک رہنما ہے۔ |

اس آیت میں کوئی لفظ ایسا نہیں جو معجزہ نہ دکھانے کے واقعہ کو ظاہر کرے اور یہ کہے کہ آپ "لڑنے" کو بھیجے گئے ہیں۔ خیال ہوتا ہے کہ شاید قرآن پاک کے کسی ترجمہ میں منذر کا ترجمہ خبردار اور ہشیار کرنے والے کے بجائے ڈرانے والا یا ڈر سنانے والا کیا گیا ہے اور اس سے لڑنے کا مفہوم حاصل کیا گیا ہے۔ ایسے لوگوں کی اطلاع کے لیئے یہ بتا دینا ضروری ہے کہ منذر عربی زبان میں وقت سے پہلے آنے والی مصیبت کو بیان کرکے اس سے بچنے کی تدبیر کے لیئے تیار کرنے والے کو کہتے ہیں جیسے ڈاکٹر کسی مریض کو دیکھکر آئندہ خطرات سے اسکو ہشیار اور متنبہ کرے کہ اگر اپنی حالت کی درستی کے لیئے کوشش نہ کروگے تو تم کو فلاں فلاں بیماریاں لاحق ہوجائینگی۔ اس "انذار" کو جنگ اور لڑائی سے کوئی تعلق نہیں یہ تنبیہ اس عذاب الٰہی کے مقابلہ میں ہی جو دوسری دنیا میں اسلام کے پیغام کے نہ ماننے اور اس پر عمل نہ کرنے سے پیش آنے والا ہی۔ قرآن کی بہت سی آیتوں میں یہ لفظ آیا ہے۔ اور انہی معنوں میں آیا ہے جیسے سورۂ زمر میں ہی۔ فرشتے قیامت میں کہینگے:۔

| | |
|---|---|
| الم یاتکم رسل منکم یتلون علیکم ایٰت ربکم وینذرونکم لقاء یومکم ھذا۔ (زمر ۷) | کیا تمھارے پاس تمھارے میں سے رسول تم کو تمھارے پروردگار کے حکم کو پڑھکر سنانے اور اس تمھارے |

| | دن کی ملاقات سے ڈرانے اور ہشیار کرنے نہیں آئے۔ |
|---|---|

کیا قیامت کا میدان لڑائی کا میدان ہے۔ دوسری جگہ ہے:۔

| انما انت منذر من یخشٰھا (نازعات - ۲) | آپ اسکو ڈر سنانے والے ہیں جو قیامت سے ڈرتا ہے۔ |
|---|---|

دیکھئے اس میں ٹھیک وہی لفظ منذر ہے جو پہلی آیت میں ہے۔

سورہ یٰسین میں ہے۔

| وسواء علیھم ءانذرتھم ام لم تنذرھم لا یؤمنون انما تنذر من اتبع الذکر وخشی الرحمٰن بالغیب فبشرہ بمغفرۃ واجر کریم (یسین - ۱) | اور برابر ہے ان کیلئے ان کو ہشیار کرنا یا نہ کرو وہ ایمان نہیں لائینگے۔ تم اسی کو ہشیار کرسکتے ہو جو نصیحت کی پیروی کرتا اور بن دیکھے رحمت والے خدا سے ڈرتا ہے تو اسکو گناہوں کی معافی اور نیک مزدوری کی خوشخبری سنا دے۔ |
|---|---|

کیا یہ "انذار" اعلان جنگ ہے اور کیا اسی کو اعلان جنگ ہے جو نصیحت کو مانتا اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہے یہ کیسا حماقت کا خیال ہے۔

قرآن کہتا ہے:۔

| وان من امۃ الا خلا فیھا نذیر (فاطر - ۳) | اور (دنیا کی) کوئی قوم ایسی نہیں جس میں ایک ڈر سنانے والا نہیں آیا۔ |
|---|---|

کیا ہر قوم میں آنے والا اور ہشیار کرنے والا پیغمبر ہے۔ جو قوموں کو انکے

اعمال بد کی پاداش سے ہشیار اور باخبر کر کے ان کے دل میں اللہ تعالیٰ کا خوف پیدا کرتا ہے۔ یا وہ جنگ کا الٹی میٹم دینے والا ہوتا ہے۔ ایک اور آیت ہے

| | |
|---|---|
| انما انت منذر من یخشاھا (نازعات۔۲) | اے پیغمبر تم تو اسکو جو قیامت سے ڈرتا ہو ہوشیار کرنے والے ہو۔ |

یہاں صاف تصریح ہے کہ عربی میں لفظ انذار کا مفہوم ہشیار و باخبر کرنا اور عمل بد کی پاداش سے متنبہ کرنا ہے۔ نہ کہ لڑائی اور جنگ جوئی۔

اب یہ کہنا ہے کہ اس آیت میں بے شبہہ عجائب و غرائب اور خوارق عادت کے مانگنے والے کو خوارق اور معجزات کے بجائے اسلام کی تعلیم و ہدایت کی صداقت میں غور و فکر کرنے کی دعوت دی گئی ہے۔ اور عجائب پرستی کے عامیانہ جذبے کے بجائے عقل و خرد کو کام میں لانے کی طرف متوجہ کیا گیا ہے مگر اس سے اسکا انکار نہیں نکلتا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ معجزات دکھانے سے انکار کیا ہے۔ قرآن خود معجزہ ہے۔ اور اس میں متعدد معجزوں کا بیان مذکور ہے جن میں ایک شق القمر کا معجزہ بھی ہے جو سورہ قمر میں ہے۔ اسی طرح بدر اور خندق کے معجزوں اور روم کی فتح کی پیشین گوئی کا ذکر بھی ہے۔

اس آیت میں معجزوں کے دکھانے سے جو پہلو تہی ظاہر کی گئی ہے اسکے وہی معنی ہیں جو حضرت مسیح علیہ السلام کے ان فقروں کے ہیں جن میں معجزوں کے دکھانے سے انھوں نے انکار کیا ہے اور کہا ہے کہ اس قوم کو یونسؑ کے معجزہ کے سوا اب کوئی اور معجزہ نہیں دکھایا جائے گا (تفصیل منظور ہو تو میری کتاب سیرۃ النبی کی تیسری جلد میں اسکو پڑھیں)

اتفاق[۱] سے انجیل کا ایک نسخہ اس وقت مل گیا ہے اس سے یہ دو درس بالفعل نقل کر دیئے جاتے ہیں:۔

"اے استاد ہم تجھ سے ایک نشان دیکھنا چاہتے ہیں اس نے جواب دیکر ان سے کہا۔اس زمانہ کے بُرے اور زناکار لوگ نشان چاہتے ہیں۔ مگر یوناہ نبی کے نشان کے سوا کوئی اور نشان انکو نہ دیا جائے گا"

(متی ۱۲-۳۹)

مرقس میں ہے:۔

"پھر فریسی نکل کر اس سے بحث کرنے لگے۔ اور آزمانے کیلئے اس سے کوئی آسمانی نشان طلب کیا۔ اس نے اپنی روح میں آہ کھینچکر کہا اس زمانہ کے لوگ کیوں نشان طلب کرتے ہیں؟ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ اس زمانہ کے لوگوں کو کوئی نشان دیا نہ جائے گا اور وہ ان کو چھوڑ کر پھر کشتی میں بیٹھ گیا"

(۸-۱۱)

اس انجیل میں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزوں سے بھری ہوئی ہے آزمائشی اور فرمائشی معجزوں کے جواب میں انکار کا ہونا اس بات کا ثبوت ہے کہ انبیا علیہم السلام سے تائیدی معجزے گو بکثرت ہوتے ہیں مگر تحدی یہ معجزہ کے دکھانے سے وہ انکار کرتے ہیں کہ قانون الٰہی کے مطابق ایسے معجزوں کے ظہور کے بعد نافرمان امت کی ہلاکت یقینی ہے۔ اسلئے وقت مقرر سے پہلے یہ فرمائش پوری نہیں کی

---

[۱] یہ مضمون بحالت سفر لکھا گیا ہے۔

جا سکتی۔ ٹال دیجاتی ہے۔ کیا عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اس انکار کی توجیہ اس سے بہتر کر سکتے ہیں۔

کہا گیا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مذہب میں آخرت کو صرف مادی شکل میں پیش کیا گیا ہے اور اسکے روحانی تخیل سے خالی ہے۔ یہ بھی معترض کی بے خبری ہے اول تو یہ عرض ہے کہ انجیل میں کیا قیامت کے بعد جنت میں اپنے ساتھیوں کے پہلو میں افشردہ انگور خواہ وہ شربت ہو یا شراب پینے کا ذکر نہیں (متی ۲۶-۲۹) اور کیا "دوزخ کی آگ کا منظر" انجیل میں جابجا نہیں دکھایا گیا ہے (لوقا۔ ۱۲-۵ و ۱۶-۲۳-متی ۲۳-۳۳) تفصیل منظور ہو تو میری کتاب سیرۃ نبوی کی چوتھی جلد میں دوزخ اور جنت کا بیان پڑھیں۔ اس میں بائبل کے اکثر حوالے لکھے ہیں جن کو روشن خیال عیسائی چھپاتے ہیں۔ جہنم کے عذاب کا ذکر (متی ۲۳-۳۳) میں ہے۔

فریسی یہودی جو قیامت کو مانتے تھے وہ جنت و دوزخ کو سراسر مادی، اور عیسائی انکو سراسر روحانی فرشتوں کی سی زندگی بتاتے ہیں۔ اسلام میں جنت و دوزخ کے تصور میں مادی و روحانی دونوں منظروں کی جامعیت ہے بہشت باغ و بہار بھی ہوگی۔ اور اللہ تعالیٰ کی رضا اور خوشنودی۔ اور دیدار کے روح پرور جمال کا نظارہ گاہ بھی جیسا کہ قرآن کہتا ہے۔

| ورضوان من اللہ اکبر (توبہ۔ ۹) | اور اللہ کی خوشنودی آخرت کی سب نعمتوں سے بڑھ کر ہے۔ |
|---|---|

(تفصیل میری مذکورہ بالا کتاب کی چوتھی جلد میں ہے)

زیر اعتراض باب کا آخری حصہ اس بیان میں ہے کہ اسلام کی اشاعت صرف تلوار کے زور سے ہوئی ہے یہ بالکل ٹھیک ہے۔ انہی معنوں میں جن معنوں میں آج بھی عیسائی یورپ اپنی عیسائی تہذیب کی اشاعت، توپ و تفنگ اور ہوائی جہازوں اور ٹینکوں کے ذریعہ سے کر رہا ہے جس کے زیر سایہ عیسائی سامان عیش و مسرت اور مشنری صلح پسندوں کا غول ملکوں میں داخل ہوتا ہے اور ان پڑھے جنگلیوں کو بے خبری کی حالت میں عیسائی بناتا ہے۔ افریقہ کے نگر و اگر عیسائیت کے بجائے اسلام کو قبول کرتے ہیں تو اس سے ہمارے عیسائی دوستوں کو فکر مند ہونے کی کیا بات ہے۔

اسلام کی تلوار ابی سینیا میں کبھی نہیں چلی۔ پھر وہاں مسلمانوں کی تعداد کہاں سے آئی۔ جزائر ملایا و سیام میں کبھی اسلام نے کوئی لشکر نہیں بھیجا پھر یہ کروروں مسلمان ان جزیروں میں کہاں سے آباد ہو گئے۔ فلپائن اور مڈگاسکر وغیرہ جزیروں میں اسلام کس کشور کشا جلاد کے خوف کا نتیجہ ہے۔ چین میں مسلمانوں کی حکومت کبھی نہیں ہوئی۔ پھر وہاں کے کروروں مسلمان کس تلوار کے زور سے مسلمان بنائے گئے۔ ہندوستان میں مسلمانوں کی تعداد ان کی حکومت کے ختم ہونے کے بعد بھی تین چار کرور سے زیادہ نہ تھی جیسا کہ پہلی انگریزی مردم شماری میں درج ہے مگر سو برس کے عرصہ میں انکا بے تلوار کے دس کرور کے قریب ہو جانا کس مادی ہیبت کا نتیجہ ہے۔ پھر آج یورپ کے مختلف ملکوں اور شہروں میں اسلام کی نموداری جب کہ اسکی ہر تلوار زنگ آلودہ ہو چکی ہے

کس اعجاز کا کرشمہ ہے۔ افریقہ کے ریگستان کے ہر ٹکڑے میں آج عیسائیت تلوار کے زور سے قائم ہے۔ تاہم روحانی مفتوحوں کی بڑی تعداد عیسائیت کے بجائے اسلام کے آغوش میں آتی ہے کیونکہ اسلام افریقہ کو ایمان کی تازگی کے ساتھ حکومت کی آزادی بھی بخشتا ہے۔ لیکن عیسائیت تثلیث کی بت پرستی کے ساتھ یورپ کا غلام بناتی ہے۔

رومن کیتھولک چرچ کی تاریخ میں یہ بھی لکھنا تھا کہ رومن کیتھولک چرچ انسانوں کو دیویوں کا معتقد بنایا کرتا تھا۔ اسلام نے آکر انسانوں کو صرف ایک خدا کا معتقد بنایا۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے یہودیوں نے حضرت مریم صدیقہ پر جو اخلاقی تہمت اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر جو الزامات لگائے تھے اسلام ہی ہے جس نے ان معصوموں کی عصمت کی گواہی دیکر کروڑوں بندگان خدا کے دلوں میں انکی سچائی اور صداقت کا سکہ بٹھایا اور عیسائیوں ان کو انسانوں کے بجائے جو زیوتا کی شکل عطا کی تھی اس کو مٹا کر مقدس انسانوں اور محبوب بندگان الٰہی کی صورت میں جلوہ گر کیا۔

مصنف کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے تیغ زن سپاہیوں سے بڑی شکایت ہے۔ لیکن کیا کارلائل کی زبان میں اس سے پوچھ سکتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ان تیغ زن سپاہیوں کو تن تنہا کس تلوار کے زور سے مسلمان بنایا۔ ایسے تیغ زن سپاہیوں اور بہادروں کو جن میں سے کسی نے ایران کا تخت الٹ دیا۔ کسی نے قیصر سے مصر و شام اور شمالی افریقہ کا سارا علاقہ چھین لیا۔ اور کسی نے خراسان و ترکستان کی سرزمینوں کو روند ڈالا۔

مشنریوں نے اسلام کے خلاف جو یہ خیال پھیلا رکھا ہے کہ وہ کوئی نیا مذہب نہیں بلکہ وہ صرف عیسوی اور یہودی مذہب کا مجموعہ ہے کوئی نیا اعتراض نہیں یہ تو پیغمبر اسلام علیہ السلام کے عہد میں بھی کفار نے کہا تھا۔

لیکن یہ معلوم ہونا چاہیئے کہ بجائے خود اسلام کا دعویٰ بھی یہی ہے کہ یہ کوئی نئی چیز نہیں بلکہ آدم علیہ السلام سے لیکر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک جو کچھ انبیا علیہم السلام سے کہا گیا تھا اور جس کو انکے پیرووں نے بھلا دیا تھا اسلام کے ذریعہ سے وہی پیغام پھر دنیا میں بھیجا گیا جس طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے معترضوں سے یہ کہا تھا کہ میں تورات کے قانون کو مٹانے کے لیئے نہیں بلکہ اسکو پورا کرنے کے لیئے آیا ہوں اور جب تک دنیا قائم ہے تورات کا ایک نقطہ نہیں بدل سکتا۔ اسی طرح قرآن کا دعویٰ ہے کہ وہ تورات اور انجیل کا مصدق ہے۔

مصدقالمابین یدیہ (بقرع ۱۲) | اگلی کتابوں کو سچا بتلانے والا۔

اسلام کا عقیدہ یہ ہے کہ دین الٰہی ایک ہی ہے جو آدم علیہ السلام سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک یکساں پیغمبروں کے ذریعہ بھیجا جاتا رہا اور قرآن پاک میں جو کچھ ہے وہی اگلی کتابوں میں بھی تھا چنانچہ وہ اپنی نسبت آپ گواہی دیتا ہے۔ تورات اور انجیل کے ذکر کے بعد ہے۔

| | |
|---|---|
| وانزلنا الیک الکتاب بالحق مصدقالما بین یدیہ من الکتاب ومھیمنا علیہ (مائدہ - ۷) | اور ہم نے تیری طرف قرآن اتارا حق کے ساتھ اپنے سے پہلے کی کتابوں کی تصدیق کرتی ہے اور ان کتابوں پر مہیمن ہے۔ |

لفظ "مہیمن" کا ترجمہ محافظ، مشتمل اور جامع بھی کیا گیا ہے۔

سورۂ شعرا میں ہے:۔

وانہ لفی زبر الاولین
(شعرا ۶-۱۱)

اور یہ مضمون (جو قرآن میں ہے) اگلوں کی کتابوں میں (بھی) ہے۔

ایک اور سورہ میں ہے:۔

ان ھذا لفی الصحف الاولی
صحف ابراھیم و موسی۔
(اعلی-۲)

یہ مضمون اگلے صحیفوں میں ہے۔ اور ابراہیم اور موسیٰ کی کتابوں میں۔

سورۂ شوریٰ میں ہے:۔

شرع لکم من الدین ما وصی
بہ نوحا والذی اوحینا
الیک وما وصینا بہ ابراھیم
وموسی وعیسی
(شوریٰ-۲)

اللہ نے تمہارے لیئے وہی دین مقرر کیا جس کا اس نے نوح کو حکم دیا تھا اور جس کو ہم نے تمہارے پاس وحی کیا اور جس کا ہم نے ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ کو حکم دیا تھا۔

اب جس بات کا قرآن خود دعویٰ کر رہا ہو اور جو اس کی متفقہ اور متحدہ صداقت کی دلیل ہے اس کو اعتراض کے موقع پر پیش کرنا کہاں تک صحیح ہے۔ اسلام کا عقیدہ یہی ہے کہ تمام انبیا ایک ہی دعوت ایک ہی تعلیم اور ایک ہی شریعت لیکر آئے مگر انکے متبعوں نے اسکو کھو دیا۔ اور بگاڑ دیا۔ اب یہی چیز قرآن کے قالب میں آخری بار آئی ہے اور اب اسکی حفاظت کی ذمہ داری

ذمہ داری اللہ تعالیٰ نے اپنے اوپر لی ہے۔ وانا لہ لحافظون

اب جہاں تک عقائد حقہ، تعلیمات صحیحہ اور انبیا کے صحیح واقعات و قصص کا تعلق ہے، قرآن پاک اور تورات اور انجیل کی یکسانی بالکل کھلی بات ہے لیکن جہاں ان کتابوں کی تحریفات اور انسانی آمیزشوں کا تعلق ہے قرآن ان سب سے الگ اور ان سب سے ممتاز ہے۔ تثلیث کا عقیدہ اور ان عقاید کے ذکر سے جن کو پالوس نے دین عیسوی میں شامل کیا ہے۔ قرآن پاک بری ہے۔ اسی طرح انبیا علیہم السلام کے قصوں کے ان عناصر کی جو توراۃ میں بری طرح آج مذکور ہیں قرآن نے علانیہ تردید کی ہے اور انبیا علیہم السلام کی عصمت کو دنیا میں دوبارہ ظاہر کیا ہے اگر قرآن پاک موجودہ انجیل اور موجودہ توراۃ کا مجموعہ ہوتا تو یہ امتیاز کیوں نظر آتا۔

مقصود یہ ہے کہ خدا، انبیا، قیامت، جزا و سزا اور قصص انبیا کی حد تک قرآن اور دیگر آسمانی کتابوں کا اتحاد قرآن پاک کی صداقت کی دلیل ہے نہ کہ بطلان کی کہ یہ سب چشمے ایک ہی ربانی سرچشمے سے نکلے ہیں۔

اور اگر مقصود یہ ہے کہ اگلی کتابوں کی کوئی بات پچھلی کتاب میں دہرائی نہ جانی چاہئے تو اس نقص سے عیسائیوں کی یہ موجودہ انجیل بھی خالی نہیں وہ بھی یہودی کتب و اسفار کے اقوال کی تکرار سے معمور ہے۔ حضرت عیسیٰ کا آخری فقرہ ایلی ایلی لما سبقتنی (مرقس ۱۵-۳۴، متی ۲۷-۴۶) زبور ۲۲-۱ میں مذکور ہے۔ اور حضرت داؤد کی دعا کا ٹکڑا ہے۔ خدا کے باپ اور حضرت عیسیٰ کے بیٹے ہونے کا دعویٰ بھی زبور ۱-۷ کی

نقل ہے جس میں حضرت داؤد نے خدا کو مجازاً باپ اور اپنے کو بیٹا کہا
ہے۔ انجیل کی بہت سی خوبصورت تمثیلیں بھی عہد قدیم کے صحیفوں میں
ملتی ہیں۔ اور ان کے علاوہ مصری اور یونانی تھیالوجی بلکہ بودھ مت تک کے
فقرے بھی موجودہ انجیل کے نسخوں میں مذکور ہیں۔ مصر کے ایک فاضل نے

التطبیق بین الدیانۃ الوثنیۃ والدیانۃ المسیحیۃ

میں ان سب کو پوری تفصیل سے جمع کر دیا ہے۔

# نئی صورت حال کی ایک پرانی دستاویز

"بیس برس کا زمانہ گذر گیا۔ ۱۹۲۷ء میں یوپی کی مجلس قانون ساز میں ڈاکٹر شفاعت احمد خاں کی تحریک سے ایک کمیٹی بنائی گئی تھی جس کا نام "مسلم میرج سب کمیٹی" تھا اور جس کا مقصد مسلمانوں کے نکاح و طلاق کے معاملات پر غور اور نکاح و طلاق کو درج رجسٹر کرنے کیلئے ایک قانون کا بنانا تھا۔ اس کمیٹی کے صدر سر شاہ سلیمان مرحوم تھے اور اسکے ممبروں میں ڈاکٹر شفاعت احمد خاں اور مجلس قانون ساز کے چند مسلمان ممبر اور بعض دوسرے تھے۔ مسئلہ چونکہ مذہبی نوعیت کا تھا اسلئے اس میں چند علما ممبر بنائے گئے تھے جن میں مولانا کفایت اللہ صاحب دہلوی اور مولانا نعیم الدین صاحب مرادآبادی اور مولانا قطب الدین صاحب فرنگی محلی وغیرہ اور یہ خاکسار شریک تھا کمیٹی نے لکھنؤ میں اپنے متعدد اجلاس کئے اور بہت سے علما اور معززین کی شہادتیں لی گئیں اور آخر اسکی رپورٹ تیار کی گئی اور وہ مجلس قانون ساز میں پیش کی گئی۔
اس رپورٹ کا جو حشر ہوا اسکا نتیجہ حافظ شیرازی کی زبان غیب نے ان لفظوں میں سنایا ع این دفتر بے معنی غرق مئے ناب اولیٰ۔

بہرحال کمیٹی کے سارے ممبروں کا اتفاق کسی ایک نقطہ پر نہ ہو سکا اسلئے کمیٹی کے ان ممبروں نے جو اسکی ضرورت کے قائل تھے اپنی الگ رپورٹ تیار کی تھی جسکی تحریر و تیاری کی خدمت خاکسار کے سپرد ہوئی۔ اور اس پر مولانا کفایت اللہ صاحب۔ جناب مولانا قطب الدین صاحب اور خاکسار نے دستخط کیئے۔ اس رپورٹ کی نقل مدت سے میرے پاس پڑی ہوئی تھی۔ اپیل کے شذرات کو دیکھ کر خیال آیا کہ کیوں نہ اس ساز کو پھر چھیڑا جائے کہ ملک میں اس وقت جس نئے ہندوستان کے خاکہ کی تیاری ہے اس میں مسلمانوں کی اس اہم ضرورت کو پورا کرنے کا مناسب وقت آپہنچا ہے۔ ان اوراق میں جو خیالات ظاہر کیئے گئے ہیں اور مسلمانوں کی اس اجتماعی ضرورت کو جس طرح پورا کرنے کا خیال پیش کیا گیا ہے اس پر تخیل و تصور کے لحاظ سے نہیں بلکہ اس لحاظ سے نظر ڈالنا چاہیئے کہ اضطرار و احتیاج کی حالت میں ممکن سے ممکن عملی صورت کیا ہو سکتی ہے۔

یہ نقشہ آج سے بیس سال پہلے کا ہے۔ اس وقت حالات میں بہت کچھ تغیر ہے۔ خیالات میں بھی تبدیلیاں ہوگئی ہیں اور بہت سی ناممکن باتیں ممکن معلوم ہو رہی ہیں۔ اس صورت میں یہ نقشہ بدل کر اور زیادہ مکمل شکل میں سوچا جا سکتا ہے اور اس کے نقائص کو دور کیا جا سکتا ہے۔"

"سید سلیمان ندوی"

# اندراج نکاح وطلاق

## اور

# تقرر قضاۃ

نکاح و طلاق کو سرکاری طور پر درج رجسٹر کرلنے کا مسئلہ درحقیقت بڑی اہمیت رکھتا ہے لیکن صرف اندراج کی بحث ہی اہم نہیں ہے بلکہ نکاح و طلاق کے متعلق بہت سی انتظامی باتیں اس سے بھی زیادہ اہم ہیں جن کے بغیر مسلمان سخت دشواریوں اور مذہبی مضرتوں میں مبتلا ہیں خصوصاً لڑکیوں اور ان کے والدین اور اولیاء کے لیئے بہت زیادہ مصیبت ہے۔ بہرحال اس وقت ہمارے سامنے نکاح و طلاق کے اندراج کا مسئلہ ہے اور ہم اپنی بحث کو اسی مسئلہ سے شروع کرتے ہیں۔

سب سے اول اس کی تصریح کردینی ضروری ہے کہ شریعت اسلامیہ کے اصول و احکام کی بنا پر نکاح و طلاق کی صحت کے لیئے کتابت اور اندراج رجسٹر کی ضرورت نہیں۔

مذہبی طور پر زبانی ایجاب و قبول (بشرائط مقررہ و معتبرہ) صحت نکاح کے لیئے اور زبانی الفاظ طلاق (بشرائط مقررہ و معتبرہ) وقوع طلاق کے لیئے کافی ہیں۔

کوئی نکاح صرف اس وجہ سے کہ وہ لکھا نہیں گیا یا رجسٹر سرکاری میں درج نہیں ہوا۔ اور کوئی طلاق صرف اس وجہ سے کہ وہ لکھی نہیں گئی یا سرکاری رجسٹر میں درج نہیں ہوئی، ناجائز اور باطل یا قابل انکار نہیں قرار دی جاسکتی۔

اور کوئی ایسا قانون جو نکاح وطلاق کی اس حیثیت پر اثر انداز ہو قبول نہیں کیا جاسکتا کیونکہ وہ اسلامی حکم کے خلاف ہوگا۔

ہاں نکاح وطلاق کے اندراج کو صحت نکاح وطلاق کیلئے غیر ضروری تسلیم کرتے ہوئے یہ مسئلہ زیر بحث آسکتا ہے کہ آیا اندراج جائز ومفید ہے یا نہیں؟ پس ابتدائی طور پر اس مسئلہ کے دو پہلو ہیں:-

ایک یہ کہ اس قسم کا اندراج مفید اور نافع ہے اور اسکو رواج دینا مناسب ہے اور جسقدر لوگ اس پر عمل کریں اتنا ہی فائدہ ہے۔ اس کا نام "اختیاری اندراج" ہے۔

دوسرا یہ کہ چونکہ اس اندراج میں بہت سی مصلحتیں ہیں، بڑی حد تک مقدمات سے نجات ملتی ہے نکاح کے ثبوت اور دین مہر کی تعیین میں سہولت ہوتی ہے اسلیئے اسکو لازمی طور پر جاری کردیا جائے اسکا نام "جبری اندراج" ہے۔

جہاں تک پہلی صورت کا تعلق ہے شریعت اسلامیہ کو نہ صرف یہ کہ اس پر اعتراض نہیں بلکہ اسکے نزدیک وہ پسندیدہ اور مستحسن بھی ہے عملی پہلو کے لحاظ سے اسلامی سلطنتوں اور ہندوستانی مسلم ریاستوں میں اس پر کم وبیش عمل درآمد بھی رہا ہے اور اب بھی موجود ہے۔

قرآن پاک کی آیات ذیل سے بھی اس اندراج کے بہتر اور مستحسن ہونے پر استدلال کیا گیا ہے۔

یا ایہا الذین آمنوا اذا
تداینتم بدین الی اجل مسمی
فاکتبوہ ولیکتب بینکم
کاتب بالعدل ولا یاب کاتب
ان یکتب کما علمہ اللہ
فلیکتب ولیملل الذی علیہ
الحق ولیتق اللہ ربہ ولا
یبخس منہ شیئا فان کان
الذی علیہ الحق سفیہا
او ضعیفا او لا یستطیع ان
یمل ہو فلیملل ولیہ بالعدل
واستشہدوا شہیدین
من رجالکم فان لم یکونا
رجلین فرجل وامراتان
ممن ترضون من الشہداء
ان تضل احداہما فتذکر
احداہما الاخری ط ولا

اے ایمان والو! جب تم کوئی
ادھار کا معاملہ کرو جس کا ادا کرنا
وقت مقررہ پر ہو تو اسکو لکھ
لیا کرو۔ اور چاہیئے کہ ایک لکھنے
والا انصاف کے ساتھ لکھے اور
لکھنے والا لکھنے سے جیسا کہ اللہ نے
اسکو سکھایا انکار نہ کرے اور جس پر حق
آتا ہو یعنی جسکو دینا ہو وہ لکھوائے
اور وہ اپنے پروردگار اللہ سے
ڈرے اور حق میں سے کچھ کم نہ کرے
اور اگر جس کو دینا ہو وہ نا سمجھ یا
ضعیف ہو یا لکھوا نہ سکتا ہو تو اسکا ولی
اس کی طرف سے اسکو انصاف سے
لکھوائے اور اپنے مردوں میں سے دو
گواہ بنا لو۔ اگر دو مرد نہ ہوں تو ایک
اور دو عورتیں۔ یہ گواہ ان گواہوں میں
سے جن کو تم پسند کرو کہ ایک عورت

یاایها الشہداء اذا ما دعوا ولا تسئموا ان تکتبوہ صغیرا او کبیرا الی اجلہ ذلکم اقسط عند اللہ و اقوم للشہادۃ وادنیٰ الا ترتابوا (البقرہ - ۳۹)

بھولے تو دوسری اسکو یاد دلائے۔ اور گواہوں کو جب بلایا جائے۔ تو وہ انکار نہ کریں۔ اور اس معاملہ کے تا وقت مقرر لکھ لینے میں خواہ وہ چھوٹا ہو یا بڑا تم سستی نہ کرو یہ خدا کے نزدیک انصاف سے زیادہ قریب اور شہادت کیلئے زیادہ درست اور تمھارے شک میں نہ پڑنے کے لیۓ زیادہ مناسب صورت ہے

ان آیات میں ہر اس مالی معاملے کے اندراج و تحریر کی ہدایت کی گئی۔ جو ادھار اور موجل ہو یعنی جسکا ادا کرنا آئندہ کسی وقت پر محول ہو جس میں دین مہر موجل بھی داخل ہے چنانچہ احکام القرآن امام ابوبکر رازی حنفی المتوفی ۳۷۰ھ میں ان آیات کی تفسیر میں ہے۔

وعلی ھذا کل دین ثابت مؤجل فھو مراد بالآیۃ سواء کان من ابدال المنافع او الاعیان نحو الاجرۃ الموجلۃ فی عقود الاجارات والمھر اذا کان موجلا وکذلک الخلع

اور اس بنا پر ہر ثابت اور موجل دین اس آیت میں مراد ہے۔ عام اس سے کہ وہ اشیاء کے منافع کا دین ہو یا خود اشیاء کی ذات کا مثلاً وہ موجل زر معاوضہ جو اجاروں کے معاملوں میں یا مہر میں ہو جبکہ مہر موجل ہو اور اسی طرح خلع کا معاملہ (ج ا صفحہ ۴۸۳ قسطنطنیہ)

قاضی ابوبکر ابن العربی مالکی اندلسی المتوفی سنہ ۵۴۳ھ اپنی کتاب احکام القرآن میں حنفیہ کا مسلک لکھتے ہیں :۔

قال اصحاب ابی حنیفۃ عموم قولہ تعالیٰ اذا تداینتم بدین الی اجل مسمی یدخل تحتہ المھر الی اجل (جلد ۱ صفحہ ۱۰۲ مصر)

اصحاب ابو حنیفہ کہتے ہیں کہ اس آیت کے عموم میں مہر موجل بھی داخل ہے (یعنی اسکو لکھنا چاہیئے)

احادیث میں نکاح و طلاق و خلع وغیرہ کی تحریر و کتابت کا کوئی واقعہ مذکور نہیں ہے اسکی اصلی وجہ یہ ہے کہ اس زمانہ میں مہر فی الفور ادا کر دیا جاتا تھا تاخیر نہیں کی جاتی تھی یعنی مہر معجل کا دستور اور رواج زیادہ تھا مہر موجل کا اتنا نہ تھا نیز ان کی اخلاقی حالت قابل وثوق تھی۔ اسلئے اس عہد میں تحریر و کتابت کی حاجت نہیں پڑی لگ جیسے جیسے زمانہ بدلتا گیا اور حالات متغیر ہوتے گئے ان امور میں تحریر و کتابت کا طریقہ بھی مزید ثبوت کے طور پر رواج پذیر ہوا۔ چنانچہ مشہور محدث امام نسائی المتوفی سنہ ۳۰۳ھ نے اپنی سنن میں تابعیوں سے اُن عبارتوں کے نمونے نقل کیئے ہیں جو شرکت و تجارت اور مالی معاملات میں لکھی جانی چاہیئیں۔ اسی ضمن میں تفریق و خلع نامہ کی کتابت کی یہ عبارت نقل کی ہے جس کا سرنامہ یا عنوان یہ ہے تفرق الزوجین عن مزاوجتھما یعنی زن و شو کا اپنی زوجیت سے علیحدہ ہونا۔ اُس کے بعد اس خلع نامہ کے لکھنے کا پورا خاکہ نقل کیا ہے۔ (کتاب المزارعۃ والوثائق صفحہ ۱۱۵ سنن نسائی مطبوعہ نظامی) اس تحریر کی

ابتدائی سطریں یہ ہیں :-

| | |
|---|---|
| هذا الكتاب كتبته فلانة بنت فلان بن فلان في صحة منها وجواز امر لفلان بن فلان بن فلان اني كنت زوجة لك | یہ وثیقہ ہے جس کو فلاں عورت فلاں بن فلاں کی لڑکی نے بحالت صحت اور ہوش وحواس فلاں بن فلاں کو لکھ کر دیا کہ میں تمہاری بیوی تھی۔ |

فقہ کی کتابوں میں بھی اس قسم کی عبارتوں کے خاکے دیئے گئے ہیں جن میں قاضی کسی متنازع فیہ واقعہ نکاح یا طلاق یا خلع میں تحریری سند زوجین کو یا ان میں سے ایک کو لکھ کر دیا کرتا تھا۔ چنانچہ فتاوی عالمگیری کی چھٹی جلد میں کتاب المحاضر والسجلات کے تحت نکاح وطلاق وخلع کی تحریر واندراج کی عبارتوں کے وہ نمونے نقل کیے ہیں جن کو قاضی سند کے طور پر لکھ کر دیتا تھا۔ پھر اسی کتاب کی اسی جلد کے باب کتاب الشروط فصل دوم میں نکاح اور فصل سوم میں طلاق کے اندراج وتحریر کے خاکے دیئے گئے ہیں کہ باپ جب اپنی بالغ لڑکی کا نکاح اپنی ولایت سے کرے تو یہ عبارت لکھی جائے اور جب لڑکی نابالغ ہو تو یہ عبارت لکھی جائے۔ باپ کے علاوہ دوسرے اولیا یہ عبارت لکھوائیں۔ غلام کی طرف سے یہ اور لونڈی کی طرف سے یوں لکھا جائے۔

اسی طرح طلاق کے مختلف اقسام کے الگ الگ ناموں کے نمونے

دیئے گئے ہیں۔ خلع کی صورت میں لکھا ہے کہ امام ابو حنیفہ اور انکے پیرو اماموں میں اسکی صورت تحریر کے بعض الفاظ میں اختلاف ہے :۔

فان كانت المرأة مدخولة واراد الرجل ان يكتب بذلك كتابا يكتب :۔ هذا كتاب فلان بن فلان يعني الزوج من فلانة بنت فلان هكذا كان يكتب ابو حنيفة واصحابه رحمهم الله تعالى وكان الخصاف والطحاوي والسمتي وهلال وابو زيد الشروطي رحمهم الله تعالى يزيدون في ذلك زيادة فيكتبون هذا كتاب لفلان يعني الزوج كتبت له فلانة بنت فلان .....

جب عورت سے ہم بستری ہو چکی ہو اور مرد لکھنا چاہے تو یوں لکھے :۔ یہ فلاں بن فلاں یعنی شوہر فلاں عورت لڑکی فلاں کی۔ اسی طرح ابو حنیفہ اور ان کے شاگرد لکھا کرتے تھے۔ اور خصاف اور طحاوی اور سمتی اور ہلال اور ابو زید شروطی اس میں کچھ اور بڑھا لیتے تھے۔ وہ اس طرح لکھتے تھے۔ یہ فلاں یعنی شوہر کے لیے وہ تحریر ہے جو فلاں عورت بنت فلاں نے اسکے لئے لکھی۔

اسی طرح اسی کتاب کی اسی حیل کی فصل ۱۴ میں فی الوکالۃ کے زیر عنوان وثیقہ نویسی کا وہ طریقہ درج ہے جو ایک وکیل بالنکاح

لکھا کرتا ہے:۔

| عربی | اردو |
|---|---|
| وکلت المسماة فلانة بنت | مسماۃ فلاں عورت بنت فلاں بن فلاں |
| فلان بن فلان فلانا اقامته | نے اپنی طرف سے فلاں شخص کو اپنا |
| مقام نفسها فی تزویجها من | وکیل بنایا۔ صحیح وکیل بنایا اور اس کو اپنا |
| فلان بن فلان علی صداق | قائم مقام کیا کہ وہ اس کا نکاح فلاں |
| کذا درهما وکالة صحیحة | ابن فلاں سے اتنے درہم کے دین مہر |
| وان فلانا قبل هذه الوکالة | پر کرے۔ اور وکیل مذکور فلاں نے اس |
| قبولا صحیحا ذلک بتاریخ | وکالت کو صحیح طور سے قبول کیا۔ اور یہ |
| کذا ثم یکتب | فلاں تاریخ کو ہوا۔ پھر یہ لکھے۔ |
| بسم اللہ الرحمن الرحیم هذا | بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یہ تحریر ہے کہ |
| ما تزوج فلان فلانة بتزویج | فلاں مرد فلاں عورت سے اس |
| وکیلها فلان ایاه بالمهر المذکور | عورت کے وکیل فلاں شخص کی معرفت |
| فی صدر الکتاب وهو کذا | اس مہر پر نکاح کیا جو شروع تحریر |
| نکاحا صحیحا جائزا بمحضر | مذکور ہے صحیح اور جائز نکاح پسندیدہ |
| جماعة من الشهود العدول | اور عادل گواہوں کی ایک جماعت |
| المرضیین | کی موجودگی میں۔ |

اس سے آگے بڑھ کر یہ ہے کہ بعض فقہا نے کتابت نکاح کو شہادت کی توثیق کی غرض سے مستحب اور مستحسن قرار دیا ہے۔ شامی جلد ثانی کتاب النکاح میں ہے۔

واما الکتابۃ ففی عتق المحیط یستحب ان یکتب المعتق کتابا ویشہد علیہ صیانۃ عن التجاحد کما فی الخزانۃ بخلاف سائر التجارات للحرج لانہا مما یکثر وقوعہا وینبغی ان یکون النکاح کالعتق لانہ لاحرج فیہ

لیکن کتابت تو محیط کے باب العتق میں ہے کہ مستحب یہ ہے کہ آزاد کرنے والا ایک تحریر لکھ دے۔ اور اس پر گواہ بنادے تاکہ انکار کرنے والے کے انکار سے اسکو محفوظ کر دیا جائے جیسا کہ کتاب الخزانہ میں ہے۔ برخلاف عام خرید و فروخت کے کہ اس میں کتابت سے معاملات میں تنگی ہوگی۔ کیونکہ یہ معاملے ہر وقت واقع ہوتے رہتے ہیں اور مناسب یہ ہے کہ عتق کی طرح نکاح بھی ہو۔ کیونکہ اسکے تحریر کرنے میں بھی تنگی نہیں۔

ان تمام تصریحات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ نکاح وطلاق کا کسی کتاب میں درج کرانا احکام مذہبی کے خلاف نہیں بلکہ مستحب اور مستحسن ہے اور نکاح وطلاق کے مزید ثبوت کا باعث اور مسلمانوں کو بہت سے نزاعات اور مقدمات کی تباہی وبربادی سے بچانے کا سبب ہوگا۔ البتہ یہ ظاہر ہے کہ عدم اندراج سے نکاح وطلاق کے بذریعہ زبانی شہادتوں کے ثبوت کے عام شرعی قاعدہ میں کوئی مداخلت نہ ہوگی۔ اور نہ ہوسکتی ہے۔

ہم لوگوں میں سے جن کو طلاق و نکاح کے معاملات میں بحیثیت مفتی یا وکیل کے سابقہ پڑا کرتا ہے ان کو پہلے سے یہ معلوم تھا لیکن اب کمیٹی کے عام ممبروں پر بھی شہادتوں سے یہ بات ثابت ہوگئی ہے کہ مسلمانوں کے معاملات طلاق و نکاح کا کوئی نظام نہ ہونے سے انکو صدہا مشکلات اور دقتوں کا سامنا ہے اور اس سے مسلمانوں کو بھی تکلیفیں پہنچ رہی ہیں۔ ان مشکلات اور دقتوں کی مختلف نوعیتیں ہیں اور ان سب پر غور کرنا اور انکا علاج سوچنا ہمارا فرض ہے۔

۱۔ چونکہ نکاح خواں قاضی کے لیے علمی صفات کی کوئی قید نہیں ہے اسلئے ہر کس و ناکس اس فرض کو ادا کر دیتا ہے اور جہالت کی وجہ سے ایسے نکاح کر دیئے جاتے ہیں جو شرعاً جائز نہیں۔ جس کا نتیجہ مسلمانوں کی عزت و آبرو کے علاوہ ان کے خاندانی نسل اور ترکہ و وراثت پر پڑتا ہے۔ رضاعت کے پیچیدہ اصول سے وہ واقف نہیں ہوتے۔ رشتوں میں حلال و حرام کا فرق نہیں کر سکتے۔ عدت میں نکاح کر دینے کے مجرم ہوتے ہیں۔ طلاق کی بھی مختلف صورتوں کے نہ سمجھنے کے باعث کبھی ظاہری مطلقہ اور حقیقتہً غیر مطلقہ کا نکاح دوسرے سے کر دیتے ہیں۔ اولیاء کے باہمی فرق مراتب اور انکے اختیارات کے عدم واقفیت کے باعث بہت سی غلطیاں کرتے ہیں اور وہ حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر دیتے ہیں بالآخر وہ معاملات کی صورتیں متعلقہ خاندانوں اور عدالت دونوں کے لیے مصیبت کا باعث ہو جاتی ہیں۔

۲۔ چونکہ شریعت اسلامی میں نکاح و طلاق کے لئے انعقاد اور وقوع
کیلئے شہادتوں کا درج تحریر ہونا ضروری نہیں ہے اور لوگ عموماً بے پروائی کے
ساتھ گواہوں کا انتخاب کرتے ہیں اور یہ بھی دستور ہے کہ تبرک کیلئے عموماً
بڑے بوڑھے اور بزرگ اس خدمت کے لئے منتخب ہوتے ہیں۔ اور عموماً
ان معاملات میں جھگڑے نکاح کی ایک مدت کے بعد بلکہ نسلوں میں سے
ایک کی وفات کے بعد پیش آتے ہیں۔ اس وقت یا تو گواہ مرجاتے ہیں یا
ہوش و حواس اور حافظہ کھو بیٹھتے ہیں۔ اسلئے ایک مدت کے بعد نکاح کے
ثبوت میں سخت دقتیں پیش آتی ہیں کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ دین مہر کے
تحریری نہ ہونے کے باعث تعین رقم کی دشواریاں پیش آتی ہیں۔ اور
صوبہ کے بعض حصوں میں عدالتوں کو اپنے قانون کے ماتحت دین مہر کی
رقم میں اپنے قیاسات سے کام لے کر مداخلت کرنی پڑتی ہے اور کبھی یہ ہوتا ہے
کہ دوسرے تحریری قرضوں کے مقابلہ میں یہ غیر تحریری قرضہ ناقابل ثبوت ہو کر
ساقط کر دیا جاتا ہے۔

۳۔ شریعت اسلامیہ میں متعدد صورتیں ایسی ہیں جن میں عورتوں کو
مردوں سے علیحدگی اور تفریق کی یا نکاح کے فسخ کرانے کی اجازت دی
گئی ہے لیکن ان تمام صورتوں کے لئے یہ ضروری قرار دیا گیا ہے کہ وہ مسلمان
قاضی وقت کی قضا اور فیصلہ سے ہوں جس کے ہاتھ میں تنفیذی طاقت
اور قوت ہو۔ مثلاً نابالغ لڑکی جس کا نکاح باپ دادا کے سوا اور
کسی نے کر دیا ہو وہ بلوغ کے بعد اپنے اس نکاح کو ناپسند کرکے رد کر سکتی ہے

مگر اس کے لیئے مسلمان قاضی کے حکم و فیصلہ کی ضرورت ہے۔ اسی طرح
اگر کسی عورت کا شوہر کم از کم چار برس سے مفقود الخبر ہے تو وہ دوسرا
نکاح کر سکتی ہے مگر اس کے لیئے بھی قاضی مسلم کی اجازت شرط ہے۔ ایسے ہی
اگر کوئی عورت خلع کرانا چاہتی ہے تو وہ بھی مسلمان قاضی ہی کی محتاج ہے
نیز اگر کوئی شوہر اپنی بیوی کو نان و نفقہ نہیں دیتا تو وہ بعض صورتوں
میں شوہر سے الگ ہو سکتی ہے۔ مگر قاضی مسلم کے فیصلہ کے بغیر نہیں
غرض عورت کی طرف سے ہر علیحدگی اور تفریق کے لیئے ایسے مسلمان
قاضی کی ضرورت ہے جو تنفیذی طاقت اور قضا کا اختیار رکھتا ہو چونکہ
گورنمنٹ نے منتخب قاضیوں کے نظام کو برطرف کر کے موجودہ عدالتوں کا
نظام قائم کیا۔ ان معاملات کو زیر غور نہیں رکھا۔ اسیلئے اسکو غالباً مسلمانوں کی
ان مشکلات کا اندازہ نہیں ہوا حالانکہ مسلمان عورتوں کو حد درجہ تکلیفیں اور
دقتیں درپیش ہیں۔ گواہوں میں سے اکثر اصحاب نے جن کو ان معاملات
سے تعلق ہے ان دقتوں کا ذکر کیا ہے۔ اور بعض قابل شرم اور نہایت
بے رحمانہ اور بعض نہایت سنگدلانہ واقعات کو انھوں نے بیان کیا۔
جو موجودہ کمیٹی کے اختیار سے باہر ہونے کے سبب تحریر میں نہ آسکے۔
تاہم حالت ایسی دردناک ہے کہ کسی ملک کی گورنمنٹ اسکو نظر انداز نہیں کر سکتی۔

مولانا عنایت اللہ صاحب فرنگی محلی کے جواب میں یہ مذکور ہے کہ
صرف ایک فرنگی محل میں ماہوار دس پندرہ فتوی اس قسم کے پیش آتے ہیں
جن میں با اختیار مسلمان قاضی کی ضرورت پیش آتی ہے۔ ہمارے صوبہ میں

فرنگی محل کے علاوہ ندوۃ العلماء لکھنؤ اور نیز بدایوں۔ بریلی۔ دیوبند۔ سہارنپور کانپور۔ جونپور۔ اعظم گڈھ وغیرہ میں بھی دارالافتاء ہیں اگر ان میں سے ہر جگہ کی تعداد یکجا کرلی جائے تو یہ کسقدر زیادہ ہوجائیگی۔

نیز ایک دوسرے گواہ مولانا ابوبکر محمد شیث صاحب فاروقی ناظم دینیات مسلم یونیورسیٹی کے جوابات ملاحظہ کیجئے جن میں وہ بیان کرتے ہیں کہ اُن کے علم میں اس قسم کے بکثرت معاملات ہر سال پیش آتے رہتے ہیں اور مسلمانوں کے ہاتھوں میں انکا کوئی علاج نہیں ہے۔ اسی طرح دوسرے گواہوں کے بیانات ہماری تصدیق کرینگے۔

موجودہ زیر تجویز قانون سے پہلی اور دوسری مشکلیں بہت حد تک دور ہوجائینگی لیکن تیسری مشکل کے حل میں موجودہ صورت میں کوئی مدد نہیں مل سکتی اور اسکے متعلق باوجود شدت احساس کے ہم اسلیئے کوئی تفصیل نہیں کرسکتے کہ اسکا علاج موجودہ کمیٹی کی وسعت اور اختیار سے خارج ہے لیکن چونکہ خوش قسمتی سے گورنمنٹ نے مسلمانوں کی ان پریشانیوں اور مصیبتوں کو محسوس کرکے جو نکاح وطلاق کے اندراجات نہ ہونے سے پیش آتی ہیں اُن کے ازالہ کی جانب توجہ کی ہے اور اسکے جوانب و اسباب پر غور کرنے کے لیئے یہ کمیٹی مقرر کی ہے۔ اسلیئے کمیٹی کو حق ہے کہ عدم اندراج کی مضرتوں کے ساتھ ساتھ ان مضرتوں اور مصیبتوں کو بھی روشنی میں لے آئے جو عدم اندراج کی مصیبتوں سے بدرجہا زیادہ سخت اور تباہ کن ہیں۔ اور گورنمنٹ سے درخواست کرے کہ جس طرح اس نے ان دقتوں کے ازالہ

کی جانب توجہ فرمائی ہے اسی طرح بلکہ اس سے بھی زیادہ اُنکو اپنی مسلمان رعایا کی اس پریشانی اور مصیبت کو دفع کرنے کی سعی کرنی چاہیئے جو بلا اختیار مسلم قاضی کے نہ ہونے کی وجہ سے رات دن پیش آرہی ہے۔ اور جس نے مسلمان لڑکیوں کی زندگی تلخ کر دی ہے۔

ہماری رائے میں اگر گورنمنٹ مسلمان مظلوم لڑکیوں کی اس ناقابل برداشت مصیبت کو دفع کرنے کے لیے حسب ذیل صورتوں میں سے کوئی صورت اختیار کرے تو مسلمانوں کی بہت بڑی مشکل حل ہو جائیگی۔

۱۔ مثلاً اگر یہ کہا جائے کہ ان تمام قاضیوں کو ایک مرکزی نظام میں لاکر پورے صوبہ میں مسلمانوں کے نکاح و طلاق کے لیے ایک علیحدہ محکمہ قضا قائم کر دیا جائے جس کو ان معاملات میں حق فیصلہ ہو تو یہ ساری مشکلات دور ہو جائینگی اور تمام چیزیں مرتب صورت میں ہو جائینگی۔ عدالتیں بھی بہت سے مقدمات سے بچ جائینگی۔ رجسٹری آفس بھی نئی ذمہ داریوں سے محفوظ رہے گا۔

۲۔ اگر بالفعل یہ ممکن نہ ہو تو اس مشکل کے حل کی آسان صورت یہ ہے کہ قاضیوں کو ان معاملات کے متعلق وہ اختیارات دیئے جائیں۔ جو آنریری منصفوں کو حاصل ہیں تاکہ وہ اپنے اختیارات سے اس مشکل کو دور کر سکیں۔

یہ یاد رہے کہ موجودہ عدالتیں اس مشکل کو اسلئے حل نہیں کر سکتی ہیں کہ ان مسائل میں شرع اسلامی کی رو سے غیر مسلم حاکم کا فیصلہ جائز نہ ہوگا اور نیز ایسے مسلمان حاکموں سے انکے فیصلے کرائے جا سکتے ہیں جو قانون شرع سے واقف نہ ہوں تیسری صورت یہ ممکن ہے کہ

۳ - ہر ضلع میں کسی ایک مسلمان حاکم کو جس نے ان مسائل کا خاص امتحان پاس کیا ہو ایسا اختیار دیا جائے جس کے ذریعہ سے وہ ان مشکلات کا حل کر سکے۔

مسلمانوں کے ان معاملات کے لیئے خود ہندوستان میں اسلامی حکومتوں کے زمانہ میں خاص محکمہ تھا جس کا افسر اعلیٰ صدر جہاں (قاضی القضاۃ) کہلاتا تھا اوسی کا اثر ہے کہ آج بھی ہندوستان کی اسلامی ریاستوں میں یہ عہدہ کسی نہ کسی صورت میں قائم ہے۔ بلکہ اس ملک کی ہندو ریاستوں تک نے بھی اپنی مسلمان رعایا کے لیئے اس قسم کے قاضی اور مفتی مقرر کر رکھے ہیں پھر تعجب ہے کہ ہندوستان کی حکومت نے کیوں اس بارہ میں اپنا فرض محسوس نہیں کیا۔

مسلمان سلطنتوں میں آج بھی یہ عہدے قائم ہیں بلکہ کہا جا سکتا ہے کہ امریکہ نے فلپائن میں، فرانس نے شمالی افریقہ کی نوآبادیوں میں اور روس نے اپنی سلطنت میں مسلمانوں کے لیئے اس نظم کو قائم رکھا ہے کہ بغیر اسکے انکی معاشرتی زندگی قائم نہیں رہ سکتی ہے۔ اسلیئے ہمارے صوبہ کو جو اسلامی آبادی کا علمی اور تمدنی مرکز ہے اسکی طرف پیشقدمی مناسب ہے۔

اسی سلسلہ میں سوال کی دوسری شق بھی سامنے آجاتی ہے اور وہ یہ کہ کیا نکاح و طلاق کا جبری طور سے درج رجسٹر کرانے کا حکم از روئے شرع اسلام جائز ہو سکتا ہے۔

اسلام ایک ایسا مذہب ہے جو صرف چند عقائد۔ عبادات اور اخلاقی احکام ہی کا مجموعہ نہیں ہے بلکہ وہ خود ایک منظم قانون اور شریعت ہے جو شخص مسلمان ہوتا ہے اس کے لیئے صرف چند عقائد اور اخلاقی احکام کا

تسلیم کرنا اور چند رسوم و اعمال کا بجا لانا ہی کافی نہیں ہے بلکہ ضروری ہے کہ اُسکی زندگی اور زندگی کا ہر معاملہ اس کے قانون اور شریعت کے مطابق ہو۔ اسلامی فقہ، پوری قوم، ملک بلکہ سلطنت کے تمام پیش آنے والے معاملات پر محیط ہے اور ایسے اصول بنا دیئے گئے ہیں جن کی مدد سے نئے پیش آنے والے واقعات کا بھی جواب دیا جا سکتا ہے۔

اس بنا پر ایک مسلمان کے لیئے ناممکن ہے کہ وہ مسلمان رہ کر اپنی مقدرت اور استطاعت کے باوجود اسلامی قانون کو چھوڑ کر اپنے اوپر کوئی دوسرا قانون لازم کرے اور خود اپنی رضامندی سے اس کو قبول کرے۔ یہی وجہ ہے کہ دنیا کی تمام سلطنتوں نے اپنی مسلمان رعایا کی اس مذہبی معذرت کو قبول کیا ہے اور ان کے لیئے ان کے مذہبی قانون کو برقرار رکھا ہے اور ہر جگہ اُن کے مذہبی قوانین کے اجراء کے لیئے ایک خاص اسلامی صیغہ اپنے ماتحت قائم کر رکھا ہے۔ ہندوستان میں بھی ابتدائی انگریزی عملداری میں تقریباً اسی طرح عمل درآمد تھا۔ چنانچہ اس زمانہ میں انگریز حکام کو اسلامی قانون کو بتلانے کے لیئے متعدد مذہبی مشیر ہوتے تھے اور اسی ضرورت کے لیئے فارسی زبان میں فقہ اسلامی پر انگریزی قانون کے رنگ میں متعدد کتابیں لکھی گئی ہیں۔ جو اب تک موجود ہیں اور اسی عمل درآمد کا ایک بگڑا ہوا نقشہ ہے جو بنگال وغیرہ میں نکاح خوان قاضیوں کی صورت میں باقی ہے۔ اس وقت بھی ہندو ریاستوں میں اسی اصول کی بنا پر مسلمانوں کے لیئے مسلمان قاضی مقرر ہوتے ہیں جو مسلمانوں کے مذہبی

بیک نگاہ کہ کردی بسیئے کوہستاں — گزشت پستئ بلندی کوہ ہمواری

ان اشعار میں جن واقعات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے اس کا پتہ موجودہ تاریخوں میں نہیں چلا۔

لطف اللہ مہندس کے اکثر اشعار سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ نام و نمود کا حریص اور معماری جیسے پیشہ سے اپنے کو بلند سمجھتا ہے چنانچہ اس قصیدے میں وہ کہتا ہے۔

تنہا اگرچہ عمارت گر نیست پیشۂ من — دگر چہ نیست ضمیرم ازیں ہنر عاری

کنوں کہ ملک تو علم شد خراب عشق بتاں — ز خود نگہ چہ کنم نیست سر بہ معماری

غزلوں کا عام انداز وہی ہے جو اس عہد کے دوسرے شاعروں کے کلام میں ہے۔ زبان میں کہیں کہیں سندیت ہے۔ اس کے مقطعوں میں خاص خصوصیت یہ ہے کہ وہ اس میں مہندس کی مناسبت سے کوئی بات ضرور پیدا کرتا ہے۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| مہندس اگرچہ آگہ بود زیں بیش | غم عشق کرد قانون شفا را |
| باشد ز فلک مہندس آگاہ | با آنکہ نشستہ بر زمین است |
| اے مہبط مہر در چشم مہندس بے رخت | از حضیض خاک تا اوج ثریا آتش است |
| رو مہندس بعلم ہندسہ مشکل | ایں ہمہ افتخار بے معنی است |
| اے مہندس مرد کہ بود علم نظر | احتیاج مسطر و پرکار نیست |
| یاں سرفت زمیں بگو مہندس | تا کے ز فلک کنی حکایت |
| از مہندس مپرس سر فلک | کیں معما ز ہیچ کس نکشود |

ذیل کے مقطعوں میں اس مہندس کے لفظ سے کتنا لطیف استدلال کیا ہے :-

درحق من گمان خطا می بری خطاست — ہرگز شنیدہ کہ مہندس خطا کند

تا بچه شکل زمین خواهی کشید    رو مهندس صورت افلاک کش
کهنه شد آسمان مهندس خیز    تا بناهای نو نهاده شود

حسب ذیل غزل اس کے بہترین کلاموں میں سے ہے۔

یاران هلال عید برآمد نظر کنید    ماه صیام رفت مغان را خبر کنید
یاران دگر بگوی مفتی و محتسب    امروز خاک میکده کحل بصر کنید
آن کس که از برآمدن مه خبر کند    او را باحترام دهن پر شکر کنید
اکنون رسید کوکبهٔ عیش و انبساط    ای درد و غم ز مملکت دل سفر کنید
گر در فن نگار مهندس شود حجاب    دستش گرفته زود ز محفل بدر کنید

ذیل میں اسکے دیوان کے وہ اشعار نقل کیے جاتے ہیں جن سے اسکے کچھ حالات معلوم ہوتے ہیں۔ اسکا نام

باش ای لطف الله احمد چه کنی فخر بعلم    جهل ازین علم تو بهتر که بنازید بجهل
خواهم که کشم بازه چو لطف الله احمد    تا چند کشم محنت دور قمری را
همچو لطف الله احمد کوس دانش می زدم    چون شدم عاشق بجهل خویش کردم اعتراف

ان شعروں میں لطف اللہ اسکا اور احمد اس کے باپ کا نام ہے
لاہور اسکا وطن تھا۔

کی بود آمدن قاصد فرخنده پیام    مدتی شد که ز لاهور نیامد خبری

ہندسہ و منطق و حکمت میں اسکو غلو تھا۔

بر من همه دان کشف شد از فیض ازل    راز سربسته که بر هندسه دان مشکل بود
صرف در منطق و حکمت شده این عمر عزیز    لیک آن نکته نخواندم که در و حاصل بود

جس کو سیادت کی عزت بھی حاصل تھی۔

اختر برج حشمت و اجلال — گوہر درج دولت و اقبال
شمع آسمان بینائی — آفتاب سپہر دانائی
منبع جود و مخزن احسان — مظہر فیض و معدن ایقان
زبدۂ دودمان مصطفوی — نخبۂ خاندان مرتضوی
امرا را شرف امارت او — وزرا را شرف وزارت او
امرا از امارتش مشہور — وزرا از وزارتش دستور
آب شرع است سیف مسلولش — دست عدلست رمح مصقولش

میرا خیال ہے کہ اس مدح کا موضوع وہی ہستی ہے جس کے نام پر شاعر نے اپنی کتاب منتخب الحساب لکھی ہے یعنی "خلاصۂ دودمان سیادت منتخب خاندان وزارت میر محمد سعید بن میر محمد یحییٰ ادام اللہ اقبالہ وضاعف جلالہ"۔
لطف اللہ اور اس کے بھائیوں کی تصانیف سے یہ ہویدا ہے کہ ان لوگوں کو شاہجہاں کے بیٹے جس سے تعلق رہا ہے وہ شہزادہ دارا شکوہ ہے چنانچہ لطف اللہ کے بھائی عطاء اللہ رشیدی نے اپنا رسالہ خلاصہ راز شہزادہ موصوف ہی کے نام سے معنون کیا ہے۔ لطف اللہ کے اس دیوان کے اکثر اشعار سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ اسکو اسی شہزادہ کے دربار میں رسوخ و اعتبار حاصل تھا۔ نعت کے بعد جو پہلا قصیدہ اس دیوان میں ہے وہ اسی کی مدح میں ہے۔

بیا بہ نیاز ہی لطف شہ بلند اقبال — بلند پایہ زمین گشت قدر مقداری

سپہر مرتبہ داراشکوہ دریادل کہ ہمچو ابر لطف می کند گہر باریہا

اس کی ایک غزل کا ایک مطلع ہے۔

گر بادشہ بلطف نظر بہ گدا کند بر بادشہ نظر بعنایت خدا کند

اس کی دوسری غزل کا مطلع ہے۔

اے شاہ زمن بیا و بنگر در دل من بیا و بنگر

ایک پوری غزل مدح میں ہے۔

اے زجود تو کامرانی دہر وز وجود تو پاسبانی دہر

بخدائے خدایگان زماں بتو زیبا خدایگانی دہر

دہر با مدح تو وظیفہ بود گوش کن بر وظیفہ خوانی دہر

بتو زیباست خلعت شاہی زتو زیباست کامرانی دہر

باشد از لطف تو مہندس شاہ اے ز لطف تو شادمانی دہر

ان موقعوں پر لفظ لطف کا لطف اہل ذوق سے پوشیدہ نہیں۔

ایک اور مدحیہ غزل سنیئے جس کے مطلع میں دادا، بیٹا اور پوتا تینوں کے نام یکجا ہیں۔

داراشکوہ شاہجہاں باقی جہاں بیسے مبارک است سلیمانی جہاں

شاہجہاں۔ داراشکوہ بن شاہجہاں اور سلیمان شکوہ بن داراشکوہ بن شاہجہاں۔

پروردگار باد نگہبان رتبتت زانرو کہ کار تست نگہبانی جہاں

تاز آب مکرمت نشان بزمانہ باد روشن ز خاکپائے تو پیشانی جہاں

اے بانیٔ جہاں کہ جہاں در ثنائے تست　　یک لحظہ گوش بر ثنا خوانیٔ جہاں

تا کے مہندس است پریشاں چو زلف یار

اے از تو دور گشتہ پریشانیٔ جہاں

ایک قطعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| دولت جاوید بخت سرمد ملک دوام | ہم عنان ہمدم و شاہ بلند اقبال باد |
| از کف دستش زر و گوہر برد در بارگاہ | تا ابد دریا و کان زیر فیض الامال بود |
| می کند احسان او در بندگان یا وری | یاور او را ایزد ذو المجد و الافضال باد |

دوسرا قطعہ۔

| | |
|---|---|
| ثنا خوان ترا شاہا چہ حاجت جم گفتن | بجام بادہ حاجت نیست جام سرمد را |
| چو می خواہد کہ باشد بانیٔ قصر ثنائے تو | بکار خشت گل گذار لطف الداحدرا |

اس قطعے سے ظاہر ہوتا ہے کہ معماری کے پیشہ کو اپنے سے کم درجہ جانتا تھا۔
دارا شکوہ نے اس سے اپنا محل بنوایا ہے اسکی تاریخ نکالتا ہے۔

| | |
|---|---|
| چو بنا کردہ قصر جاہ و جلال | ظل حق بادشاہ عالی ملک |
| شبہہ ایں عمارت والا | تا ذات چوں مہر مہ والی ملک |
| گفت معمار قصر تاریخش | قصر دارا شکوہ والی ملک |

اس مصرع سے تاریخ بنا سنہ ۱۰۶۱ھ نکلتی ہے اور اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ دارا شکوہ کا یہ قصر اسی شاعر معمار نے بنایا تھا۔ دارا شکوہ نے کوئی کنجی بنوائی ہے اسکی تاریخ کہی ہے۔

چو طیار شد ایں کلید ظفر　　بفرمان دیں پرور حق پژوہ

پئے سالِ تاریخ انجام وے — خرد گفت "مفتاح داراشکوہ"

"مفتاح داراشکوہ" سے ۱۰۶۶ھ نکلتے ہیں جس کے ایک سال بعد داراشکوہ کی تاریخ کا صفحہ بدل جاتا ہے۔ داراشکوہ کے بیٹے سلیمان شکوہ کی کدخدائی کی تاریخ یہ لکھی ہے۔

کدخدا گشت باقبال بلند — پورِ دارائے زمان شاہ زمیں
در زمانے کہ مرادات جہاں — بود در دست چو در دست نگیں
گفت جبریل امیں تاریخش — بسلیماں شدہ بلقیس قریں

آخری مصرع سے ۱۰۶۷ھ نکلتے ہیں۔

اوپر کے اشعار سے صاف ظاہر ہے کہ اس کا اور اسکے خاندان کا تمام تر تعلق داراشکوہ سے تھا۔ اب تاریخ کا اس واقعہ سے دوسرا نتیجہ پیدا کرنا بہت آسان ہے یعنی یہ کہ اسکو داراشکوہ سے جس قدر وابستگی ہوگی اسی قدر عالمگیر کے دربار سے اس کو دوری ہوگی۔ داراشکوہ کے مدحیہ قصیدہ میں کچھ ایسے شعر بھی ہیں جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ ان میں داراشکوہ کے حریف مقابل یعنی اورنگ زیب پر طعن و تعریض ہے۔ مثلاً

ز ہیبتش نتواں یافت نیم قطرہ خوں — ہزار بار دلِ خصمش اگر بیفشاری
بہ خصم تیر کہ زد در دلِ معاندِ او — ربودہ رنگ قلم را سپہر زنگاری
دراں دیار کہ بخت عدو نشستہ بخواب — ندیدہ دیدۂ مردم بخواب بیداری
مدام باد ہوا خواہ دولت تو بعیش — نصیب خصم تو جاوید باد خونخواری

ان اشعار میں "خصم" اور "معاندانہ" اور "عدو" سے غالباً اورنگ زیب ہی

کی طرف اشارہ ہے اس بنا پر ۱۰۶۹ھ کے انقلاب میں جب شہزادہ بلند اقبال کی جگہ اورنگ زیب عالمگیر زیب اورنگ ہوا تو اس شخص کی کسمپرسی محتاج بیان نہ ہوگی۔ لطف اللہ کے دیوان میں ایک قطعہ بند غزل ہے۔

تنہا گوش بر داد خواہی نداری — بحال گدایان نگاہے نداری
رقیبان بقتلم نوشتند فتوی — دگر شہ بہرگز گناہے نداری
جہان سربسر خیر خواہ تو باشد — دلے ہیچ من خیر خواہے نداری
بہاری صبا سوئے بلبل بیامد — نگہ سوئے گلزار راہے نداری
مہندس ازاں رو نداری تو شاہے — کہ چوں زاہدان خانقاہے نداری

میرے خیال میں اس غزل کا خطاب اورنگ زیب ہی کی طرف ہے ورنہ ظاہر ہے کہ اسکو دارا شکوہ کے عہد میں اس گلہ و شکایت کا موقع نہ تھا اور نہ زاہد و شیخ خانقاہ پر تعریض کی حاجت تھی۔

اوپر کے اشعار میں مہندس نے اپنی شعری مہارت فن کا بھی جا بجا اظہار کیا ہے۔ کہتا ہے

بلند پایہ زمین گشت قدر معماری

ایک جگہ فخریہ کہتا ہے۔

ماہمہ معمار و عمارت گریم

ایک جگہ کہتا ہے کہ میرے بنائے ہوئے نقشے آفتاب کی طرح روشن ہوتے ہیں۔

چناں منیر شود شبہہ عمارت من  کہ نور مہر کرد نزد نور او تاری
دمے کہ من بعمارت گری شوم مشغول  ملک مصالح کار آورد بسر باری

مگر با ایں ہمہ یہ نہیں معلوم کہ اس کی بنائی ہوئی عمارتیں کون ہیں۔ اوپر کے ایک تاریخی قطعہ سے دارا شکوہ کے ایک محل کے بنانے کا حال معلوم ہوتا ہے۔ تذکرۂ سفینہ خوشگو اور نشتر عشق حسین قلی خاں میں ۱۱۹۵ھ میں مہندس کے بیٹے ریاضی کے حال کے ضمن میں ہے " ملا لطف اللہ مہندس تخلص لاہوری است۔ کہ قلعہ ارک دار الخلافۃ شاہجہاں آباد بتجویز و صوابدید او بنا یافتہ" (خوشگو) اس سے معلوم ہوتا ہے قلعہ دہلی کے شاہجہانی عمارات کی تعمیر میں یہ بھی اپنے باپ اور چچا کے ساتھ شریک تھا۔ سحر حلال میں یہ اپنی نسبت لکھتا ہے:-

" مملوک ہوادار ولد احمد معمار گوہر عمر را در کارگاہ و گل کاسہ کردہ "

اس فقرہ سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ اسکی عمر کا بڑا حصہ عمارت گری میں صرف ہوا۔

سحر حلال } یہ فارسی رسالہ علم اخلاق میں ہے اور صنعت غیر منقوطہ میں لکھا گیا ہے۔ اسمیں مصنف کا نام لطف اللہ کے بجائے " ولد احمد معمار" لکھا گیا ہے۔ اسکے شروع کی عبارت یہ ہے۔

" اللہ علا اسمہ در اول کلام حمد کرد گار آورد م مالک ملک، علام واحد صمد سلام"۔

حمد و نعت کے نو صفحوں کے بعد دو صفحوں میں مدح داور کامگار ادام اللہ ملکہ کے عنوان سے بادشاہ عصر کی تعریف ہے ممدوح کا نام حسب ذیل صورت

معمّٰہ میں ہے۔

"اسم اکرم او حامل دو کلمہ آمد۔ کلمہ اول سر عدل (ع) و دل داد (الف) و دل علم (ل) و سر مراد (م)۔ کلمہ دوم سر گل (گ) و دل سر (ر) و دو سر گل و دل سر ده در آمده۔ ملک علام و صمد سلام ہموارہ سر دادہ ما محمود ہمہ کرم و گل او را محسود دو حد ارم داراد۔"

اس صورت معمہ سے جو نام نکلتا ہے وہ عالمگیر ہے۔ تعجب ہوتا ہے کہ دارا شکوہ کے مداح نے عالمگیر کی مدح کیونکر لکھی شاید اس اخلاقی رسالہ کو عالمگیر کے نام سے پیش کر کے اس کی ہمدردی اپنی طرف مائل کرنی چاہی جو معلوم نہیں کہ ہوئی یا نہیں۔

بادشاہ کی مدح کے بعد مدح رسالہ و حال محرر اصلح اللہ حالہ کے عنوان سے تین صفحوں میں اپنا اور اپنے رسالہ کا حال لکھا ہے جسکا اقتباس درج ذیل ہے۔

"مملوک ہوادار ولد احمد معمار رسالہ کہ مراد کہ مداد او کحل ملاسع اہل حال آمدہ حال سطور مسطور وہ کردہ در درگاہ سالار کامگار را دام اللہ ملکہ آوردہ ....
ما مول کہ در خیال سعد ...... در بسط الغبرا سالا در آمدہ معلوم مکرم اکرم گردد سر رسالہ مملوک ہوادار ولد احمد معمار گوہر عمر را در کار کاہ وگل کاسد کردہ ...
مسئول کہ ہر کس در مسالک علم ....... اطلاع دارد رسالہ مملوک ہوادار اصلاح دہد احمد معمار والد مملوک ہوادار سہ ولد دارد۔
اول عطاء اللہ سلمہ اللہ سالک مسالک علم و حال و راحل مراحل صعود و کمال عالم و عامل و علامۂ عصر کہ در ادراک علم و عمل آمدہ حصر رسالہا

در علم اعداد مسطور کردہ اعمال صلاح و کسور و ولد دوم اوسط ہر سہ
ملوک درگاہ کردگار و اسم ملوک حلال دو کلمہ آمد۔ کلمۂ دوم "اللہ" علا اسمہ
کلمۂ اول لام و طا و معادل عدد طا، و ولد سوم در مسالک علم و حال
در مراحل سعود و کمال مسا اسم عطاء اللہ آمد و اسم او ہم دو کلمہ دارد۔ کلمۂ دوم
"اللہ" علا اسمہ و کلمۂ اول معادل عدد عطا دو او و راہ اصلح اللہ حالہ
حصل اللہ آمالہم معلوم اہل علم گردد کہ اسم رسالہ والا سحر حلال آمد۔ ۔۔۔۔۔۔
معلوم اہل کمال کہ سحر حلال را در ماہ محرم الحرام مسطور کردہ۔ سال
رسم سحر حلال ملہم اہل حال و معلم اہل کمال را سوال کردم صدا در داد کہ
سحر حلال درد اہل حال آمد و درس لوح کمال۔"

اس آخری فقرہ سے رسالہ کی تصنیف کی تاریخ ۱۰۷۲ھ نکلتی ہے۔

اس تمہید کے بعد اصل کتاب شروع ہوتی ہے۔ جس میں مختلف اخلاقیات کو سر عنوان بنا کر مدح و ذم لکھا گیا ہے۔ مثلاً مدح عدل، مدح سماح۔ محرم امساک۔ محرم حسد۔ محرم طول امل۔ محرم حرص طمع محرم کسل۔ مدح کد۔ مدح دلدار و حال اہل دل۔ ہوس وصل دلدار حصول وصل دلدار۔ محرم ہوس دوام وصل۔ مدح دل۔ مدح سرود کلام اہل دل۔ اسی پر رسالہ ختم ہو گیا ہے۔

اس رسالہ کے دو نسخوں کا مجھے علم ہے۔ پہلا مدرسۂ محمدی مدراس کے کتب خانہ کا جس کا نمبر ۲۶۸۶ ہے۔ اس نسخہ کو غلام عبدالقادر المخاطب بہ قادر عظیم خاں نے ۱۲۲۱ھ میں نقل کیا ہے

جو مدراس کے ایک مشہور علمی خاندان کے رکن تھے[1]۔ یہ نسخہ ۲۹ صفحوں میں ہے
دوسرا نسخہ بمبئی یونیورسٹی کے کتب خانہ میں ہے۔ جس کا نمبر اس کے
کیٹلاگ میں جلد ۸ اسپ ۱۰ صفحہ ۔ اس کو ابھی ابھی ہمارے مخلص دوست
پروفیسر شیخ عبد القادر (پونہ) نے مرتب کر کے شایع کیا ہے[2]۔

---

## (۱۳)

**امام الدین الریاضی** } یہ لطف اللہ مہندس کا بیٹا اور استاد احمد کا پوتا ہے
ریاضیات کے اس ریاضی علم کا یہی وہ آخری نسل ہے جس کے تذکرہ کی
خوشبو بارہویں صدی کے اہل تذکرہ کی [illegible] پھیلی ہے۔ خوشگو نے اپنے
سفینہ میں، حسین قلی خاں عظیم آبادی نے اپنے نشتر عشق میں، گلشن ہند
اخلاص نے اپنے "ہمیشہ بہار" میں اور اسمٰعیل خاں [illegible] نے اپنے مخزن الغرائب
میں انکے حالات لکھے اور انکے فارسی اشعار نقل کیے ہیں۔ اور اسی ضمن میں
انکے بعض بزرگوں اور عزیزوں کے احوال کی طرف بھی اشارات کیے ہیں

---

[1] اس خاندان کے نوجوان رکن جناب محمد غوث صاحب ایم اے (حیدرآباد دکن) کا ممنون ہوں کہ
انھوں نے میرے لیے اس رسالہ کے اقتباسات میری فرمائش پر نقل کر کے بھیجے۔

[2] اس کیٹلاگ کے فاضل مرتب نے اس رسالہ کا مصنف لطف اللہ کے چھوٹے
بھائی نور اللہ کو ظاہر کیا ہے یہ کیسی غلط فہمی پیش آئی ہے۔

سفینۂ خوشگو" میں ہے۔

"مولوی امام الدین ریاضی تخلص خلف ملا لطف اللہ مہندس تخلص لاہوریست کہ قلعۂ ارک دار الخلافہ شاہجہان آباد بتجویز و صوابدید اُو بنا یافتہ و از عہد جد خود بدار الخلافہ سکونت دارد، در جمیع علوم رسمی یگانہ و منفرد بود، خصوص در ریاضیات تصانیف معتبر دارد و با این ہمہ قناعت و ریاضت را زیور حال و کمال خود ساختہ، بدرس و افادات مشغولی داشت درین جزو زمان از مغتنمات بود، اگرچہ بنا بر اشتغال علمی بفکر سخن کم می پرداخت لیکن سلیقۂ بسیار درست داشت ۔۔ و درجواہلے پای کم نمی آورد۔ و در سال ہزار و صد و چہل و پنج رحلت کرد و امروز ملا ابو الخیر معروف بخیر اللہ برادر اعیانی او ۔۔۔۔۔۔۔۔ (خیر اللہ کی رصد شدی کا تذکرہ جسکا ذکر اسکے حال میں آئے گا)

پھر مولانا ریاضی کے چند فارسی اشعار کا انتخاب ہے۔

حسین قلی خان عظیم آبادی "نشتر عشق" میں لکھتے ہیں:-

"مولانا امام الدین نام، خلف مولانا لطف اللہ مہندس لاہوریست کہ قلعہ ارک شاہجہان آباد بہ رائے وی بنا شدہ مدۃ العمر خود، در شاہجہان آباد گذرانیدہ، چوں وی بعلم ریاضی تفوق بر ابنائے جنس داشت و در ورع و پرہیزگاری بے مانند بود۔ لہذا تخلص خود ریاضی می کرد و گاہ گاہے فکر بہ تلاش سخن ہم می گماشت ۔۔۔۔۔ در سنہ یک ہزار و یک صد و چہل و پنج بگل چینی ریاض جناں شتافت۔"

حسین قلی خاں نے انکی تاریخ وفات کا یہ شعر لکھا ہے

بگفتہ عاشقے باآہ دل سوز    برفتہ چوں امام الدین ز دنیا
بدیع و صرف و معنی و ریاضی    شدند ای وای بے ادب سر و پا

کشن چند اخلاص نے اپنے تذکرہ "ہمیشہ بہار" میں انکا تذکرہ بڑے اخلاص کے ساتھ چند صفحوں میں لکھا ہے جسکی ایک ایک سطر سے اس کی عقیدتمندی اور نیازمندی کا اظہار ہوتا ہے خصوصاً انکے زہد و استغنا اور سلاطین امرا کے درباروں سے انکی بے نیازی کی تعریف کی ہے۔ ابتدائی سطریں یہ ہیں:-

"اصل وطن ایشاں دار السلطنت لاہور است و جد شریف آں دانائے اسرار کونی و الٰہی آمدہ - در دار الخلافت شاہجہان آباد اقامت گرفتہ، والد شریف ایشاں مولوی لطف اللہ مہندس کہ ایشاں ہم گاہ گاہے میل بشعر می کردند و مہندس تخلص می فرمودند و در علم ریاضی خیلے ید علیا داشتند"

پھر چند صفحوں میں انکے زہد و اتقا کے حالات لکھے ہیں اور انکے شاعرانہ کمال کے ایک دو واقعے نقل کئے ہیں۔

احمد علی خاں سندیلوی نے تذکرہ مخزن الغرائب میں جو ۱۲۱۸ھ میں لکھی گئی ہے ذرا سے لفظی تغیر سے وہی کچھ لکھا ہے جو اخلاص نے بیان کیا ہے

---

سلہ اس کا نسخہ بانکی پور لائبریری میں نظر سے گذرا۔

چنانچہ اس میں ہے:-

"مولانا امام الدین ریاضی اصل وطن ایشان بلدۂ لاہور است۔ حسب تقدیر توطن در دہلی اختیار کردہ پدرش مولوی لطف اللہ مہندس بودہ است ایشان ہم بگفتن اشعار میل تمام داشتند و مہندس تخلص می کردند و در علم ریاضی مثل اجماہر کو ویدو پسپر و بلاد ہند بودہ اند ہرچند مولانا ریاضی بگفتن شعر توجہ نداشت روز و شب بہ تدریس مشغول بود"

تذکرہ "صبح گلشن" میں ہے:-

"ریاضی امام الدین فرزند مولانا لطف اللہ مہندس لاہوری کہ قلعہ ارک شاہجہان آباد بہ ہوا دید بانی زر نقش بنا گرفتہ ریاضی متوطن شاہجہان آباد گردید، از ان شہر بدۂ العمر بیرون نہ رفتہ ماہر علوم درسیہ بودہ و در فن علم ریاضی از معاصرین قصب السبق ربودہ، در عبادت و ریاضت شیوہ زہد عدیل خود نداشتہ"

تاریخ علمائے ہند میں یہ سطریں ہیں:-

"ملا امام الدین دہلوی در اصل لاہوری است، ریاضی دان بودہ بدہلی توطن گرفتہ شرح مختصر تشریح الافلاک مصنفہ بہاء الدین آملی در سال یازدہ صد و سہ ہجری نوشتہ کہ بنام التصریح فی شرح التشریح شہرت دارد"

(صفحہ ۲۶۲ - تذکرۂ علمائے ہند)

عام طور سے اسکی یہی تصنیف تصریح جو بہاء الدین آملی کے مشہور متن تشریح الافلاک کی شرح ہے لوگوں میں مشہور ہے حالانکہ اس سے پہلے عصمت اللہ سہارنپوری نے ۱۰۸۹ھ میں اسکی مفصل شرح لکھی ہے جسکا نام ایضاً تشریح الافلاک ہے۔ اور جو چھپ بھی گئی ہے تاہم علم ہیئت میں عربی درسگاہوں کی یہ ابتدائی اور مختصر ترین کتاب یہی ہے۔ اسی لئے بہت متداول ہے۔ مصنف نے دیباچہ میں اپنا نام اسطرح لکھا ہے۔

اما بعد فیقول العبد الضعیف امام الدین بن
لطف اللہ المہندس اللاہوری ثم الدہلوی [illegible]

اس سے بھی یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاندان گو در اصل لاہور کا رہنے والا تھا مگر بعد کو شاید شاہجہاں کے تعلق سے دہلی آکر آباد ہو گیا تھا۔

امام الدین نے اپنی اس تالیف (تصریح) کا سنہ [illegible] لکھا ہے اور ہم کو معلوم ہے کہ لطف اللہ کم از کم ۱۱۱۵ھ تک زندہ تھا اسکی تصنیف تحفہ اسی سال کی تالیف پائی ہے اور اس کے گیارہ برس کے بعد اسکا بیٹا تصریح لکھتا ہے۔ اس سے قطعی طور سے ثابت ہوتا ہے کہ باپ ہی کے عہد میں بیٹا علوم و فنون کی تکمیل کر چکا تھا یا کر رہا تھا۔ اس سے یہ قیاس کرنے کا حق ہوتا ہے کہ غالباً اس نے اپنے باپ ہی سے علوم ریاضی کی تعلیم حاصل کی ہوگی۔ تذکروں میں اسکی تاریخ وفات ۱۱۲۵ھ (سنۂ خمس و عشرین و مائۃ و الف) لکھی ہے۔

"تصریح" کے دیباچہ میں ہے کہ "شرح انھوں نے بھائیوں اور دوستوں کی

فرمائش سے لکھی ہے۔ اس سے مراد اس کے شاگردوں کی جماعت ہے
اس سے معلوم ہوگا کہ وہ خود بھی درس و تدریس کے موروثی پیشہ میں مشغول
تھا چنانچہ سندیلوی نے تصریح بھی کی ہے کہ "روز و شب بتدریس مشغول بود"
رام پور کے کتبخانہ میں اسکی کتاب "تصریح" کے دو نادر نسخے ہیں
جن میں سے ایک کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ تصنیف کی تاریخ سے بارہ برس
کے بعد ۱۱۱۵ھ میں لکھی گئی ہے اور دوسرے کی اہمیت یہ ہے کہ وہ ۱۱۳۱ھ
میں اس نسخہ سے منقول ہے جو خود مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا تھا۔ پہلے نسخہ
کا نمبر ۱۵۔ اور دوسرے کا ۱۶ (فن ہیئت) ہے۔

مصنف نے اپنی اس شرح پر حواشی بھی لکھے تھے چنانچہ رامپور کے
نسخہ نمبر ۱۶ پر مصنف کے یہ حواشی موجود ہیں۔ ہمارے استاذ مولینا حفیظ اللہ
صاحب سابق مدرس اعلیٰ مدرسۂ عالیہ رامپور و دار العلوم ندوۃ العلما لکھنؤ
نے تصریح پر جو حاشیہ اپنے قیام رامپور کے زمانہ میں ۱۳۰۱ھ میں لکھا تھا اور
جو مجتبائی دہلی میں چھپا ہے اس کے آخر میں محشی نے تصریح کی ہے کہ
انھوں نے شارح کے ان حواشی سے جو اسکے ہاتھ کے نوشتہ نسخہ سے منقول
ہیں استفادہ کیا ہے (خاتمہ حاشیہ "تصریح" مطبوعہ مجتبائی دہلی)

امام الدین نے دو اور کتابوں پر بھی حاشیے لکھے ہیں جن میں سے
ایک قاضی زادہ رومی کی مشہور فلکی تصنیف شرح چغمینی پر ہے۔ نوابی اودھ
کے زمانہ میں علی بخش خاں کے مطبع علوی میں مقبول الدولہ احسان الملک
کپتان مرزا مہدی علی خاں بہادر ثابت جنگ قبول کے زیر اہتمام

شرح چغمینی کا جو نسخہ متعدد علما کے حواشی اور تعلیقات کے ساتھ چھپا ہے ان میں ایک امام الدین الریاضی بن لطف اللہ المہندس الدہلوی ؒ کے حاشیہ کے بھی منقولات اور حوالے ہیں۔ چنانچہ کتاب کے خاتمہ میں اس حاشیہ کا ذکر ہے۔

امام الدین کا دوسرا حاشیہ خود اسکے باپ کی کتاب "شرح خلاصۃ الحساب" پر ہے۔ یہ حاشیہ انڈیا آفس کے کتبخانہ میں ہی اسکا نمبر ۷۶۱ ہے۔

امام الدین بھی اپنے باپ کی طرح فارسی کا شاعر تھا اور ریاضی اس کا تخلص تھا۔

کشن چند اخلاص اور سندیلوی کا بیان ہے کہ گو مولانا ریاضی کو اپنے درس و تدریس سے شعر گوئی کی فرصت نہیں ملتی تھی تاہم انھوں نے طالب آملی کے ایک مطلع کا جس کا جواب نہیں ہو سکتا تھا ایسا جواب لکھا جو بڑے بڑے شعرا کی قدرت سے باہر ہے۔ طالب کا مطلع تھا

بتن بو یا کند گلہائے تصویر نہالی را    بیا بیدار سازد خفتگان نقش قالی را

اخلاص اور سندیلوی کہتے ہیں کہ اسکا جواب شاعروں سے اب تک نہیں ہو سکا تھا یہاں تک کہ میاں ناصر علی کو انکے دوستوں نے اس زمین میں کچھ کہنے کی فرمائش کی تو صاف کہا کہ "این زمین را طالبا برد چیزیکہ ماندہ است درد است" مرزا صاحب جیسے "شاعر غرا" نے جب اس غزل کا جواب لکھا تو سپر ڈال دی اور قالی اور نہالی کا مطلع نہیں لکھا بلکہ یہ مطلع کہا کہ

تکلف نیست در گفتار رند لاابالی را    خیانت در دست میدارم کہ عاشق شعر حالی را

اور کشن چند اخلاص کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی تربیت کے دامن میں ریاضیات کے کئی مستعد شاگرد پل کر جوان ہوئے۔ اخلاص کے تذکرہ "ہمیشہ بہار" میں ہے :۔

"یکے از شاگردان ایشاں بر مجسطی شرح فارسی نوشتہ خیلے مفصل"

پھر لکھا ہے۔

"عزیزے در حق بعضے از شاگردان ایشاں گفتہ ع
ع قوی در ہر فنے چوں مرد کسان

اسکے بعد لکھا ہے :۔

"شاگردان ایشاں در ریاضی تصانیف رائقہ فائقہ دارند"

**خیر اللہ بن لطف اللہ** لطف اللہ مہندس کا یہ دوسرا لڑکا ہے اس کا پورا نام ابو الخیر الخاطب خیر اللہ خان مہندس ہے۔ محمد شاہ کے عہد میں اس نے اپنا نام روشن کیا اور لقب الخطاب سے ہو پایا ہے کہ بادشاہ کے دربار تک اسکو رسائی حاصل تھی۔ اپنے باپ کی طرح یہ بھی اپنے نام کے ساتھ مہندس لکھتا ہے۔ غالباً اس نے تعلیم اپنے بڑے بھائی امام الدین سے پائی ہوگی۔ جس نے ۱۱۴۵ھ تک زندگی پائی ہے تصریح کے دیباچہ میں امام الدین نے لکھا ہے کہ "اس نے اپنے دوستوں اور بھائیوں کی فرمائش سے یہ شرح لکھی ہے۔ عجب نہیں کہ ان بھائیوں میں اس کا یہ بھائی بھی ہو۔ کشن چند اخلاص کے تذکرہ "ہمیشہ بہار" میں امام الدین ریاضی کے ذیل میں ہے "یکے از شاگردان ایشاں بر مجسطی شرح فارسی نوشتہ

خیلے بتفصیل ..... " آگے معلوم ہوگا کہ یہ شاگرد خود اسکا بھائی خیراللہ ہی
اس سے ثابت ہوتا ہے کہ خیراللہ اپنے بھائی امام الدین کا شاگرد تھا۔ اسکا
بڑا کارنامہ یہ ہے کہ محمد شاہ کے زمانہ میں راجہ جے سنگھ نے بادشاہ کے حکم سے
دہلی ، جے پور ، بنارس اور اجین میں جو رصدخانے قائم کئے تھے۔ انکا بانی اور
نگران کار یہی نادرہ روزگار تھا۔ آج سے ۲۵-۲۶ برس پیشتر میں نے یہ بات
قیاسًا لکھی تھی لیکن بحمداللہ کہ آج اس کے ایک معاصر تذکرہ نویس بندرابن
خوشگو المتوفی ۱۱۷۰ھ کی معاصرانہ شہادت سے یہ پایہ ثبوت کو پہنچ گئی۔ خوشگو
اپنے تذکرہ سفینہ خوشگو میں جس کا قلمی نسخہ بانکی پور لائبریری میں نظر سے
گذرا امام الدین ریاضی کے حال میں لکھتا ہے۔

" و امروز ملا ابوالخیر معروف بخیراللہ برادر اعیانی وی در ہیئت
و ہندسہ و اکثر علوم یگانہ روزگار است ۔ چنانچہ راجہ جیراج جے سنگھ
سوائے زمیندار آنبیر در ین ایام خیال رصد بستن در پیش داشتہ
قریب نسبت لک روپیہ در بست سال صرف این کار نمودہ باستصواب
ابوالخیر مذکور است وحق آنست کہ ذات او برین امر منت است ۔"
(سفینہ خوشگو نمبر ۲۵- صـ ۱۲۳)

دہلی میں اس رصد خانہ کے کام کے علاوہ ریاضیات کا درس بھی دیا کرتا تھا
(دیباچہ تقریب التحریر) چنانچہ اسکے شاگردوں میں سب سے پہلا نام اسکے بیٹے
محمد علی کا ہے۔

---

لے الندوہ ۔۔۔ میں مضمون اسلامی رصد خانے۔

اس کی ایک معنوی یادگار انڈیا آفس لائبریری لندن اور کتبخانہ نواب سالار جنگ بہادر حیدرآباد دکن میں اور دو بانکی پور کے مشرقی کتبخانہ میں ہیں۔ ان میں سے ایک علی گڈھ مسلم یونیورسیٹی لائبریری میں بھی ہے اور جوتھے کا ذکر علامہ غلام حسین جونپوری نے جامع بہادر خانی میں کیا ہے۔

۱۔ تقریر التحریر۔ یہ خواجہ نصیر الدین طوسی المتوفی ۶۷۲ھ کی "تحریر اوقلیدس" کا فارسی ترجمہ ہے۔ محمد شاہ کے زمانہ میں ۱۱۴۲ھ میں ترجمہ ختم کیا جیساکہ کتاب کے دیباچہ میں تصریح ہے اس نے ختم کیا۔ کتاب کا آغاز ان فقروں سے ہے۔

"شکر است مر خدائے را کہ از دست ابتدا بسوئے او ست انتہا و بدست او ست اختیار ہمہ چیزہا"

نواب سالار جنگ بہادر (حیدرآباد دکن) کے کتبخانہ میں اسکا جو نسخہ ہے اس میں مترجم کا نام ابوالخیر بن لطف اللہ مہندس اور انڈیا آفس کے نسخہ (نمبر ۲۳۶) میں خیر اللہ خاں بن لطف اللہ مہندس درج ہے۔ جیساکہ اسکی فارسی فہرست (جلد اول ص ۱۲۲۲) سے معلوم ہوتا ہے پس حیدرآبادی نسخہ میں کتاب کا نام صاف "تقریر التحریر" تحریر ہے لیکن انڈیا آفس لائبریری کی فہرست میں اسکا نام ترجمہ تحریر اقلیدس" لکھا ہے۔ حالانکہ یہ نام نہیں ہوسکتا۔ "تقریب التحریر" جس کا نام آگے آتا ہے اور جس کا نسخہ بانکی پور اور علی گڈھ کی لائبریریوں میں ہے اسکے دیباچہ میں مصنف کے فرزند نے

بھی اس کا نام "تقریر التحریر" بتایا ہے۔ جو بجائے خود اور دوسری تصنیفات کے نام کی مشابہت سے بھی نہایت موزوں ہے۔ انڈیا آفس کے نسخہ کی کتابت کی تاریخ سلخ رجب ۱۱۹۹ھ ہے۔ اسکے پہلے صفحہ پر ایک حاشیہ ہے جس میں مذکور ہے کہ یہ نسخہ راجہ نند رام پنڈت نے مسٹر رچرڈ جانسن کے لئے لکھنؤ میں تیار کیا تھا۔ تعجب ہوگا کہ کبھی ہمارے بزرگوں کی بیاضوں کی تصانیف سے استفادہ کے انگریز شائق علم بھی مشتاق تھے۔ حیدرآباد کی نسخہ کو کسی شیخ احمد نے ۱۲۴۸ھ میں لکھا ہے۔

۲۔ تقریب التحریر: یہ خواجہ کی دوسری کتاب "تحریر مجسطی" کی فارسی خلاصہ ترجمہ مع شرح ہے۔ مصنف کا نام اس میں ابو الخیر المدعو بہ خیر اللہ خان المتخلص بالمہندس ابن لطف اللہ ہے۔ کتاب کا آغاز یہ ہے

"ثنائے کہ از اندازہ مہندس خرد بیرون است شایان صانعی کہ خالق سبع سماوات است"

(فہرست کتب خانہ مشرقی بانکی پور جلد یازدہم ص [illegible])

مصنف نے اسکے دیباچہ میں بیان کیا ہے کہ تحریر اقلیدس کے ترجمہ کے بعد اس نے یہ کتاب محمد شاہ (۱۱۳۱ھ / ۱۷۱۹ء - ۱۱۶۱ھ / ۱۷۴۸ء) کی تخت نشینی کے آٹھویں سنہ (سنہ ۱۱۳۹ھ) میں تالیف کی۔ اسکی شرح میں اسے مولینا عبد العلی برجندی کی شرح تحریر مجسطی سے مدد ملی ہے۔ کتاب کا عام انداز یہ ہے کہ پہلے خواجہ طوسی کے عربی متن کا ایک فقرہ ہے پھر اس کا فارسی ترجمہ، پھر حسب ضرورت برجندی کی عربی شرح اور [illegible] خیر اللہ کی فارسی شرح ہے۔

اس کا ایک نسخہ بانکی پور کے مشرقی کتبخانہ میں ہے۔ ۲۰ شوال سنہ ۱۲۵۱ھ
کتابت کا سال ہے۔ کتاب کا نمبر ۱۰۵ ریاضیات فارسی ہے اور دوسرا
مسلم یونیورسٹی لائبریری (نمبر ۴ علوم فارسی) میں ہے۔ فہرست میں اس کا
نام ترجمۂ مجسطی لکھا ہے۔ دونوں نسخے نظر سے گذرے ہیں۔

کتاب کا آغاز اس طرح ہے:-

یارب بیان کن بفضل شامل خود فتح باب؛ بہر طلبت کامل تحریر ساز انجام کتاب

قال الفاضل الکامل المحقق فاالعامل الماهر المدقق
استاذ الکل فی الکل حامل العلوم بالحیل الشارح المترجم
بالفارسیة ابوالعلوم العربیة ابوالخیر المشهور بخیر الله
المخاطب بخیر الله خان سلمه الرحمن المتخلص بالمهندس
ابن لطف الله غفر لهم الله۔ الحمد لله رب العالمین...... امّا بعد
پوشیده نماند که چوں در سالف زمان تحریر اقلیدس که از محقق طوسی
یادگار است شرح بعض مقدمات بزبان پارسی برائے عموم فیض اتفاق افتاده
بود و بتقریر التحریر موسوم گردیده، خواست که برائے اتمام خدمت
عباد الله ترجمه تحریر مجسطی هم که ازاں مدقق است با یراد بعض فوائد مرقوم
سازد چنانکه بفضل الهی جل جلاله و عم نواله مسوده آں کتاب عظیم النفع
در ثلث اخیر مدت سلطنت شاه خلائق پناه انجم سپاه فردوس آرامگاه
محمد شاه بادشاه غازی علیه الرحمة والرضوان فراغ دست داده بود و
بتقریب التحریر مسمی شده بسبب عدم دریافت قدردانی ارکان در حیز تعویق

افتادہ بود بہ ترغیب بعض دوستان طالب این فن در اواسط سنۃ احد جلوس (بادشاہ عالیجاہ احمد شاہ بہادر) از مسودہ اتفاق شروع مبیضہ افتاد در سنہ یکہزار و یک صد و شصت و یکم ہجری مقدسہ صلعم"

علی گڑھ کا نسخہ جابجا سے کرم خوردہ ہے اور رامپور کا نسخہ اچھا اور محفوظ ہے اوپر کی عبارت دونوں نسخوں کی تطبیق سے درست کی گئی ہے۔

خاتمہ کی عبارت دونوں میں یہ ہے۔

"بعد از بیان سعی در حل این کتاب و وصف خوبی ہائے آں و اعتذار سہو و خطا و طلب دعائے خیر و ختم بر صلوٰۃ و سلام حضرت رسالت پناہ را....... فارغ شدم از تحریر این شرح و تصحیح آں روز یکشنبہ اوائل ذی قعدہ سنہ نہصد و ہشت و یک ہجریہ نبویہ..... بن لطف اللہ مہندس بن احمد"

"سنہ نہصد و ہشت و یک" سراسر تحریف ہے۔ یہ حقیقت میں ہزار و یکصد و شصت و یک" ہوگا کہ یہی سال محمد شاہ کی وفات کا ہے۔ اور اس نسخہ کے آغاز میں تصریح ہے کہ اس وقت بادشاہ ممدوح کی وفات ہو چکی تھی۔ گویا کتاب کا مسودہ محمد شاہ کی زندگی میں تیار ہو چکا تھا۔ مگر ارکان سلطنت کی ناقدر دانی سے یونہی پڑا رہا۔ بالآخر شاہ مرحوم کی وفات پر ریاضی کے شائقین کے اصرار سے احمد شاہ کے پہلے سال جلوس میں اسکا یہ مبیضہ تحریر میں آیا۔

۳۔ حاشیہ بر شرح بیست باب در معرفت اسطرلاب (؟) "بیست باب در اسطرلاب"

خواجہ نصیر طوسی کا ایک مشہور رسالہ ہے۔ اسکی شرح علامہ عبد العلی برجندی نے سنہ ۸۸۹ھ میں لکھی اس پر خیر اللہ مہندس نے یہ حاشیہ لکھا ہے۔ یہ حواشی بانکی پور لائبریری کی شرح بست باب کے نسخہ نمبر ۱۰۴۵ کے کناروں پر لکھے ہوئے موجود ہیں اس پر محشی کا نام حسب ذیل تحریر ہے۔

"خیر المہندسین ابو الخیر نجم المخاطب بخیر اللہ خان مہندس"

اس نسخہ کی کتابت کا سال ۲ جمادی الاخریٰ سنہ ۱۱۶۵ھ ہے (فہرست کتبخانہ مذکورہ جلد ۱۱ صفحہ ۶۲) جو مصنف کی زندگی کا زمانہ ہے۔

۴۔ شرح زیج جدید محمد شاہی { راجہ جے سنگھ سوائی بانی جے پور وصوبہ دار آگرہ و مالوہ (المتوفی سنہ ۱۱۵۶ھ / ۱۷۴۳ء) }

نے محمد شاہ بادشاہ دہلی کے حکم سے دہلی۔ جے پور۔ اجین۔ بنارس اور متھرا میں رصدخانے قائم کیے تھے۔ اور جن کے بنانے میں علاوہ دوسرے ہندو مسلمان اور انگریز ہیئت دانوں کے یہ خیر اللہ مہندس بھی شریک تھا ان رصدخانوں کی تحقیقات خود راجہ کے نام سے زیج محمد شاہی کے عنوان سے سنہ ۱۱۴۲ھ میں تصنیف ہوئی تھی۔ خیر اللہ نے اس زیج کی ایک شرح لکھی جس میں جابجا اس نے تشریحات اور استدلالات میں اپنے ذاتی مشاہدوں کا ذکر کیا ہے۔ اس شرح مذکور کا حوالہ علامہ غلام حسین جونپوری نے اپنی مشہور تصنیف جامع بہادر خانی میں دیا ہے۔

"مرزا خیر اللہ مہندس در شرح زیج محمد شاہی دعویٰ فرمودہ است کہ ما مدار خارج المرکز شمس بلکہ مدارات جمیع حوامل را بر شکل بیضوی یافتہ ایم"

**۳۔ شرح زلالی و شرح حافظ و شرح سکندر نامہ** — خیر اللہ کو اپنے خاندان کے موروثی جوہر سخن وری سے بھی حصہ ملا تھا۔ اس ذوق کا یہ اثر تھا کہ اس نے دیوان زلالی اور دیوان حافظ کی شرحیں لکھیں۔ ان شرحوں کا ذکر اس کے بیٹے نے تقریب التحریر کے دیباچہ میں کیا ہے۔

اسی قسم کی اس کی ایک اور کتاب سکندر نامہ کی شرح ہے۔ یہ دو جلدوں میں تمام ہوئی ہے اور عجیب تر یہ ہے کہ پرلے زمانہ میں وہ چھپ بھی چکی ہے۔ اس کی دوسری جلد جامعہ ملیہ دہلی کے کتبخانہ میں نظر سے گذری۔ یہ مطبع شریف المطابع دہلی میں ۱۲۹۸ھ میں طبع ہوئی تھی۔ اس پر مصنف کا نام ملقب مرزا خیر اللہ خان مہندس خیر الشارحین لکھا ہے۔

**محمد علی ریاضی بن خیر اللہ مہندس** — خیر اللہ مہندس نے اپنی ایک جسمانی یادگار بھی چھوڑی۔ جس کا نام محمد علی ہے۔ یہ بھی اپنے خاندان کے موروثی علوم ریاضی و ہندسہ کا امانت دار تھا۔ اور اسی لیے "الریاضی" کے لقب سے مشہور ہوا۔ اس کے باپ نے اپنی کتاب "تقریب التحریر" مسودہ کی حالت میں چھوڑی تھی اور مبیضہ کا صرف دیباچہ لکھا تھا کہ وہ دوسری کتابوں کی تصنیف اور طلبہ کے درس و تدریس میں مصروف ہوگیا۔ محمد علی نے اس کتاب کو صاف کرکے اشاعت و استفادہ کے قابل بنایا چنانچہ اس کتاب پر خود محمد علی نے ایک دیباچہ بڑھایا ہے جس میں یہ واقعہ درج کیا ہے۔

"می گوید بندۂ خاکسار ذرۂ بے مقدار الراجی الی رحمۃ ربہ القوی محمد علی الریاضی آنکہ چوں والد این احقر العباد تحریر اقلیدس شرح مبسوطی معنی کہ مسمّی بتقریر التحریر است بزبان فارسی نوشتند ...... خواستند کہ بر تحریر کتاب مجسطی کہ مشکل ترین کتب ہندسہ است یا براہین ہندسی در دیں رصد بے نظیرے کہ دست فکر ہر کس از ریاضی داں بدامن معانیش نمی تواند رسید و زور خیال دہر یکے از ہیئت داں لنگر معانیش نتواں جنبانید۔ نیز شرحے بزبان فارسی یا فوائد دیگر بنویسند کہ برائے ہر طالبے بکار آید ....... در آخر سلطنت فردوس آرامگاہ محمد شاہ مسودہ آں تمام تحریر یافتہ۔ وبسبب بعضے از موانع کہ شغل مطالعہ کتب دیگر باشد و عدم فراغ اندیشہ امور مبیضہ آں در تعویق افتاد۔ الحال من بے بضاعت عاکف زاویۂ جہالت خصوصًا در علم ریاضی کہ دراں بیا حثہ مشتغلہ نکردہ، وآشنائے بپا انداختہ وا از لجۂ ریاضی باضی بودند والد گرامی خواست کہ آں مسودہ را مبیضہ نویسد۔ بحسب آنچہ در خاطر فاتر ایں ناقص درآید آں را ......"

اس کے بعد نجم الدین کے مبیضہ کا دیباچہ ہے جو اوپر نقل کیا جا چکا ہے۔ اس کے بعد محمد علی کی یہ عبارت ہے۔

"مترجم می گویم کہ ایں اخبار نتائج بہ مبیضہ ساختن تا

نوشتن دیباچہ بود، و زیادہ ازاں سبب بعضے از مشاغل اتفاق
نیفتاد چنانچہ ساختن شرح زلالی و شرح خواجہ حافظ و در بعض
کتب ریاضی ایں حقیر فقیر خواست کہ تا ایں محنت ضائع
نشود جرأت در نوشتن مبیضہ نمود و الا چہ نسبت خاک را
با عالم پاک.....''

محمد علی ریاضی احمد معمار کے سلسلۂ نسل کی آخری کڑی ہے جس کا حال ہمیں معلوم ہو سکا ہے۔ اور اسی نام پر اس خاندان کے تذکرہ کا خاتمہ ہوتا ہے جس نے کم از کم سوا سو برس تک لاہور اور دہلی میں تعمیرات ہندسہ و ریاضی وغیرہ کی زندہ جاوید خدمتیں انجام دیں۔

اس تفصیل کے بعد ضرورت ہے کہ لطف اللہ مہندس کی اس مثنوی کو مسلسل یکجا نقل کر دیا جائے جس میں اس نے اپنے باپ اور بھائیوں کا اور خود اپنا حال لکھا ہے تاکہ اب ناظرین کو اس کی خاندانی حیثیت کے واضح ہو جانے کے بعد اسکی صداقت بیان کا پورا وثوق ہو جائے اور معلوم ہو جائے کہ تاج اور لال قلعہ کی عمارتوں کا اصل معمار اور مہندس کون تھا

شاہ جہاں داور گیتی ستاں — روشنی دودۂ صاحب قراں
عرش بریں قبۂ خرگاہ اوست — رشک فلک سدۂ درگاہ اوست

احمد معمار کہ در فن خویش — صد قدم از اہل ہنر بود بیش
واقف تحریر و مقالات آں — آگہ اشکال و حوالات آں
حال کواکب شدہ معلوم او — سر مجسطی شدہ مفہوم او

از طرف داور گیتی جناب — نادر عصر آمده او را خطاب
بود عمارت گر آن بادشاه — داشت دران حضرت فرخنده راه
آگره چو شد مضرب رایات شاه — بس که برو بود عنایات شاه
کرد بحکم شه کشور کشا — روضهٔ ممتاز محل را بنا
باز بحکم شه انجم سپاه — شاه جهان داور گیتی پناه
قلعهٔ دهلی که نه دارد نظیر — کرد بنا احمد روشن ضمیر
این دو عمارت که بیان کرده ام — در صفتش خامه روان کرده ام
یک هنر از گنج هنرهای اوست — یک گهر از کان گهرهای اوست
چون بشد از عالم فانی مقر — کرد سوی عالم باقی سفر
پس سه پسر ماند ز مرد سترگ — زان سه عطاء الله رشیدی بزرگ
نادر عصر خود و مشهور شهر — عالم و علامه و دانای دهر
مرد هنرپرور و استاد فن — فاضل و دانشور و حبر زمن
مخزن علم آمده تالیف او — گنج هنرهاست تصانیف او
نثر وی از آب روان پاکتر — نظم خوشش غیرت سلک گهر
منکه سخن پرور و دانش ورم — بندهٔ آن حبر سخن پرورم
منکه ربودم ز جهان گوی علم — از چمنش یافته ام بوی علم
منکه شده آگه سر نهان — از دم او یافته ام قوت جان
ثانی آن هر سه برادر منم — سند سه یک فن بود از صد فنم
گرچه مهندس لقبم از شهاست — نام من دل شده لطف الله است

ثالث آن هر سه برادر نبال — آمده نورالله صاحب کمال

ماهر و معمار عمارت گریم — ماهر استاد و سخن پروریم

لیک بود قصر کلامش عجب — زان شده معمار مر او را لقب

گرچه کم است سال وی از سال من — بیش بود حال وی از حال من

نثر وی از نظم گهربارتر — نظم ز نثر آمده هموارتر

دیده ز نور سخنش پر ضیا — طبع ز لطف سخنش پر صفا

گشته هنر آمده در مشت او — هفت قلم رانده سر انگشت او

گرچه همه بی سخن استاد فن — آن یکی زین یک بود استاد من

گرچه مرا هست مهندس لقب

هست مهندس زان هر سه برادر طلب

# عربوں کی بحری تصنیفات

عرب جہاز رانوں کے پاس ستاروں کی شناخت، ہواؤں کی دریافت، اور ملکوں اور جزیروں کی واقفیت، اور سواحل کے طول و عرض بلد کا علم سفینوں سے زیادہ سینوں میں محفوظ رہتا تھا اور غالباً یہ علم موروثی ہوتا تھا جو باپ سے بیٹے کو منتقل ہوتا تھا لیکن اس کے باوجود ہر جہاز ران کے پاس سمندروں کا اور ان کے ساحلی شہروں اور جزیروں کا ایک نقشہ ہوتا تھا جسے بحر روم والے کمپاس[1] اور خلیج فارس اور بحر سندھ والے رہبان اور اسکو عربی میں بگاڑ کر رہمانی کہتے تھے[2]۔ اسی قسم کے راہناموں کی تالیف و تدوین سے اس فن کی کتابوں کا آغاز ہوا۔ ابن ماجد نے لیث بن کہلان کے ہاتھ کا ایک راہنامہ جس پر سنہ ۵۸۰ھ لکھا ہوا تھا، دیکھا تھا۔ حضرت علیؓ کی طرف ایک مثنوی (ارجوزہ) منسوب ہے جس میں منازل فلکی اور ستاروں کے اشکال نظم کیے گئے ہیں (ص ۱۶۳ پیرس)

---

[1] مقدمہ ابن خلدون جغرافیہ مصر۔ الفوائد ۴۷ [2] الفوائد ابن ماجد ص ۳

اس قسم کے راہناموں کے دو اولو مؤلف محمد بن شاذان اور سہل ابان تھے
ان کا آغاز انا فتحنا لك فتحا مبينا کی متبرک آیت سے کیا گیا تھا
لیکن نہ اس میں اشعار تھے اور نہ ہر مقام کا ستاروں کے ذریعہ سے اندازہ تھا۔
اس قسم کی صرف ایک کتاب ابن ماجد کو ملی تھی مگر اس کا اول و آخر نہ تھا۔
اور نہ اس کے معلومات صحیح[1] تھے۔ ابن ماجد نے اپنی کتاب الفوائد میں محمد بن شاذان
کی تصانیف کا نام دو تین مقاموں پر لیا ہے[2] جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسکی
کتابوں کی اس باب میں کچھ اہمیت حاصل تھی۔ لیث بن کہلان۔ محمد بن شاذان
اور سہل بن ابان کی کتاب کا ذکر ابن ماجد نے حاویۃ الاختصار کے ان شعروں
میں بھی کیا ہے[3]۔

ونظمنا الیف ابن کہلان ... وسہل واللیث بن ابان

ذوی النہی ومصلحین الشان ... زخرفت مالی لہم الجنان

اس قسم کے اشعار میں عرب ماخذوں کے تمام معلومات نظم کر دیئے تھے
جن کو جہازران یاد کر لیتے تھے اور یہ سرمایہ ایک سے دوسرے کو منتقل ہوتا رہتا تھا[4]۔
بزرگ بن شہریار ناخدا کی تصنیف عجائب الہند جو چوتھی صدی کے
سرے پر لکھی گئی ہے جہازرانوں کے صرف حکایات و مشاہدات پر مشتمل ہے البتہ
مسعودی کے بیانات جو اسی زمانہ میں اس نے مروج الذہب کے مقدمہ میں
مرتب کئے ہیں وہ بہت حد تک محققانہ ہیں۔ ایک جہازران احمد بن تیرویہ نے

---

[1] الفوائد ص۳ [2] الفوائد ص۱۲ و ص۱۳ [3] الفوائد ص۸۹ [4] العمدۃ المہریہ سلیمان مہری ص۱۱

جو چوتھی صدی [illegible] غالباً تھا اس فن پر کچھ کتابیں لکھی تھیں خواشیر بن یوسف بن صلاح الارکی کی بھی کوئی کتاب تھی۔ یہ چوتھی صدی[1] میں ہندوستان تک آتا تھا لیکن فن کی حیثیت سے اس پر محمد بن عمر اور اسکے بیٹے[2] ماجد بن محمد ابن عمر جو غالباً آٹھویں صدی کے اواخر اور نویں صدی کے وسط میں تھے بحر قلزم اور بحر عرب پر ایک دو رسالے اور منظومے لکھے تھے۔ ماجد بن محمد بحر قلزم کا بڑا ماہر جہازران تھا۔ جہازی اسکو ربان البرین کہتے تھے۔ اسکے ایک منظوم رسالہ کا نام حجازیہ ہے جس میں ہزار شعر تھے[3]۔ ماجد کے بیٹے احمد بن ماجد نے نویں صدی اور سلیمان مہری نے دسویں صدی کے وسط میں بکثرت کتابیں اور رسالے لکھے۔ ان دونوں کی کتابیں پیرس کے قومی کتبخانہ میں تھیں جنکو ۱۹۲۸ء میں عکس لے کر مع ایک شرح ضمیمہ کے تین جلدوں میں شایع کیا گیا ہے۔

اس فن کا سب سے پہلا مدون اسد البحر شہاب الدین احمد بن ماجد بن محمد بن عمر بن فضل بن دویک بن یوسف بن حسن بن حسین بن ابی مغلق [illegible] ابی البرکات نجدی ہے۔ جہازرانی اسکا موروثی[4] پیشہ تھا۔ اس نے اپنی کتاب "الفوائد فی اصول علم البحر والقواعد" ۸۹۵ھ میں پچاس برس کے تجربہ کے بعد[5] لکھی ہے۔ اس فن میں اسکے نظم[6] و نثر رسائل اور تصنیفات کی تعداد ۲۵ ہے جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

---

[1] الفوائد ص [illegible] [2] الفوائد ص [illegible] [3] آخر الفوائد [4] الفوائد ص ۴۲ [5] الفوائد [illegible]

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
| --- | --- | --- |
| | الفوائد فی اصول علم البحر والقواعد | یہ کتاب بارہ فائدوں پر مشتمل ہے۔ پہلا فائدہ چاند کی منزلوں اور برجوں کی تقسیم میں۔ دوسرا جہازوں کے ضروری معلومات و صفات میں۔ تیسرا ستاروں کی مشہور شکلوں میں۔ چوتھا منازل قمر اور خانوں میں۔ پانچواں ریاضی و فلکی علوم کی ضروریات میں۔ چھٹا دیرہ میں۔ ساتواں ہواؤں میں۔ آٹھواں جہاز کے انتقالات اور سمندروں کے سواحل میں۔ نواں ستاروں سے ملکوں کی شناخت اور تین قسم کے جہاز رانوں کے بیان میں۔ دسواں مشہور جزیروں میں۔ یعنی جزیرۂ عرب۔ جزیرۂ القمر جسکا دوسرا نام مڈگاسکر ہے۔ سوماترہ۔ جاوہ غور۔ سیلون۔ زنجبار۔ بحرین۔ جزیرہ ابن جاوان اور سقوطرہ۔ گیارہواں موسموں میں۔ بارہواں بحر احمر کی شاخوں اور جزیروں میں۔ مصنف نے اس کتاب میں جا بجا قطب نما کا حوالہ دیا ہے۔ |
| | حاویۃ الاختصار فی اصول علم البحار | یہ کتاب رجز یعنی منظوم مثنوی ہے۔ اس میں گیارہ فصلیں ہیں۔ پہلی میں ان اشارات کا ذکر ہے |

سلہ دائرہ افق کے بتیس حصوں میں سے ہر حصہ کو خن (خانہ) کہتے ہیں۔ العمدۃ المہریہ سلیمان مہری ص۱۲

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
|---|---|---|
| | | جس کی ضرورت جہاز رانوں کو ہے۔ دوسری میں منزلوں اور رہانوں کا بیان۔ تیسری مختلف قوموں کی جنتریوں میں۔ چوتھی بعض ستاروں میں پانچویں عرب۔ حجاز۔ سیام۔ افریقیہ۔ خلیج بربر سومال۔ اور جزائر قمر (مڈگاسکر) کے تعین مقام میں چھٹی عجم۔ ہندوستان بنگالہ سیام۔ جزیرہ مہراج اور چین میں ساتویں سوماترہ۔ مڈگاسکر یمن۔ سواحل حبشہ سومال۔ مکران میں۔ آٹھویں عرب کی خشکی سے ہندوستان کی خشکی تک کے حسابات میں۔ نویں بحر ہند کے سواحل میں۔ دسویں اس بحر محیط کے بہاؤ کے بیان میں جو ہندوستان۔ چین اور افریقیہ کے بیچ میں ہے۔ گیارہویں اس تقویم میں جس سے شب و روز کے اوقات کا شمار اور طوفانوں کی آمد کا حساب معلوم ہو۔ |
| ۳ | ارجوزۃ [illegible] المعربیۃ | خلیج بربر سے باب المندب (المندب) ملک عرب اور خلیج واقع افریقہ کا قیاس۔ |
| ۴ | [illegible] الاسلام [illegible] | دنیا کے ہر حصہ اور حصہ سے قبلہ کی |

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
|---|---|---|
| | | تعیین کا طریقہ۔ |
| | | مصنف اس علم میں تکمیل کی اولیت کا دعوی کرتا ہے۔ |
| ۵ | ارجوزہ برّ العرب ارجوزہ فی قسمۃ | خلیج فارس سے ملک عرب۔ |
| ۶ | الجمیہ علی المجمہ بنات نعش | بنات النعش کے ستاروں ہیں۔ |
| ۷ | کنز المعالہ | سمندر کے نامعلوم امور اور ستاروں اور بروجوں اور ان کے ناموں میں برّ سند اور برّ عرب۔ |
| ۸ | ارجوزہ | |
| ۹ | ارجوزہ میمیہ | |
| ۱۰ | ارجوزہ مخمسہ | |
| ۱۱ | ارجوزہ | رومی مہینوں کے شمار ہیں۔ |
| ۱۲ | ارجوزہ ضریبۃ الضرائب | |
| ۱۳ | قصیدۃ مکیہ | مکہ سے جدہ، قرنک، کالیکٹ، دیبل، (سندھ) کوکن۔ گجرات اور ہرمز تک۔ |
| ۱۴ | نادرۃ الابدال | |
| ۱۵ | ذہبیہ | بعض آلات کے بیان ہیں۔ اس میں متفرق رسائل بحری و فلکی مباحث ہیں |

سلیمان مہری دسویں صدی کے شروع میں تھا۔ اس نے پہلے رسالہ علم التواریخ کے مقدمہ میں سنہ ۹۰۰ھ کا حساب لگایا ہے۔ اور اسکی کتاب العمدۃ المہریہ سنہ ۹۱۷ھ کی تالیف ہے۔ تصانیف کی فہرست یہ ہے۔

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
|---|---|---|
| ۱ | قلادۃ الشموس فی حل التواریخ | مختلف قوموں کی جنتریوں اور سالناموں کی تشریح |
| ۲ | تحفۃ الفحول فی تمہید الاصول | جہاز رانوں کے بعض اصطلاحات کی تشریح بحیرہ خلیج فارس۔ بحر عرب۔ اور بحر ہند کے ایک جزیرہ اور بندر کا تعین ستاروں کی سمت اور سیدھ سے، اس کتاب میں مدراس گجرات اور سندھ کے بندرگاہوں کے ساتھ بنگالہ اور اسکے بندرگاہ چاٹگام (شاتی جام) کا نام بکثرت آتا ہے۔ ابن ماجد کے یہاں بنگالہ (بنجالہ) کے بجائے بنگ (بنج) نام آیا ہے۔ |
| ۳ | العمدۃ المہریہ فی ضبط العلوم البحریہ | یہ سلیمان کی سب سے بہتر تصنیف ہے۔ کتاب سات بابوں پر منقسم ہے۔ پہلا باب جہاز رانوں کی اصطلاحات اور فلکی معلومات پر ہے۔ دوسرا ستاروں کے ناموں اور قطب شمالی، جاہ۔ فرقد |

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
| --- | --- | --- |
| | | ہیچ کو دیکھ کر آنکھوں پر انگلیوں کو رکھ کر مسافت دریافت کرتے ہیں۔ تیسرا عجم۔ جزائر عجم۔ برّ عرب۔ زیلع۔ سواحل۔ سیام۔ چین اور ماچین کی سیدھ کی دریافت ہیں۔ چوتھا جزیرہ قمر و بندرگاہ سکر) جزیرہ زرین۔ جزیرہ سقوطری جزیرہ خال۔ جزائر دیبہ۔ جزیرہ سیلون۔ جزیرہ انڈمان۔ جزیرہ ناگ باری۔ جزائر سیام۔ جزیرہ سوماترا۔ جزیرہ جاوا۔ اور جنوبی مشرقی جزیروں کے چلنے میں۔ پانچواں عرب عجم و ہند۔ اور اور جزائر کے راستوں میں۔ چھٹا موسموں کی شناخت میں۔ ساتواں بحر فارس اور بحر عرب کے جزیروں میں اور حسب ذیل بندرگاہوں سے دوسرے بندرگاہوں تک سفر ہیں۔<br>باب المندب سے کوہ ذقر اور سیبان تک<br>سیبان سے جدّہ تک<br>سیبان " سواکن "<br>سواکن " عدن "<br>زیلع (اریٹیریا) " گجرات " |

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
|---|---|---|
| | | عدن سے گجرات تک |
| | | بربرہ " " " |
| | | کشن " " " |
| | | خلفات " " " |
| | | ظفار (یمن) سے " " |
| | | کلہاٹ " " " |
| | | عدن " ٹیبار (ٹیبارم) " |
| | | عدن " ہرمز " |
| | | دیو " مشقاص " |
| | | دیو " شحر اور عدن " |
| | | جیام (بمبئی) اور چیول سے ساحل عرب " |
| | | دیو سے دیپ " |
| | | دیبل (سندھ) " دیپ " |
| | | دیو " مسکت (مسقط) " |
| | | کنبایت (کاٹھیاواڑ) سے عدن " |
| | | دیبل (سندھ) " عدن " |
| | | سندر پور " عدن " |
| | | سندر اور باوقلا " عدن " |

| شمار | کتاب کا نام | مضامین |
| --- | --- | --- |
| | | کالیکٹ سے گردفن تک<br>دیو سے ملاکا "<br>دیو " بنگالہ یعنی چاٹگام "<br>ملاکا " عدن "<br>چاٹگام " ساحل عرب "<br>خاتمہ۔ چند ہدایات۔ |
| ٤ | المنہاج الفاخر فی علم البحر الزاخر | اس کتاب میں ایک مقدمہ، چھ باب اور خاتمہ ہیں۔ مقدمہ مصنف کے اختیار کردہ فلکی و نجومی امور کی دریافت میں۔ پہلا باب ان مشہور سمندروں کی سیدھ کے جاننے میں جو جزیروں سے آباد ہیں، دوسرا قیاسات میں، تیسرا جزیروں کی شناخت میں، چوتھا جاہ اور فرقدین کے قیاس پر مسافت دریافت کرنے میں۔ چھٹا خشکیوں کی علامتوں میں، ساتواں بروج اور منازل میں آفتاب اور ماہتاب کے داخل ہونے میں۔<br>خاتمہ۔ بعض بندرگاہوں کے سفر میں۔ |

سلیمان کی دو کتابیں العمدۃ المہریہ فی ضبط العلوم البحریہ

اور المنہاج الفاخر فی علم البحر الزاخر کا ایک عمدہ قلمی نسخہ سنہ ۱۰۰۱ھ کا لکھا ہوا اسلامیہ کالج پشاور کے کتبخانہ میں ہے۔ کتبخانہ کی مطبوعہ فہرست کے صفحہ ۳۱۷ میں نمبر ۱۹۳۵ پر اس نسخہ کا ذکر ہے۔ تحفۃ الفحول کا نام چلپی کی کشف الظنون میں بھی ہے[1]

ابن ماجد اور سلیمان کی تصنیفات سے عربوں کے علاوہ ترک اور ہندوستانی جہاز رانوں نے بھی فائدہ اٹھایا۔ ترکی امیر البحر سیدی علی نے جو بہادر شاہ گجراتی اور ہمایوں کے زمانہ میں ترکی بیڑہ کو بحر سند میں اور گجرات کے سواحل پر پرتگالی جہازوں سے لڑنے کیلئے لایا تھا محیط کے نام سے ترکی جہاز رانی کے فن پر ایک محققانہ کتاب لکھی ہے۔ اس میں ابن ماجد اور سلیمان مہری کی تصنیفات سے پورا فائدہ اٹھایا ہے۔ اور اس کے مقدمہ میں ان دونوں کی پوری تعریف و توصیف کی ہے[2]

جامع مسجد بمبئی کے کتبخانہ میں اس فن پر سندھی زبان میں دو کتابیں ہیں پہلی جو کسی عربی کتاب کی شرح ہے شروع سے کچھ ناقص ہے۔ جا بجا عربی فقرے اور عنوانات ہیں مثلاً معرفۃ ابعاد الکواکب المشہورۃ عند الجمہور بعد المجاہ عن نقطۃ الکرۃ سبع وثمانون درجۃ۔ کہیں

---

[1] انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں شہاب الدین (ابن ماجد) اور سلیمان المہری کے مقالات میں ان دونوں معلموں کے مختصر حالات اور انکی کتابوں پر پورا تبصرہ موجود ہے۔
[2] انسائیکلوپیڈیا آف اسلام مقالہ شہاب الدین۔

کہیں فارسی بھی ہے۔ ہر عنوان معرفت کے لفظ سے شروع ہوتا ہے۔ اور سرخی سے لکھا ہوا ہے۔ ایک جگہ معلم سلیمان کا نام بھی آیا ہے۔ صحیح قول معلم سلیمان۔ اس کتاب میں جزیروں کے نام اور مقامات کے فاصلے درج ہیں۔ قرینہ سے یہ کتاب سنہ [illegible]ھ کی تالیف معلوم ہوتی ہے۔

دوسری کتاب سندھی اور فارسی میں مخلوط ہے۔ یہ مکمل اور مفصل ہے یہ نسخہ بارہویں صدی ہجری کے ایک مسلمان جہاز ران معلم عنایت بن معلم شیخ داکو کے قلم کا لکھا ہوا ہے۔ نسخہ کے آخر میں کاتبہ دستخطہ فقیر الحقیر پرتقصیر معلم عنایت بن معلم شیخ داکو در جزیرۂ بمبئی ماہ رجب۔ سنہ نہیں لکھا ہے۔ مگر اندرونی شہادت سے سنہ ۱۱۹۶ھ معلوم ہوتا ہے۔ درمیان میں کچھ روزنامچہ بھی لکھا ہوا ہے۔

اسی قسم کی ایک گجراتی یا کوکنی زبان کی کتاب کا ذکر مجھ سے سنہ ۱۹۳۰ء میں جناب یوسف کھٹکے صاحب بی۔اے (بمبئی) نے کیا تھا۔ جو ان کی ملکیت میں تھا۔ مگر افسوس ہے کہ انکی وفات کے بعد مجھے اس کتاب کا پتہ نہیں چلا۔

یہ کل تصنیفات خلیج فارس سے لے کر ہندوستان اور چین تک کے سواحل اور جزیروں سے متعلق ہیں۔ بحر روم میں جہاز رانی کے عنوان سے سب سے مشہور کتاب بحریہ ہے جو ترکی میں لکھی گئی ہے اور جس کا مصنف مشہور ترکی امیر البحر پیری بن حاجی محمد مقتول سنہ ۹۶۲ھ ہے۔ اس نے اس میں بحر روم (بحر متوسط۔ میڈیٹیرینین سی) کے

حالات اور اس کے جزیروں راستوں اور بندرگاہوں کو مع نقشوں کے منضبط کیا ہے۔ سنہ ۱۰۳۰ھ میں اس نے یہ کتاب لکھ کر سلطان سلیمان اول کی خدمت میں پیش کی۔ اس کے شروع میں دنیا کے نقشوں اور بحر ہند کے ملاحوں کے اصول و قواعد کا ذکر کیا ہے[1]

---

[1] کشف الظنون چلپی، نام "بحریہ"۔



# عرب اور امریکہ

عام طور سے مشہور ہے کہ امریکہ کو کولمبس نے ۱۴۹۸ء میں دریافت کیا ہے۔ یہ شہرت اس لحاظ سے تو صحیح ہے کہ عام متمدن پرانی دنیا کو اس نئی دنیا سے پوری واقفیت اسی وقت سے ہوئی اور اسی کے بعد سے دونوں میں میل جول اور ہر قسم کے علمی و تمدنی و تجارتی تعلقات قائم ہوئے یہاں تک کہ آج نئی اور پرانی دنیا ایک گھر کے دو آنگن بن گئے ہیں مگر یہ صحیح نہیں کہ کولمبس سے پہلے اس نئی دنیا میں پرانی دنیا کی کسی نو وارد قوم یا اشخاص کے قدم نہیں پہونچے۔

یہ مسئلہ کہ امریکہ تک کبھی عرب جہاز ران پہنچ چکے تھے، گو ہندوستان میں نیا ہو مگر مصر کے بعض ممتاز فاضلوں نے اس پر مختلف اوقات میں بحثیں کی ہیں۔ علامہ زکی پاشا نے سسلی کے عرب جغرافیہ نویس ادریسی المتوفی ۵۶۰ھ کی نزهة المشتاق فی اختراق الآفاق کا ایک حوالہ پیش کیا تھا۔ جس میں بحر ظلمات میں اندلس کے چند عرب نوجوان جہاز رانوں کے جہاز چلانے کا ذکر ہے مگر ابھی تک نہ تو مصر میں اور نہ ہندوستان میں اس مسئلہ کے تمام اطراف پر بحث کی گئی ہے اور نہ تمام

ممکن مواد یکجا فراہم کیا گیا ہے۔

اس سلسلہ میں حسب ذیل باتیں تنقیح کے قابل ہیں:۔

۱۔ کیا عربوں نے اور زیادہ عام لفظوں میں کیا مسلمانوں نے ربع مسکون کے پرانے نظریہ کی تنقید کی تھی۔

۲۔ کیا ان کو زمین کی گولائی اور اسکے تحتانی اور فوقانی حصوں کا علم تھا۔

۳۔ کیا ماوراے بحر ظلمات انھوں نے پہنچنے کی کوشش کی۔

۴۔ کیا آج کل کے نئے محققین اس نظریہ کو قبول کرسکتے ہیں۔

ذیل کی سطروں میں ان میں سے ہر ایک مسئلہ پر تلاش وفکر کے نتیجے پیش کرتا ہوں۔

**ربع مسکون** } بطلیموس نے دو خطوں کے تقاطع سے روئے زمین کے چار برابر حصے کئے تھے۔ ایک خط قطب جنوبی سے قطب شمالی تک فرض کیا تھا اور دوسرا زمین کے بیچ سے آفتاب کے بالمقابل پہلے خط کو کاٹتا ہوا (اسکو خط استوا کہتے ہیں) وسط افریقیہ سے گذرتا ہے ۔اس طرح دو خطوں کے تقاطع سے زمین کے چار فرضی حصے ہوئے دو شمالی اور دو جنوبی اور خط استوا ان دونوں شمالی اور ان دونوں جنوبی حصوں کے بیچ سے گذرتا ہے بطلیموس کی رائے یہ ہے کہ انسانی آبادی روئے زمین کے ان چار حصوں میں سے صرف ایک شمالی حصے میں ہے اسی کو اصطلاح میں ربع مسکون کہتے ہیں یعنی چوتھائی حصہ (ربع) جو آباد ہے

(مسکون) باقی تین چوتھائی حصے زیادہ تر سمندروں میں غرق ہیں اور کچھ گرمی اور سردی کی غیر معتدل شدت کے سبب سے سکونت کے قابل نہیں۔
مسلمانوں نے شروع میں بطلیموس کے اس نظریہ کو بعینہٖ تسلیم کیا لیکن بہت جلد وہ اس پر شکوک اور اعتراضات وارد کرنے لگے۔ بطلیموس کے حامیوں نے اسکی سائنٹفک صحت پر فلسفیانہ اور طبعی دلائل گھڑ گھڑ کے کئے مگر دوسروں نے انکو توڑ دیا۔ اور ایک مدت تک یہ مناظرہ گرم رہا۔ بیرونی۔ ابن رشد۔ طوسی۔ قطب شیرازی۔ شریف جرجانی۔ برجندی قوشجی اور چغمینی کی تصنیفات میں زمین کی ہیئت کے باب میں یہ بحثیں مذکور ہیں۔ میں یہاں مثال کے لیے نصیر طوسی المتوفی ۶۷۲ھ کے تذکرہ اور اسکی شرح توضیح التذکرہ مولفہ نظام اعرج (تالیف ۷۱۱ھ) اور اسکے حاشیہ سے کچھ عبارتیں نقل کرتا ہوں۔

وهذا التقسيم غير صحيح فاسد ايضا لانا ما رأينا لهم في هذه المقالة شبهة فضلا من حجة فعلى هذا يحتمل ان يكون في الارباع الباقية عمارات كثيرة لم يصل الينا خبرهم لما بيننا وبينهم من البحار المغرقة والجبال

یہ تقسیم صحیح نہیں، غلط ہے۔ اسلیے کہ انکے دعویٰ کے ثبوت میں کوئی شبہہ بھی میں نے نہیں پایا چہ جائیکہ کوئی دلیل انکے پاس ہو۔ اس بنا پر یہ بالکل ممکن ہے کہ زمین کی باقی چوتھائیوں میں بہت سی آبادیاں ہوں جن کی خبر ہم تک اس لیے نہیں پہونچی کہ ہمارے اوران کے

